# فہرست شیو پوران حصہ دوم

## ساتوان کھنڈ



# شیو پوران ساتوان کھنڈ

## نارد نے کہا

کہ اے برمھا آپ شیوکے تمام اوتار بیان کرو جسطرح سے کہ سدا شیو نے اپنے اوتار لیکر اچھی اچھی چرتر لیلا کو کیا ہے
جو شیو کی خدمت کرتے ہین وہ مبارک ہین وے آپ صاحب نجات و رستگاری ہوکر اورونکو بھی پار لگا دیتے ہین
اونکی برابری تینون جہان مین کون کرسکتا ہے

## برمھا نے فرمایا

کہ شیو پرم برمھ نرگن و سگن سروپ تپ دھاری وست چت آنند و سرب بیاپک نرو پادھی مین جسے اکثر زبان
و واحد لاشریک قدرت ہین جنکو بید بھی نیت نیت (नेति नेति) بیان کرکے اونکے آغاز و انجام سے ناواقف ہین سب لوگ
قیاس کی روسے اوسکا بیان کرتے ہین اور ہمیشہ لوگ بھی اوسی طرح یاد کرکے دھیان دھرتے ہین بدون پیر
چلتے بلا آنکھون کے دیکھتے نیک و بد سب کچھ جانتے ہین کان نہین مگر سنتے ہین منہ نہین لیکن کھاتے ہین
بدون گویائی کے سب کچھ پڑھتے ہین بدون ہاتھ کے سب کچھ کرتے ہین بلا قوت شامہ سونگھتے ہین بدون
قوت نامیہ کے جہان کو پیدا کرتے ہین ہوا کے بدون تمام مل یعنی بول و براز ترک کرتے ہین جس شخص کے ایسے
کام ہین اوسکی قوت و عظمت کا بیان ہم نہین کرسکتے بید فرماتے ہین کہ ایسے نرگن سروپ جو شیو ہین وہی سرگن روپ

دھارن کرکے تمام چرتر کیے اور پرم شکت اور شیو دونون اوتار لیکر اپنے بھگتون کے کام کو انجام فرماتے ہین جسوقت
کہ بشن نے برہما کو ظاہر کیا اوسوقت شیو واسطے دینے بروان کے تشریف لائے تب بشن نے بھی بروان مانگا
کہ آپ بھی اوتار دھارن کرو شیو نے فرمایا کہ اچھا ہم بھی اوتار تدبیر کے ساتھ لیوینگے ہمارے اوتار کا نام رودر
ہوگا جو دیوتون کے دکھ کو دور کریگا اور تمہاری آفات کو معہ اپنی شکت کے دور کیا کریگا یہ کہکر شیو انتردھیان
ہوگئے اور بعدہٗ رودر اوتار ہم سے پیدا ہوا وہی کوہ کیلاس پر مقیم رہکر اپنی طرح طرح کی لیلا سے بھگتون کی
تکالیف کو دور کرتے ہین اور معہ اپنی شکت کے سیر و تفریح مین مصروف رہکر تمام اوپادھ سے بری ہین دے
جسم دھارن کرکے تمام سنتون کو محفوظ رکھا اور ستی کے ساتھ بیاہ کرکے تمام رنج کو زائل کر ڈالا بعدہٗ گرجا کو
ہمانچل کے گھر سے بیاہ لائے اور بہت لیلا سرشٹ جہانیان کی کین اور سکندہ کا اوتار لیکر تارک اسر کو قتل کیا
و نیر اندیک دتر پر و جلندہر کو نابود کیا جسکی وجہ سے اونکے بھگتون کو نہایت چین ملا اسیطرح کے کرو رہا چرتر
بھگتونکے خوشی دینے والے کرکے تمام دیوتون کے غرور کو چھوڑا دیا جنکی خدمت بشن و برہم و دیوتا و مُن و سدہ وغیرہ
سب کوئی کرتے ہین اور اونھین کی عبادت مین رات و دن مشغول رہکر اپنے مقاصد و مطالب کے فائز
ہوتے ہین یہ اوتار پہلا شیو کا ہے جو کامل شیو کا اوتار کہا جاتا ہے کیونکہ بید کہتے ہین کہ اس اوتار کے صورت و چرتر
و نام سب مانند پرم شیو کے ہین یہی شیو اپنے بھگتون کے واسطے ہمیشہ اپنی صورت سے اوتار لیا کرتے ہین
اب ہم شیو کے تمام اوتارون کا ذکر کرتے ہین اے نارد تم بگوش ہوش سماعت کرو

## مختصر ذکر اوتارون کا

**اول پانچ اوتار کا بیان** جسوقت کہ ہمنے چاہا کہ خلقت کو موجود کرین تو اول ہمنے سداشیو کا
دھیان کیا اور شیو فوراً اوسیوقت ہمپر ظاہر ہوئے اور بنام سدیوجات کے مشہور ہوئے اونکا رنگ
بدن کا سفید سرخی مائل تھا اور اونکے ہمراہ چار سکھ یعنی شاگرد تھے ہمنے اونکو شناخت کرکے پرنام اور
استت کیا اور شیو نے ہمکو قدرت پیدا کرنی خلقت کی عطا فرمایا اور بعدہٗ بامدیو کا اوتار لیکر معہ چار شاگرد اونکے
ہمکو اپنے دیدار پرانوار سے ممتاز فرمایا اونکا جسم سرخ رنگ تھا اور بعدہٗ تت پرکھ اوتار دھارن کرکے برنگ زرد معہ چار
شاگرد اونکے بجہبر ظاہر ہوئے اور مجکو عمدہ گیان مرحمت فرمایا اور بعدہٗ اگھور اوتار دھارن کرکے برنگ سیاہ مجکو جمال جہان آراسے

مفخر و مسرور فرمایا اور بعدہ عالیشان اوتار ہو کر برنگ سفید چار شاگرد ساتھ لیے ہوئے مجکو علم وحدانیت و علم
جنس نفس کی تعلیم دیا اور یہ پانچون اوتار نہایت مقدس ہین اور صرف ہماری حاجت براری کیواسطے
ظاہر ہوئے دوم آٹھ اوتار اور اونکی یہ کیفیت ہی کہ وے بنام سرب بھو رودر اوگر بھیم پسو پت
ایسان مہادیو کے مشہور ہین اور چونکہ قیام اونکا زمین پانی آگ آسمان ہوا چندرمان سورج
مین ہے لہذا یہ آٹھ چیز بھی خاص سداشیو کا روپ وجسم کامل ہین سوم ایک اوتار بارہ کلپ مین
جو منونتر بنام بیوسنست کے ہوتا ہی اور جو ساتوان منو مشہور ہی وہ بھی شیو کا اوتار ہی اور ادھا اوتار
نار لیشر ہی جو ہماری اعانت کیواسطے ہوتا ہی چہارم اٹھائیس ۲۸ اوتار اور جو بیاس کہ دواپر اور
کلجگ مین اوتار لیتے ہین وہ خاص ہمارے اوتار ہین اور وے تعداد مین اٹھائیس ۲۸ ہین یعنی وے
سداشیو بیاس کا اوتار لیکر کتب جوگ شاستر و پورانون کو تصنیف کرکے اپنے شاگردونکو پڑھاتے ہین
اور مذہب بید و پوران کو قایم کرتے ہین نام اوتارونکے یہ ہین۔ سویت ستار سہوتر کنکن سیاکھہ
جگ الجھہ جیگی کہت ودہ باہن رکھہ ساکہہ سہرنگ تپ اتر بال گوتم بیدسر وہین گرن گہاس
سکسنڈی جٹی مالی اٹ ہاس دارک لانگل سویت ترسول ڈنڈی منڈ لیتر سوم
نالک لیس سہشن نند لیشر اوتار اور جبکہ سلاد مین بڑی سخت ریاضت مین مصروف ہو
تب شیو سلاد پر ظاہر ہوئے اور کہا کہ بردان مانگو سلاد نے عرض کیا کہ مجکو ایسا لڑکا دیجیے جو موت مین
گرفتار نہو شیو نے منظور فرمایا نندی نام اوتار سلاد کے پیدا ہو کر سلاد کی خواہش کو پورا کیا اور
سلاد کو ہدایت دی اور جبکہ ہمسے اور بشن سے بحث ہوئی اوسوقت سداشیو بھیرون اوتار جوت سروپ
ہو کر جسم دھارن کیا جبسے ہم دونون مباحثہ سے باز آئے اوسوقت ہمنے شیو کو اپنا لڑکا جانکر مذمت کرنا شروع
کیا چنانچہ مجکو مغرور پاکر شیو نے غصہ ہو کر بھیرون روپ کو دھارن کیا اور پانچوان سر میرا کاٹ ڈالا
اور بیر بھدر کا اوتار لیکر سب پر اس بات کو بخوبی ظاہر کردیا کہ شیو سے برخلاف ہو کر خواب مین بھی راحت
نہین ملتی چنانچہ جو جو شیو کے برخلاف تھے اون سبکو سزاے قرار واقعی دیا اور ہزار بازو سے طرح طرح کی لیلا
کین اور جبکہ بشن نے نرسنگھ اوتار دھارن کرکے ہرناکسیب کو قتل کیا اوسوقت نرسنگھ اوتار نے اسقدر

غصہ کیا کہ آگ سے بھی زیادہ اونپر آفت آئی وے سب شیو کے پناہ مین گئے شیو نے سربہ روپ دھارن کر کے
نرسنگھ کے غرور کو نابود کر کے دیوتون کے اوپر سے آفت کو ٹال دیا اور ہر نام اوسیوقت سے شیو کا ہوا کیونکہ سنگھ کے
مد یعنی غرور کو یعنی ہر نابود کر دیا اور جبکہ دیواسر سنگرام یعنی دیت دیوتونکی لڑائی ہوئی تو دیوتا فتحیاب ہو کر بہت مغرور
ہوگئے چنانچہ شیو نے غرور دیوتون پر واقف ہو کر جکھہا اوتار روپ دھارن کر کے دیوتون کا غرور آناً فاناً مین
نیست و نابود کر دیا یعنی شیو نے سب دیوتون سے ایک گیاہ کے کاٹنے کو کہا اور تمام دیوتون سے نہ کٹ سکا اور
دیوتونکو نہایت خجالت حاصل ہوئی اور دس روپ مہاکال کے دھارن کر کے دسون دیبی کے پت یعنی شوہر ہو گئے
اور کماحقہ بہت طرح سے تنتر بدیا کو ظاہر کر کے صدہا بھگتونکو نجات دی اور پھر گیارہ رودر کا روپ دھارن کر کے
کسیپ کے یہان پیدا ہوئے اور دیت کے لڑکونکو مار کر دیوتونکو نجات دیکر بڑی بڑی لیلا کی اور اترے کے لڑکے ہو کر
جہان کی سرحد کو مضبوط کیا اور برمہہ تیج کو ظاہر کر کے تینون جہان مین بزرگی برمہہ تیج کو عطا کی اور ہبوانر
مُن کی ریاضت و عبادت کو ملاحظہ کر کے اونکے گھر اوتار لیا اور کال بہار کو مغلوب کیا اور بہلاوسن کا اوتار
لیکر بشن کے غرور کو نیست نابود کیا اور ابدھوت بنکر ایندر کی خودی و تکبر کو معدوم فرمایا اور رامچندر کے
مطلب کے لیے کپیش اوتار کو دھارن کر کے بنام ہنومان کے نامزد ہوئے اور بہت لیلا کر کے رامچندر کے سب کام
درست کر کے بہت راکھشون کو قتل کیا اور لچھمن کی جان کی حفاظت فرمایا اور جسوقت کہ گرجا نے بھیرو نکی
نظر بد دیکھکر بھیرو نکو سراپ دیا اور کہا کہ اے لڑکے جو تم مجکو آدمی کی ایسی نگاہ سے دیکھتے ہو اسلیے تم آدمی کا جسم
اختیار کرو تب بھیرون نے بھی گرجا کو سراپ دیا کہ تم بھی ہماری طرح ہو جاؤ اور ہم وہان تمہارے لڑکے ہونگے
اسیوجہ سے شیو نے زمین مین اوتار لیکر مع اولاد وغیرہ کے زمین مین پیدا ہوئے گرجا کا نام تو ساردا ہوا اور شیو نام
مہیش کے نامزد ہوئے اور مہانندا نامی ایک طوائف نے شیو کی بڑی بھگت کیا چنانچہ شیو نے بیس نام ہو کر
اوس طوائف کے تمام دکھونکو نیست و نابود کر دیا اور ایک راجہ بھدر ایکہہ نام رکہہ مین کا چیلہ شیو کا بڑہم بکت تہا
چنانچہ شیو بصورت برہمن کے ظاہر ہو کر اوسکی تمام تکالیف و تالم کو رفع کر دیا اور ایک بہل آہکت نام جسکی عورت کو
اہکے کہتے تھے شیو نے روپ دھارن کر کے دونونکو نہال کر دیا چنانچہ وے دونون دوسرے جنم مین نل و دمنتی
ہو کے چنانچہ شیو نے ہنس ہو کر دونونکو ملا دیا اور راجہ مُن کا چھوٹا لڑکا نبھاگ ری نام نے اپنے بھائیون حصہ پایا

شیو نے کرشن ورشن نام اوتار لیکر اوسکو کامیاب فرمایا اور راجہ ست رتھہ جبکہ لڑائی مین مارا گیا اوسکی رانی حاملہ جنگل مین بھاگ گئی جسکے جنگل مین ایک لڑکا پیدا ہوا رانی تو مرگئی لڑکا بلاوارث وہ تو لی جنگل مین روتا تھا چنانچہ شیو مہربان ہوئے اور ایک عورت برہمن سے بصورت گداگر کے ہوکر خواہش کیا کہ اسکی پرورش کرو اور پھر شیو نے اوسی لڑکے کو باپ کی جگہ راجہ کر دیا اور راسدر ہو کر آپ من برہمن کا امتحان لیا جبکہ اوسکو گناہون سے پاک پایا تب اوسکو دونون جہان مین راحت عطا فرمایا اور جبکہ گرجا نے جنگل بن بڑی ریاضت عبادت کیا دیوتا سب شیو کی پناہ مین گئے دیو تو نکو شیو نے رخصت کر کے جٹل روپ کو دھارن کر کے گرجا کا امتحان لیا اور بعدہٗ بردان دیکر اونکے ساتھ اپنا بیاہ کیا اور ناچنے والا کا روپ دھارن کر کے ہماچل کے گھر مین بڑی لیلا کیا اور برہمن ہوکر مینا کو بہت بھٹکایا اور شیو اسوتھاما ن درونا چارج کے لڑکے ہوئے اور بعدہٗ شیو کرات ہوکر ارجن کے رنج کو زائل کیا اور اوسکو بردان دیکر کورونکو معدوم کر دیا اور گورکھہ ہوکر جوگ شاستر کو ظاہر کیا اور ہندیکے ساتھ جوگیون کا مذہب مروج کر دیا اونکے دو شاگرد نہایت ہوشیار بنام بھر و گوپی چند کے ہوئے اور جسوقت کہ مخالفون نے اپنے مذہب کو ترک کر کے خراب مذہب کو قائم کرنا چاہا جس سے بھگتونکو رنج ہووے اوسوقت شیو برہمن کے یہان اوتار لیکر بنام شنکر کے ملقب ہوئے اور فوراً خراب مذہب کو نابود کر دیا اور سنکر او دیت مت کو مشتہر کر کے سنیاس طریقہ کو خوب مستحکم کیا اور جیوتر لنگ جو سورج کے قائم کئے ہوئے ہین وہ بھی شیو کے اوتار ہین اور دو نون سے زیادہ شیو کے اوتار ہین جو ہر طرح سے بھگتونکے خوشی دینے والے دیبون سے ہوئی ہین اسیطرح شیو نے بہت اوتار دھارن کیے ہین اور اپنے بھگتونکے واسطے بڑے بڑے چرتر کیے ہین وے چرتر تینون جہان کے خوشی دینے والے جنکی قرات وسماعت سے خوشی کامل حاصل ہوتی ہے یہ اوتار چرتر اودھیائے مختصر کر کے تمکو سنایا ہے اب جو اور سننا چاہتے ہو کہو

## پہلا اودھیاے ذکر شیو کیلاس باشی

نارد نے کہا کہ اے برہما تم جہان مین پرم شیو ہو میری آرزو ہے کہ آپ شیو کے اوتارون کا چرتر مفصل بیان فرماوین یہ سنکر برہما پریم مین غرق ہو کر بیہوش ہو گئے جبکہ ہوش مین آئے تو کہنے لگے کہ ہم تمکو شیو کی لیلا سناتے ہین وے لوگ مبارک ہین جو شیو کی بھگت اِس جہان مین آرام وعقبیٰ مین مقیم کیلاس ہوتے ہین واضح ہو کہ شیو نرگن سب سے اعلیٰ گناہون سے مبرہ برہما و بشن کے پیدا کرنے والے ہین نے بر کرت سے

ہمکو وبشن کو پیدا کرکے فرمایا کہ جاؤ خلقت پیدا کرکے پرورش کرو تب بشن و ہمنے عرض کیا کہ تم بھی اوتار لیکر
قیامت کرنے والے ہو یہ عرض سنکر شیو نے منظور فرمایا اور موقع و وقت پاکر ہمارے دونون ابرو کے
درمیان سے اپنے انس سے اوتار لیا اور بنام مہیش کے نامزد ہوکر کوہ کیلاس مین قیام فرمایا جیساکہ
آگے ہم بیان کر چکے ہین اور شیو اور مہیش مین کچھ فرق و بھید نہین ہے جو ان دونون مین فرق و تمیز
بیان کرتے ہین اونکو بڑی تکلیف ملتی ہے وہ مہیش رنج کے دور کرنے والے اور گناہون سے پاک اور
نہایت درجے کے رحیم جسم دھارن کرکے بہت طرح سے بھگتونکے کام کو سرانجام فرماتے ہین اونہون نے سیوری
وسبر و مدر کو معہ عورتون کے دسوس کو مکت عطا فرمایا اور بھدرایکہ راجہ کے رنج کو دور کیا گنگا کو جلنے سے
بچالیا اور کال کو جلاکر بھسماسُر کو خود اوسکے ہاتھ سے جلوادیا اور کرورہا گنہگار اپنے بھگتونکو مکت دے دیا
اپنے بھگتون کے لیے کرورہا اوتار لیے ایسے اوتارونکو دوسرا شیو کا روپ تصور کرو اونہون نے خود زہر ہلاہل کو
نوش کرکے دیوتونکو بچالیا ایک بڑا پاپی یعنی گنہگار اندردمن نامی راجہ صرف نادانستگی سے شیو نام لیکر نجات
پاگیا اور نند بیس و کرات دونونکو شیو نے رستگاری عطا کرکے اپنی دربانی پر ممتاز فرمایا اور شیو نے بھچھک
یعنی فقیر کا روپ بنا کر دارک بن مین جا کر چرتر کرنے کے بعد خود اپنے کو مُن لوگون سے بد دعا دلوایا اور اوسیوقت سے
شیو لنگ کی پرستش شروع ہوئی اور راجہ کاشی کی لڑکی جسکا نام سندر تھا وہ شوالہ کی جاروب کشی کرکے
مکت ہوگئی اور ایک بڑے بھاری چور کو تار دیا اور راون کو بڑی بھاری سلطنت مرحمت کرکے جبکہ وہ برہمنونکو
دکھ دینے لگا تو شیو دل سے ادھرم کو گوارا نکرکے اپنے تیج کو راون سے چھین لیا اور اپنا بان رام چندر کو دیکر
راون کو قتل کرادیا اور واسطے راجہ سویت کے کال کو نابود کردیا اور راجہ واسارہ کو معہ عورت کے تار دیا جیسے
پنجا اکچھری منتر کی عظمت تینون جہان مین مشتہر ہوئی اور راجہ مترسٹھ کو مہربانی کرکے اپنا کرلیا جسنے سلطنت
ترک کرکے معہ عورت کے مکت حاصل کیا اور چندرسین و سری کر یہ دونون راجہ تیرگس برت کو کرکے نجات حاصل کیا
دمنتر بھی برت کرکے دھرم گپت نے بھی رستگاری پایا راجہ چندرانگد کو سرفراز فرما کر تچھک کے خوف سے آزاد کردیا اور
سیمنتنی عورت سومبار کے برت رہنے کی وجہ سے صاحب نجات ہوگئی اندر برہمنی کو تار دیا اور مدنگل کو اپنے موافق
برابر اپنے کرلیا وہ سیمنتنی کی لڑکی تھی و پدما کر بسن پت کو نجات عطا فرمایا اور رورجن نامی جون دیس کا راجہ بھشم کی بدولت

مکت کو پایا اور سدھربان بھدرسین کا لڑکا دنتری کا لڑکا تارک رودراکچھ دھارن کرکے شیو کی کرپا سے پار لگ گئے مہانند اکو جلنے سے سہ خاندان کے بچایا اور سار و لڑکی و بور تھہ برہمن کو مالامال کردیا اور بندک اور اوسکی عورت بیچکا کو جو حرام کاری سے دونون بگڑ گئے تھے اونکو اپنا جس سماعت کراکے ازخود کرلیا اور راجہ اندر کے غرور کو عجیب لیلا کرکے نابود کیا اور جبکہ برہسپت کی استت تصنیف کی ہوئی سنا تب جان چھوڑ دیا اور چندر مان نے جبکہ اپنی گورو کی عورت کو بھگا لیا تب شیو نے چندرمان کے غرور کو دور کرکے شکر کی عورت کو واپس کرادیا علی ہذالقیاس اسیطرح کے بیشمار چرتر شیو نے کیا ہی جو بھگتون دیوتون کے خوشی دینے والے ہین یہ پہلا اوتار شیو کا ہی جو کوہ کیلاس مین براجمان ہی وہ اپنے گنون کو ہمراہ لیے ہوئے سیر کنان جہان کی بھلائی کیواسطے طرح طرح کی کتھا بیان فرماتے ہین اور سنک سنندن بڑی خدمت شیو کی کرتے ہین شیو کبھی درخت بت یعنی برگد کے نیچے جو کوہ کیلاس مین ہی بیٹھے ہین اور عمدہ دھیان لگاکر اپنے کو دیکھتے ہین اور سما دھ لازوال کرکے اہم برہم دھرم کو ظاہر کرتے ہین کبھی شاد و فرحان اپنے محل کے اندر جاکر بڑے پریم سے عیش و آرام و جشن و اہتمام مین مصروف ہوکر مانند جوگیے اپنے طور وطریقہ کو دکھلاتے ہین کبھی دھرم کی گفتگو کرتے ہین کبھی لڑکونکو کھلاتے ہین کبھی تپ روپ دھارن کرکے برہنہ بدن ہوجاتے ہین منڈ و نکے مالا پہنکر سانپونکی سیلی بنائے ہوئے بھسم کو تمام جسم مین لگاتے ہین کبھی جہان سے قطع تعلق کرکے بھوت و پریت وغیرہ کی قوم کو آراستہ کرتے ہین چھوٹے لڑکے کے مانند کبھی کھیل کرتے ہین کبھی پرم ہنس ہوکر تن تنہا رہتے ہین کبھی عمدہ صورت اختیار کرکے مع گرجا کے سیر تماشا کرتے ہین کبھی ہم وشن و دیوتا دمن وغیرہ سب حاضر ہوکر دست بستہ خدمت کرتے ہین اپسرا وغیرہ رقص کرتی ہین تمام شب استت کرتی ہین کبھی پردوش کال مین اپنے جسم کو بھسم سے آراستہ کرتے ہین اور مع گرجا کے بیٹھکر بشن کو بٹھا لیتے ہین اوسوقت تمام دیوتا آرتی کرتے ہین بشن تو مردنگ لیکر بجاتے ہین سرستی بین کو بجاتی ہین لچھمی راگ چھیڑتی جاتی ہین تال کو راجہ اندر بانسری بجاکر اپنے اپنے بھجن بھاو سے شیو کو خوشنود کرتے ہین اسی طرح شیو مع شکت کے سگن سروپ ہوکر صدہا طرح کی لیلا بھگتون کی خوشی کے لیے کرتے ہین یہ دوسرا روپ شیو و گرجا کا ہر طرح سے بھگتون کو خوش کرتا ہی اے نارد اسیطرح شیو نے گرو ہاکر و روپ دھرکے

لیلا کی ہین وہ سب شمار مین نہین آسکتی ہان یہ ممکن ہے کہ کوئی عقلمند تمام ذرّہ و ستارہ وغیرہ کو شمار کر لیوے الا شیو کی چرترون کی انتہا پانا ممکن نہین ہے کرورہا کرور نام و کرورہا کرور روپ و کرورہا کرور لیلا چرتر شیو کے ہین منیشرون کو کرورہا کرور جگ شیو کے بیان مین گذر گئے مگر اونکو یقین انتہا و انجام بیان کا حاصل نہوا اور کرورہا کرور جنم تک تم اے نارد و سارد و شلیش و دیوتا وغیرہ سب شیو کا حسن بیان کرتے رہو ہر مرف اپنی اپنی عقل کے مطابق نہ اوس سے زیادہ شیو کے برابر کون خوشی دینے والا ہے اگر کبھی اپنی مشکل راہ کو دکھلاوین تو دیوتا دمن وغیرہ کوئی نہ سمجھے کہ یہ کیا ہی دیکھو اپنے جسم مین تو سر تا پا بھسم لگاتے ہین لیکن بھگتون کو رنگ راگ یعنی عطریات و انواع خوشبویات عطا فرماتے ہین آپ تو صرف آبنر پہنے ہین اور ونکو دوشالہ مرحمت کرتے ہین آپ ہلاہل نوش کرتے ہین اور ونکو آب حیات دیتے ہین آپ تمام بدن مین سانپونکی سیلی پہنے ہین مگر بھگتونکی گردن کو جواہرات و دُرر غرر سے آراستہ فرماتے ہین آپ تو ڈمرو کو بجاتے ہین اور بھگتون کے دروازہ پر نوبت جھڑواتے ہین آپ تو پریتون کی صحبت مین رہتے ہین اور خادمون کو چارون قسم کی فوج عطا کرتے ہین آپ تو مسان بھوم مین مقیم رہتے ہین اور پرستارونکو بڑے بڑے محل دیتے ہین آپ بیل پر سوار ہوتے ہین بھگتونکو ہاتھی سواری کیواسطے دیتے ہین اور تمام دیوتا خدمت سے خوشنود ہوتے ہین مگر آپ بدون خدمت کے راضی و خوشنود ہو جاتے ہین اے نارد ایسے مالک و مہاراج کو چھوڑ کر جاہل لوگ بھٹکتے پھرتے ہین یہ پہلا اوتار شیو کا جو ہمنے بیان کیا پر پورن یعنی کامل اوتار سدا شیو کا ہی بید فرماتا ہی کہ اس اوتار کا سروپ و چرتر و نام سب شیو کی مانند ہین وہی شیو اپنے بھگتون کے واسطے یہ روپ دھارن کرکے یعنی سگن ہوکر چرتر کرتے ہین اب ان شیو کے اوتارون کا ذکر ہم کرتے ہین

## دوسرا ادھیائے

برہمانے کہا کہ اے نارد اب ہم پانچ اوتار شیو کا بیان سناتے ہین جو برہم روپ ہو کے بید مین بیان کیے گئے ہین مجکو طاقت خلقت ظاہر کرنے کی انھون نے عطا فرما کر عمدہ گیان مرحمت فرمایا ہی اور ہر کلپ کے شروع مین مجکو ہدایت دیا ہی جسکی رہبری سے مین نے خلقت کو کمال دانائی سے طیار کیا پہلا اوتار جسکو سویت کہتے ہین اونیسوان کلپ شروع ہوا تب مین نے خلقت پیدا کرنے کا خیال کرکے شیو کا دھیان کیا شیو سے ہمکو کہا

برنگ سویت لوہت بجسم طفل خرد سال کے ظاہر ہو گئے نہایت خیریت افزا ے حسن نگاہ مہر سے دیکھتے ہوئے
ایسا لڑکا ملاحظہ کر کے میری محبت دلی نے غلبہ کیا مین نے تصور کیا کہ یہ کون ہے اسی خیال مین شیو کا پھر جو دھیان
کیا تو مجکو عقل آئی کہ یہ تو اپنے مالک ہین مین نے بعد حمد کے کہا کہ آپکے برابر اور کون مہربان ہے جو میرے
لیے ظاہر ہوتے مجکو اپنا خادم سمجھکر قدرت خلقت جہان کی مرحمت فرمائی اور آپکی بھگت دل سے فراموش
نہو اور پید الیش خلقت مین گنہگار نہون شیو نے تتھاست یعنی یہی ہوگا زبان سے فرمایا اور کہا کہ تم دل سے
ہمارے بڑے بھگت ہو اچھی طرح سے تمنے ہمارا دھیان کیا ہے اسی وجہ سے مین تمہارے پاس ظاہر ہوا کیونکہ
مین بھگت کے مطیع ہون ہمارا نام سدیوجات ہوگا ہم جوگ کو جاری کر کے اپنے سکھون کو نجات دیوینگے
بعدہٗ شیو کے پہلو سے چار لڑکے ظاہر ہوئے جسم اونکا سفید اور بخطاب سکھہ کے مخاطب اور جوگ کے طریقے
ظاہر کرنے کے واسطے تمام شاستر پڑھتے ہوئے نہایت جلال اونکے چہرون سے نمایان اونکے نام یہ ہین
پہلے سنندن دوسرے بنندن تیسرے بسونند چوتھے اپ نند بعدہٗ شیو معہ ان چارون شاگردون کے
روانہ ہو کر جہان مین جوگ شاستر کو مشتہر کیا جسکی بدولت پھر لوگون کو خوف تناسخ کا چھوٹ جاتا ہے
وہ تمام کلپ شیو ہمکو خوشی دیتے رہے کچھ نقصان ہماری خلقت مین نہین ہونے پایا اپنے بھگتون کو
نجات دیا جوگ کی رہبری کیا دوسرا اوتار جبکہ رکت کلپ بیسوان شروع ہوا جسمین ہمارا رنگ
سرخ تھا تو ہمنے بھی سرخ کپڑہ و سرخ مالا پہنکر چاہا کہ خلقت پیدا کرین اسی ارادہ سے سداشیو کا دھیان
کیا چنانچہ وہ فوراً بصورت طفل سرخ پوشاک سرخ آنکھین سرخ زیور وغیرہ سے ظاہر ہوئے مین نے بامدیو
نام اونکا جانکر پرنام کیا وسشٹ پڑھا وعرض کیا کہ آپ ایسی مہربانی کرین جس سے مین خلقت تیار
کرون شیو نے منظور فرمایا یہ کہکر چار لڑکے پیدا کیے جنکا تمام رنگ و روپ و پوشاک وغیرہ سرخ تھی پہلا
برج دوسرا بیاہ تیسرا بشوک چوتھا بشو بھاون چنانچہ شیو نے معہ چارون سکھونکے جوگ کو قائم کر کے
ہمکو تعلیم دیا و قدرت خلقت پیدا کرنے کی عطا فرمایا تیسرا اوتار جبکہ پیت باس اکیسوان کلپ شروع ہوا
مین نے خلقت کی قدرت حاصل کرنے کے واسطے شیو کا دھیان کیا چنانچہ شیو زرد پوشاک سے و تمام سامان
زرد سے مجہیز ظاہر ہوئے بازو نہایت عمدہ غایت جلال عمدہ صورت سے آکر کھڑے ہوئے مین نے دھیان کر کے

پہنچا تا چنانچہ ہر دو دست بستہ ستشت کیا اور شیو گا تری کو جانکر اوسکا جاپ کیا اونکا نام تت پرکہہ ہوا مین نے
درخوہست کیا کہ مجکو قدرت خلقت و محبت آپکی مرحمت ہو شیو نے منظور فرمایا اور پھر اپنے پہلو سے چار لڑکا حسین
جو زرد پوشاک و زرد مالا وغیرہ پہنے تھے پیدا کیا چنانچہ شیو و اونھون نے تمام جہان کو تعلیم جوگ کی دیا چوتھا
اوتار جبکہ ایک ہزار برس ملکی بیت پاس کلپ گذرا تھا اور بربرت کلب شروع ہوا تو مین نے واسطے حصول
قدرت خلقت کے شیو کا دھیان کیا تب شیو بصورت طفل برنگ سیاہ بہت جلال کے ساتھ سیاہ پوشاک
و سیاہ زنار و سیاہ مکٹ و سیاہ بھشم لگائے ہوئے مجھپر ظاہر ہوئے مین نے پہچانا کہ یہ اگھور اوتار شیو کا ہی چنانچہ
حمد پڑھکر سجدہ و تعظیم بجالایا اور درخواست حصول قدرت خلقت و بھگت کے کیا شیو اگھور اوتار نے کہا
کہ یہی ہوگا اور فرمایا کہ یہ روپ ہمارا تمام رنجونکو دور کرے گا اور ہمارا منتر تمام باتون کے لیے سِدھ ہوگا پہ کہکر
اپنے پہلو سے چار لڑکا پیدا کیے جنکا تمام سامان مثل اگھور اوتار کے سیاہ تھا اونھون نے جوگ اگھور کو جاری
کیا چنین تمام جاندار بمنزلہ متساوی بیان کیے گئے ہین اس سے زیادہ اور کوئی چیز جہان مین نہین ہے
اگر کرتے بنے - **پانچوان اوتار** ایشان اس طرح پر ظاہر ہوا کہ جسوقت بشو روپ تیئیسوان کلپ شروع
ہوا تب ہمنے واسطے حصول فرزند کے شیو کا دھیان کیا تاکہ خلقت کمال پاکیزہ و عقیل پیدا ہوا اور شیو
ہمیشہ راضی رہین چنانچہ اول بشو روپا بھوانی پیدا ہوئی صورت و شکل و لباس و زیور و تمام سامان سفید
تھا بعدہٗ ایسے ہی صورت و لباس وغیرہ سے ایشان شیو اوتار ظاہر ہوئے مین نے دھیان کرکے جانا کہ یہ
ایشان اوتار شیو کے ہین بعد سجدہ و پرنام کے حمد پڑھا اور درخواست کیا کہ مہاراج ایسا کیجیے جسمین افزونی
خلقت کی ہو اور مجکو آپکی محبت بنی رہے شیو نے منظور فرمایا اور مجکو عمدہ عمدہ راہ راست و طریقہ نیک سکھلایا
مین نے خلقت کو پیدا کیا اور ایشان شیو نے مع شکت بشو روپا کے چار لڑکے پیدا کیے جنکا تمام سامان سفید
تھا نام یہ ہین پہلا جٹی دوسرا منڈی تیسرا سکھنڈی چوتھا اردہ منڈی چنانچہ شیو نے مع اپنے لڑکون کے
جوگ کی ہدایت کرکے دیوتا و منی وغیرہ سبھون کو خوش و خرم فرمایا اور ایسا دھرم قائم کیا جس سے خوف
تناسخ کا جاتا رہتا ہی اے نارد اسطرح پانچ کلپ مین یہ پانچ اوتار شیو نے اختیار کیے یہ پانچوان اوتار
جہان کے خوش کرنے والے ہین انکی کتھا کی سماعت سے خوشی عظیم پیدا ہوتی ہے

## تیسرا ادھیاے

برمھانے کہا کہ اب ہم اشٹ مورت یعنی آٹھ اوتاروں کا بیان کرتے ہین جو مشہور ہین اور جنکے اندر تمام
جہان ظاہر ہی جیساکہ سوت کے اندر دانہ ہاے جواہرات گوندھے ہون اون آٹھون اوتار کے یہ نام
ہین سرب بھو رودر اوگر بھیم پسوپت ایشان مہادیو اِن آٹھون اوتار کے مقامات علی الترتیب
زمین پانی آگ ہوا آسمان جگ بھوم سورج چندرمان ہین یعنی سرب روپ ہوکر زمین کا
تمام بار اپنے اوپر لیے ہوئے ہین اور موجب خوشی وراحت تمام دنیا کے ہین اور بھوروپ ہوکر پانی ہین
ہین تمام جانداروں کی تکلیف دور کرتے ہین اور رودر روپ ہوکر آگ سے ظاہر و باطن کو روشن
کر رہے ہین اور اوگر روپ ہوکر ہوا ہین باعث زندگی و حیات جمیع جانداروں کے ہین اور بھیم سروپ
ہوکر آسمان مین ہین جو باعث خلاء دنیا ہی اور پسوپت روپ ہوکر چھتر گ یعنی جگ کرنے والے ہین
جو باعث فرخندگی و مبارکی جہانیان کے ہین اور ایشان روپ ہوکر آفتاب مین ہین جس سے
تمام زمین و آسمان روشن ہے اور مہادیو روپ ہوکر ماہتاب ہین جو سبب آسایش و تسکین و پرورش
دنیا کے ہین یہ آٹھون روپ شیو کے سب کے جسم ہوکر ظاہر ہین اس سے تینون جہان شیو کا روپ ہے
شیو سے علیحدہ کچھ نہین ہے جسطرح کہ زمین کے تر کرنے سے درخت کی جڑ و شاخ و پھل و پھول مضبوط ہوتی ہین
اسیطرح شیو کی پرستش سے سب مضبوط ہوتا ہی اوسکو کبھی ہوست اثر نہین کرتی جسطرح کہ باپ کو اپنی اولاد
لڑکا و بالے کی محبت ہوتی ہے اسیطرح تمام جہان پر محبت رکھی تب سدا شیو اوسکے اوپر غایت درجہ کی
محبت کرتے ہین جو کوئی شخص کسیکے حق مین برائی کرتا ہی وہ گویا وہ بدی شیو کے حق مین کر رہا ہی
اوسکو نجات حاصل نہین ہوتی یہ جانکر شیو کا بھجن کرنا چاہیے اور کسی سے عداوت نکرنا چاہیے یہ اٹھون
سروپ شیو کے جانداروں کے حق مین بڑی رفاہت کرتے ہین جو شخص اپنی بھلائی چاہے وہ اونکی خدمت کرے
انکی چرتر کی قرأت و سماعت سے خوشی عظیم ملتی ہے یہ بیان کمال مقدس شیو کے بھگت کا پڑھانیوالا اور مکت کا دینیوالا ہی

## خاتمہ ذکر آٹھ اوتار

برمھانے کہا کہ اب ہم اردھ ناری نر اوتار کا اظہار کرتے ہین واضح ہو کہ جب ہمنے خلقت کرنا شروع کیا

تو ہر چند کہ مانند مادر مہربان کے ہمنے کثرت اولاد کی چاہی مگر کچھ کسی طرح سے افزونی و زیادتی خلقت مین پیدا نہوئی ہم بوجہ محنت و عدم کامیابی کے کمال غمگین ہوئے چنانچہ الہام ہوا کہ میتھنی سرشٹ یعنی وہ خلقت جو مجامعت سے پیدا ہو تیار کرو ہمنے ہر چند چاہا کہ ایسی خلقت پیدا کرین لیکن یہ امر ممکن نہوا اور ہمنے بدین خیال کہ بدون شیو کی خوشنودی کے یہ بات ہمسے ہونا دشوار ہی ہمنے سخت ریاضت شیو کی کیا اور شیو خوشنود ہو کر بصورت نصف عورت و نصف مرد کے ظاہر ہوئے ہمنے حمد پڑھا شیو نے فرمایا کہ ہم تمھاری ریاضت سے خوشنود ہو کر اوس تمھاری خواہش پر واقف ہو کر وہی بردان تمکو دیتے ہین جو تم چاہتے ہو یہ کہا اور شکت کو اپنے جسم سے علیحدہ کیا چنانچہ دونون سروپ علیحدہ علیحدہ ظاہر ہو گئے ہین یہ چرتر دیکھکر بہت خوش ہوا اور الہام وغیرہ کی کیفیت و نہ زیادہ ہونا خلقت کا سب عرض کر دیا اور ہم نے شکت سے درخواست کی کہ آپ ہمارے لڑکا دکچہ کے گھر اوتار لیوین اور شیو بھی اوتار لیکر تمھارے ساتھ بیاہ کرین یہ سنکر شکت نے کہا کہ یہی ہوگا پھر اپنے دونون ابرو کے درمیان سے ایک شکت کو پیدا کیا وہ شیو کے طرف دیکھنے لگے شیو نے ہنسکر کہا کہ برھما نے بڑی ریاضت کیا ہی اوسکی خواہش کو پورا کرو شکت نے منظور کیا اور ہمارے کام کو درست کرکے فوراً شیو کے جسم مین سما گئی اور شیو بھی مجکو بردان دیکر انتردھیان ہو گئے اور مین نے خلقت کو شیو کا بردان پا کر بوجہ احسن درست کیا یعنی میتھنی سرشٹ بیشمار پیدا ہوئی یہ عجیب اوتار خواہش دلی کو پورا کرنے والا اور قاری و سامع کے لیے دونون جہان مین خوشی دینے والا ہی

## چوتھا ادھیاے

برھما نے کہا کہ یہ جو باراہ کلپ اسوقت گذر رہا ہی اسمین ہوست نام منو ہی جو ہمارا پوتا ہوتا ہی اس کلپ کے ہر دواپر جگ مین بیاس اوتار پیدا ہوا کرتا ہی جو سرت ساکہا یعنی بید کی قرعات کو تشریح و تفصیل کے ساتھ تصنیف کرکے ظاہر کر دیا کرتا ہی بعدہٗ بیاس جہانیان کی عقل سست پا کر تمام پرانونکو تصنیف کرتے ہین تا کہ جہانیان کو فائدہ حاصل ہو دیگر تو بھی جگ کی تاثیر سے جہانیان اوسکے سمجھنے سے بھی مقصر رہتے ہین باوجودیکہ بیاس کا مذہب و طریقہ سہل ہی کچھ مشکل نہین اونکے مضامین نہایت دلچسپ و مرغوب طبائع خاص و عام ہوتی ہین اور نتیجہ بید کا اونمین حاصل ہوتا ہی لیکن تو بھی ایسے جاہلونکے فہم مین وے مضامین نہین آتے اوس حالت مین شیو جہان کو ایسی جہالت و ضلالت مین ملاحظہ کرکے بپاس خاطر بیاس کے شرح کلجگ مین اوتار لیتے ہین اور بیاس کے

مذہب کو منتشر کرتے ہین سو وہی چرتر شیو کا سب ہم تشریح وار بیان کرتے ہین پہلا اوتار پہلے دواپر مین
پہلے سوتر مین ہم بیاس ہوئے اور بید کو چار حصہ مین تقسیم کردیا اور اوسکے فروعات کو طول دیا پھر پوران
تصنیف کیے کیونکہ جہانیان کی عقل و فہم جگ کی تاثیر سے نہایت کم ہو گئی تھی پورانون کے درمیان ہمنے
ترکیب کے ساتھ بید کے اصول اسطرح پر شامل کردیا تا کہ لوگ اوسکو سنکر دل لگاوین اور اونکو وہ مضامین
پسند ہون جسطرح کہ کوئی دوا شیرین مریض کو کھلاوے باوجودیکہ بیاس نے ہر طرح سے تدبیرات کین لیکن
جہان مین بیاس کا مذہب نہ پھیلا نہ کسیکو کچھ بھی پورانون کا شوق پیدا ہوا اور نہ کسیکو اوس مذہب کی اجابت
منظور ہوئی تب بیاس کو نہایت رنج پیدا ہوا اور شیو کا دھیان کیا اور استت کرنیکے بعد کہا کہ مہاراج دواپر
گذر گیا کلجگ شروع ہے مگر کسی نے پوران کے مذہب پر قدم نہین رکھا ہمارا مذہب نہین پھیلتا آپکی دستگیری
و مہربانی کا یہی وقت ہے ہمارے مذہب کو مستحکم و قائم کردیجیے یہ عرض بیاس کی شیو نے منظور فرماکر جسم کو
دھارن کیا اور پہلے دواپر کے اخیر و شروع کلجگ مین چھاگلاگر مین جو ہمالہ پہار کا ایک حصہ ہے بنجانہ ایک برہمن کے
پیدا ہوکر بنام سویت کے مشہور ہوئے اونکے پیدا ہوتے وقت جی جی کا غوغا ہوا طرح طرح کے باجا بجنے لگے آسمان سے
پھولونکی بارش ہوئی تینون جہان خوش ہوکر وہان پر آئے اور شیو کی استت پڑھا اسطرح شیو ظاہر ہوکر جوگ آگم کو
تصنیف کیا اور چار شاگرد شیو کے ہوئے نہایت تحصیل آسرم اختیار کیے ہوئے جوگ مین کامل عیبون سے پاک
اونکے نام یہ تھے پہلے سویت دوسرے سویت سکھ تیسرے سویت اسّ چوتھے سویت کوہب شیو نے دھیان
جوگ کا اونھین سکھلایا اور جوگ کو جہان مین پھیلا دیا چنانچہ جہانیان آٹھون عضو جوگ پر واقف ہوکر
کمال مسرت اندوز ہوئے اور بیاس کی تصنیفات مین بید و پورانونکو دکھلا کر عمدہ مذہب جہان مین قائم کیا
اور شیو نے سویت اوتار دھارن کرکے بیاس کو مسرور فرمایا دوسرا اوتار دوسرے دواپر ست نام مین برجاپت
بیاس اوتار ہوکر اول بید و نکے حصص کیے اور جہان کے فائدہ کیواسطے پوران تصنیف کیے لیکن جبکہ اونکا
مذہب کسی نے قبول نکیا تو بیاس نے شیو کا دھیان کیا چنانچہ شیو مہربان ہوکر زمین مین اوتار لیا اونکا
نام ستار ہوا اونھون نے بیاس کے مذہب کو خوب پھیلایا اور جوگ کے طریقہ کو تصنیف کرکے چار شاگرد کیے اول
دندبھہ دوم ست روپ سوم رجیک چہارم کیت مان چنانچہ مع شاگردونکے بیاس مذہب کو قائم کرکے بیاس کو

کمال فرحت وجہانیان کو غایت مسرت عطا فرمایا تیسرا اوتار تیسرے دواپر مین شنکر بیاس ہوکر بیدون کے
حصص کرکے پرانونکو تصنیف کیا مگر بوجہ عدم کامیابی کے شیو کا دھیان کیا چنانچہ شروع کلجگ مین شیو نے
زمین مین اوتار لیکر بنام دمن کے مشہور ہوئے اور چار سکھہ معہ شاگرد اونکے بدین تفصیل ہوئے اول اشوک دوم کمبیس
سوم بیالس چہارم سپرکاس چنانچہ دمن شیو اوتار نے عمدہ جوگ تصنیف کرکے بذریعہ اپنے شاگردون کے
جہان مین مشتہر کیا اور پورانونکے مذہب کو قائم کرکے جہانیان کو مکت کا رستہ بتلادیا چوتھا اوتار چوتھی دواپر مین
برہسپت بیاس ہوکر بید کو حصص کرکے بہت فروعات پر اوسکو منقسم کیا اور پورانونکو تصنیف کیا مگر کلجگ کی
وجہ سے اونکا رواج نہ دیکھکر شیو کا دھیان کیا چنانچہ شیو سہوتر نام ہوکر زمین مین اوتار لیا اور بیاس کے مقصد کو
پورا کیا اوس زمانہ مین بھی چار شاگرد شیو کے ہوئے جنھون نے بیاس کے مذہب کو خوب رواج دیکر جوگ کو قائم کیا
اونکے نام یہ ہین اول سمکھہ دوم ورنکھہ سوم درند چہارم درنکرم پانچوان اوتار پانچوین دواپر مین ستیا یعنی
سورج بیاس ہوکر بیدونکے حصص کرکے پوران تصنیف کئے تب بھی شیو آفتاب کی التماس بموجب اوتار زمین مین
لیا اور بنام کنک کے مشہور ہوکر جوگ وریاضت مین نہایت کامل ہوئے اور بذریعہ چار شاگردونکے بیاس کے مذہب کے
وجوگ کو بخوبی رواج دیا اونکے نام یہ ہین اول سنک دوم سناس سوم سنندن چہارم سنت کمار جنکے دوسرے نام
پربھو بھو برم رہنکرت بھی ہین چھٹوان اوتار چھٹوین دواپر مین متن بیاس ہوکر بنام مرت کے مشہور ہوکے
اور بسبت اور بیاسونکے تصانیف عمدہ عمدہ بنایا اور بمراد پھیل جانے اپنی تصانیف کے شیو کا دھیان کیا
چنانچہ شیو زمین مین پیدا ہوکر بنام لوکاکچھ کے مشہور ہوئے اور جوگ و پوران کو مشہور کرکے بذریعہ انچہار سکھون کے
بخوبی رواج دیا شاگردونکے نام یہ ہین اول سدھامان دوم برج سوم سنکہہ چہارم امبج ساتوان اوتار
ساتوین دواپر مین ست کرت بیاس ہوکر بیدکے حصہ کرکے فروعات کو بیان کیا بعدہ پوران تصنیف کیے
جسمین لوگون نے قسم قسم کے مذہب کو دیکھکر متعجب ہوئے اور کسی نے انھین نہ سمجھا تب بیاس نے شیو کو
یاد کیا شیو نے جیگی کھت کا اوتار لیکر چار شاگرد کیے اول سارسوت دوم پراہن سوم میگھہ ناد چہارم شناہن چنانچہ شیو نے
خود معہ چارون شاگرد کے بیاس کے مذہب کو پھیلا دیا پھر جنکی کھت نے جوگ کو بخوبی مضبوط کردیا اور ہر چند کہ وے خود شیو کا
اوتار تھے مگر اسقدر شیو کی بھگت کیا جس سے داس بھاو یعنی خادمون کا طریقہ ظاہر ہوا جنگی کھت کی برابر دوسرا رت

کرنیوالا نہین ہوا یعنی جب تک کہ شیو کاشی چھوڑ کر مندر گر پر رہے تب تک انھون نے نہ پانی پیا نہ کھانا کھایا انھون نے بھی قصد کیا تھا کہ جبتک شیو کو نہ دیکھینگے ایک قطرہ پانی تک نہ پیونگے جنگی کھب کا بیان پڑھنے سننے سے کمال خوشی حاصل ہوتی ہے

## پانچوان ادھیاے لغایت چھٹا ادھیاے

نارد نے کہا کہ کیا وجہہ شیو کے کاشی چھوڑ جانے کی تھی برھما نے آغاز سے انجام تک کل کیفیت جسطرح سے کہ قحط سالی ہوئی اور راجہ دوادانل کو بردان دیکر کاشی دیوتون سے خالی ہوگی اور شیو بھی مندراچل پر جا رہے اور پھر جسطرح سے کہ شیو نے کاشی کی محبّت سے حیران پریشان ہو کر بتدریج جوگی گنون و آفتاب و برھما و ۶۴ گنون کو واسطے دھرم چھوڑانے راجہ دوادانل کے کاشی کو روانہ کیا اور وے پھر کاشی مین مقیم ہوکر واپس نہ آئے پھر گنیش دیس کا روانہ کرنا واسطے تدبیر و حصول کاشی کے و پھر جو جو چرترکہ بشن و گنیش نے وہان کیا و بشن نے سوگت یعنی جین مت کے دیوتا کا سروپ دھان کرکے سبکو دھرم سے خالی کردیا اور پھر راجہ دوادا اس نے جسطرح سے کہ بشن کو تعظیم دیکر اپنی کیفیت بیان کرکے بشن سے ہدایت پایا اور پھر وہ سب برہمن یعنی بشن کی ہدایت کو سنکر کاشی کو ترک کرکے سمت براگ کنارہ گومتی کے گیا اور عمدہ شہر آباد کرکے سلطنت اپنی اپنے لڑکے کو دیا اور پھر کاشی مین آکر شیولنگ کو قائم کیا اور جسطرح کہ شیو کے گن آکر اوسکو بیمان مین چڑھا کر کیلاس لے گئے و پھر گرڑ سے یہ کیفیت سنکر شیو کاشی مین آئے اور جسطرح سے کہ شیو نے گنت خاطر داری کرکے بشن کو و برہمے سنگھاسن مین بٹھالا و برھما کو دکھن طرف بٹھالا پھر نندی کا کرنا اور کہنا کہ بھیودی رتھ تیار ہے پھر شیو کا سوار ہو کر کاشی مین جانا و فوراً جوگی کھب کو گوہا مین تشریف لیجاکر درشن دینا اور پہلا دن جو سومبار چودس اوجیالی پاکھ مہینہ جیٹھ کی تھی وہین پر مقام کرنا و جیٹھیسر اشیشر لنگ کا قائم کرنا و جیشٹا نام دیبی کا ظاہر ہونا اوسی مقام پر اور پھر نندیشر کو بھیجکر جوگی کھب کو اندر گوہا سے طلب کرنا و بردان دینا کہ ہم ہمیشہ کاشی مین رہینگے علی ہذا القیاس ابتداے ادھیاے پانچوین سے ادھیاے ساتوین تک بھی کہا مگر برھما نے نارد کو سنایا مجھہ مترجم نے بوجہ اسکے کہ چھٹوین کھنڈ مین یہ کتھا ایک دفعہ بیان ہو چکی ہے اب ضرور نہین لہذا ان تینون ادھیا کا ترجمہ مکرر نہین کیا

## ساتوان ادھیاے

برھما نے کہا کہ اب ہم مکرر شیو کے آٹھوین اوتار کا ذکر کرتے ہین آٹھوان اوتار جبکہ آٹھوین منوا پر مین سنشت

بیاس ہوکر بید کے چار حصہ کرکے معہ فروعات کے پرانوں کو تصنیف کیا اور اونکا رواج پانا نہ دیکھکر شیو کو یاد کیا شیو نے
زمین میں اوتار لیکر بنام دودھ باہن کے مشہور ہوئے اور مہربانی کرکے بیاس کے مذہب کو پھیلایا اور شیو کے چار لڑکے
یہ ہوئے اول کپل دوم آسر سوم پنچ اشکھا چہارم ساتوان نوان اوتار نوین دواپر مین بیاس بنام
سارسوت کے ہوکر بعد کرنے حصہ بید کے پرانوں کو تصنیف کیا مگر بوجہ عدم رواج کے شیو کا دھیان کیا
شیو نے اوتار لیکر بنام رکھبہ کے مشہور ہوئے اول پراسر دوم گرگ سوم بھارگو چہارم انگرس جنہوں نے
شیو سے جوگ آگم سہل تعلیم پاکر بیاس کی مدد بخوبی کیا اور جہان مین نیرت مذہب کو قایم کردیا ای نارد
رکھب کی چرتر تو مشہور ہین جنکے پڑھنے و سننے سے شخص قاری و سامع خود ہی شخص شیو ہو جاتا ہی اونھون نے رجہ
بھدرابکہ کو کیسی فرحت دیکر رنج سے چھوڑا دیا اور صرف ایکروز خدمت کرکے مدر برہمن نے گنگا کی عمت کو حاصل کیا
دسوان اوتار دسوین دواپر مین بیاس تردھاما نام نے بید کو چار حصہ مین معہ فروعات کے منقسم و مبین
کرکے پرانوں کو تصنیف کرنیکے بعد شیو کو یاد کیا چنانچہ شیو ہمالہ پہاڑ کے ایک حصہ بھرگ سرنگ مین اوتار لیا اور
بنام بھرنگ کی مشہور ہوکر چار لڑکے پیدا کیے اول ترامتر دوم جگ بودھن سوم کبت سرنگ چہارم تپودھن چنانچہ
بذریعہ انھین لڑکون کے بیاس کی خواہش کو پورا کیا گیارھوان اوتار گیارھوین دواپر مین تربرت بیاس ہوکر
بعد کرنے حصص بید و تصانیف پران کے شیو کا دھیان بمراد رواج پانے اپنے مذہب کے کیا چنانچہ شیو نے
کلجگ کی شروع مین بذریعہ گنگا جی کے اوتار لیکر بنام تپ کی مشہور ہوئے اور تپ اوتار سے چار لڑکے
بدین تفصیل پیدا ہوئے اول لنبودر دوم لمبا کچھ سوم تیکس اکیس چہارم پرگمب جنکے ذریعے سے بیاس کا مقصد حاصل ہوا
بارھوان اوتار بارھوین دواپر مین بہار دواج بیاس ہوکر حسب مرقومہ بالا شیو کا دھیان کیا شیو نے زمین مین
اوتار لیکر ہیم کنچک مین مقام کیا اونکا نام اتر ہوا اور اونکے چار لڑکے بیاس کے مقصد پورا کرنے والے یہ ہوئے
اول سرنگ دوم سم بدہ سوم سادہ چہارم سرپ تیرھوان اوتار تیرھوین دواپر مین دھرم نارائن
بیاس ہوکر بعد کرنے حصص بید و فروعات و تصنیف کرنے پرانوں کے دیکھا کہ لوگ جہان مین اونکی احکام
اور مقاصد اور مطالب نہین کرتے چنانچہ ایحد دھیان بیاس کے شیو نے اوتار لیکر گندھمادن پہاڑ پر رکھپال
کھلیا کے آسرم مین پیدا ہوکر بنام بال کے مشہور ہوئے اونکے چار لڑکے اول سدھامان دوم کسیپ سوم ششرت

چہارم برجا پیدا ہو کر بیاس کی خواہش دلی کو پورا کر دیا چودھوان اوتار چودھوین دواپر مین رکچھ جنکو بھرمی بھی کہتے ہین بیاس ہو کر بعد ترکیب دینے بید و تصنیف کرنے پورانون کے شیو کا دھیان کیا چنانچہ شیو نے اوتار لیکر انگرس کے خاندان مین گوتم نام ہو کر پیدا ہوئے اور بیاس کی دلی خواہش کو پورا کیا اونکے چار لڑکے پیدا ہوئے اول اتر دوم دیوسد سوم ابل چہارم سربسلک پندرھوان اوتار پندرھوین دواپر مین تریارن بیاس ہو کر بید کو چار حصہ مین تقسیم کر کے پورانونکو تصنیف اور بوجہ عدم مشتہر ہونے کے شیو کا دھیان کیا چنانچہ ہمالہ پہاڑ کی نشت گنگا کے کنارہ اوتار لیکر بنام بید سر کے مشہور ہوئے اونکی چار لڑکے پیدا ہوئے اول گن دوم گن باہ سوم کشر پر چہارم کینتر جنھون نے بیاس کی مدد کر کے مذہب کو قائم کیا سولھوان اوتار سولھوین دواپر مین کو ھنجی بیاس ہو کر بعد ترکیب بید و تصنیف پوران و فروعات کے اپنے مذہب کو رائج نہ دیکھکر شیو کا دھیان کیا چنانچہ شیو نے زمین مین اوتار لیکر بنام گوکرن کے مشہور ہوئے اور گوکرن نام جنگل کا ہی جہان شیو نے یہ اوتار لیا تھا چنانچہ وہ جنگل بنام اگھر چھدر کے مشہور ہو جسکی بود و باش و خدمت سے تمام مطالب حاصل ہوتی ہین اور شیو نے اوتار لیکر معہ اپنے لڑکون یعنی اول کاسیپ دوم اوشنا سوم چیول چہارم برہسپت کی بیاس کو کامیاب فرمایا سترھوان اوتار سترھوین دواپر مین کرتنجی بیاس ہو کر بید کو چار حصو مین تقسیم کر کے اونکی فروعات کو مطول کیا اور بعد تصانیف پورانون و عدم کامیابی کے شیو کا دھیان کیا شیو نے ہمالہ پہاڑ کے چوٹی پر بمقام مہالی اوتار لیکر بنام گوہاشی کے مشہور ہوئے اور بیاس کی خواہش دلی کو پورا کر دیا اونکی چار لڑکے پیدا ہوئے اول اوتتھہ دوم بامدیو سوم مہاجوگ چہارم مہابل

महा जोग वामदेव उतथ्य

## اٹھوان ادھیائے

برھمانے کہا کہ جب اٹھارھوان اوتار اٹھارھوین دواپر مین رتنجی نام بیاس نے بعد حصص بید و تصنیفات پوران وغیرہ کے کامیابی حاصل نکی تو شیو کا دھیان کیا چنانچہ شیو نے ہمالہ پہاڑ کی ایک سکھر مین جسکو سندہ جہر کہتے ہین اوسکے سکھنڈ نامے پہاڑ پر جنگل کے اندر اوتار لیا اور بنام سکھنڈی کے مشہور ہوئے اور بیاس کو فائز المرام فرمایا سکھنڈی کے چار لڑکے پیدا ہوئے اول باچش شرو دوم رچیک سوم شادلش چہارم سبخیشر اونیسوان اوتار اونیسوین دواپر مین بھردواج بیاس ہو کر بعد کرنے حصص بید و تصنیف کرنے

भारद्वाज सनजीवार

پورانونکے شاد کام ہوکر شیو کا دھیان کیا چنانچہ شیو نے ہمالہ کوہ مین اوتار لیکر بنام جیتی مالی کے مشہور
ہوئے اور اونکے چارون لڑکونکو جنکے نام یہ ہین اول رنبہ دوم کوسل سوم لیکاکچھی چہارم جلد ہم بیدا کرکے
بیاس کے منشا دلی کو پورا کردیا بیسوان اوتار بیسوین دواپر مین گوتم بیاس ہوکر بعد کرنے حصہ بید و
وتصنیف کرنے پورانونکے شیو کا دھیان کیا شیو نے ہمالہ پہاڑ کی پشت پر جسکا نام اَٹ ہاس ہو اوتار لیکر بنام
اٹ ہاس کے مشہور ہوکر بیاس کو کامیاب فرمایا اونکے چار لڑکے تھے اول سمنت دوم بربری سوم بدھ
چہارم کسکندھرا اکیسوان اوتار اکیسوین دواپر مین باچسرین بیاس ہوکر معمولی طور پر حسب مذکورہ بالا
شیو کا دھیان کیا شیو نے جنگل مین بنام دارک کے اوتار لیا چنانچہ وہ جنگل اسوجہ سے بنام دارک کے مشہور ہوا اوس
اوتار کے چار لڑکے اول پلکچھہ دوم دل لاین سوم کیت بھان چہارم گوتم بائیسوان اوتار بائیسوین دواپر مین
سوشمائن بیاس ہوکر بعد ترکیب و تصنیف معمولی کے شیو کا دھیان کیا چنانچہ شیو نے کاشی مین اوتار لیکر
بنام لانگلی کے مشہور ہوئے اونکی چار لڑکے پیدا ہوئے اول بھلن دوم مدھوپنگ سوم سویت چہارم
کیت کا تیئیسوان اوتار تیئیسوین دواپر مین ترن بند بیاس ہوکر بعد کام معمولی کے شیو کا دھیان
کیا چنانچہ کالنجر پہاڑ پر مہاکال کی سمت سویت نام ہوکر اوتار لیا وہان بھی چار لڑکے شیو سے پیدا ہوئے اول وشد
دوم برہ دو گچھہ سوم دیول چہارم کپ چوبیسوان اوتار چوبیسوین دواپر مین رکچھہ جنکو بالمیک کہتے ہین
بیاس ہوکر راجندر کے بیانات کو بخوبی تصنیف کیا بعدہ بید کو چار حصہ مین تقسیم کرکے پورانونکو حتی دو بہات
وغیرہ کی تصنیف کرکے بوجہ ناکامی کے شیو کا دھیان کیا چنانچہ نمکہہ بن مین شیو نے سولی نام اوتار لیکر بیاس کی
خواہش دلی کو پورا کیا چار شاگرد شیو کے بدین تفصیل اول شالہوتر دوم سچ ہو سوم جیبیاس چہارم ستر بد ظاہر
ہوئے پچیسوان اوتار پچیسوین دواپر مین برہمہ ست سپت نے شیو کی بڑی ریاضت کیا اور شیو کی حکم سے
بیاس ہوکر بید و پورانونکو ترکیب و تصنیف کیا اونکے لڑکا اپ مینہ نام نے شیو کی بھگت ایام طفلی سے
بہت اچھی کیا جبکہ بیاس کو شہرت تصانیف و مذہب اپنے سے یاس ہوا تو دھیان کرنے شیو اوتار
لیکر بنام ڈنڈی و منڈی کے مشہور ہوئے اونکی چار لڑکے یہ ہین اول بگل دوم گنڈ کرن سوم کمبھانڈ چہارم
پرہاک اور بیاس کے مطلب کو پورا کیا چھبیسوان اوتار چھبیسوین دواپر مین پراسر نن ہوئے جو ہمارے

پناتی اور سکت سے پیدا ہوئے تھے اور رو بیسماین کے والد ماجد تھے وے جہان مین اعلی دھرم کی بیان
کرنیوالے پیدا ہوئے اونکی برابر اور کوئی شیو کا بھگت نہ تھا اوھون نے بید کو معہ فروعات چار حصہ کر ڈالا بعدہ
اٹھارہ پورانونکو تصنیف کیا چنانچہ شیو نے واسطے مسرت ہونے کی پراسر پر مہربانی کرکے بھدربٹ نگر مین سہشن کے
اوتار لیا وہان شیو کے چار شاگرد ہوئے اول الوک دوم بذیوت سوم سمبوک چہارم سولاین اور معہ ان شاگردون
یعنی لڑکونکے بیاس کی مدد کیا ستائیسوان اوتار ستائیسوین دواپر مین جانوکرن بیاس ہوکر معمولی طور پر
سب کام درست کرکے شیو کا دھیان کیا چنانچہ شیو بر بھاس چھترمین اوتار لیا بنام سوم کرم کے مشہور ہوئے اور معہ چار
شاگردونکے بیاس کی رعایت کیا نام سبھونکی یہہ ہین اول اکچھپارد دوم سمن کمار سوم الوک چہارم دتس چنانچہ سوم کرم
شیو کے اوتار نے جوگ شاستر کے کتب بیشمار تصنیف کرکے پوران کے مذہب کو قائم کیا بعدہ اودیت یعنی طریقہ
وحدانیت کو خوب مستحکم کیا اور نیشرونکو بڑھاکر اونکے ذریعہ سے خوب جہان مین مروج کیا اور اسقدر کہ لوگ اس مذہب کے
برخلاف تھے اون سبکو فتح کرلیا اور بیاس نے ایک شخص کو بھی خلاف اپنے مذہب کے نہ پاکر بڑی خوشی کی اور پراسر
بیاس نے شیو کی بڑی حمد پڑھا اور شیو اور اونکے شاگردونکی تعریف جہان مین چھا گئی یہ ستائیس ۲۷ اوتار شیو کے
ہم بیان کرچکے اب اٹھائیسوان اوتار شیو جو شروع کلجگ مین ہوا اوسکی تحریر کو سماعت کرو

## نوان ادھیاے

برہما نے کہا اٹھائیسوان اوتار اٹھائیسوین دواپر مین خود بشن نے دیوتون کی ہت کی سنکر بیاس کا اوتار
لیا اور بید کے حصہ کرکے پوران تصنیف کیا اور بوجہ نہ رواج پانے اپنی تصانیف کے شیو کی ہت کی چنانچہ
شیو نے بیاس کی غرض کو سنکر اوتار لیا اور بیاس کی مدد کرکے اونکو کامیاب فرمایا یہ سنکر نارد نے کہا کہ مین
چاہتا ہون کہ ان بیاس کا حال مشرح و مفصل سماعت کرون مہربانی کرکے سنا دیجیے برہما نے کہا کہ اچھا ہم
اس کتھا کو مشرح بیان کرتے ہین جسکی سماعت سے نہایت مسرت حاصل ہوتی ہے اور ہر طرح کے رنج زائل ہوجاتے
ہین کیونکہ اسمین دونون مالکون یعنی شیو و بشن کی بڑی بھاری لیلا ہے یہ دونون مالک بصورت انسان اوتار
لیکر عمدہ عمدہ چرتر کیے وے دونون بڑے دین دیال اور بھگتون کے خوشی دینے والے ہین واضح ہو کہ اگلے
زمانہ مین جبکہ دیواسر سنگرام یعنی دیوتون و دیتونکی بڑی عظیم لڑائی واقع ہوئی تھی جسمین بہت دیت مارے گئے تھے چنانچہ

وقت پاکر وہ سب ویت زمین مین جابجا پھر پیدا ہوئے اور صحبت بد اختیار کرکے راہ ضلالت پر گام فرسا ہوئے
اور جگ کی تاثیر سے سب لوگونکی وہ عمدہ عقل نرہی جو اور جگونمین تھی بلکہ سب باتین برخلاف ہوگئین اور بوجہ
کثرت غرور سے اپنے کو نہ پہچانا کر صرف مطیع حواس خمسہ کے ہوگئے اور آپسمین عناد و عداوت نے رواج پایا پانچون
دیوتاؤں کی پرستش ترک کرکے بید کے خلاف ہدایت بیان کرنے لگے اسطرح جہان کو گمراہ دیکھکر دیوتون نے بشن کی
خدمت مین باچشم گریان و دل بریان اپنی رنج کو عرض کیا اور درخواست توجہ بشن کی اس بارہ مین کی چنانچہ
بشن بھگوان نے قبول فرماکر پرسہر کی لڑکی ہوکر اوتار لیا اور بنام دوی پاین کے مشہور ہوئی اونکی مان کا نام ستوتی
تھا چنانچہ دوی پاین نے بید کو چار حصہ مین منقسم کرکے اونکی ساکھا یعنی فروعات کو مطول کیا بعدہ پوران تصنیف کیے ہرچند
کہ اوسکے رائج ہونے کی فکر کرکے ساعی ہوئے لیکن کچھ پیش رفت نہ گئی تب دوی پاین معہ دیوتون ونیز رشیونکے بشن کی خدمت
مین حاضر ہوئے بشن نے فرمایا کہ تم جاؤ ہم اوتار لیوینگے کچھ اندیشہ نکرو یہ سنکر سب اپنے گھرونکو شادان و فرحان واپس آگئے
اور بشن نے بسدیو جدونسی کے یہان جنکے برابر اور دوسرا راجہ بہتر اور اونکی عورت دیوکی نام جنکی برابر دوسری عورت
بت برت نہین ہے اوتار لیکر بنام کرشن کے مشہور ہوئے جنکے ورد زبان کرنے سے تمام مطالب و مقاصد پر کامیابی
حاصل ہوتی ہے اور بسدیو کی دوسری عورت روہنی نام سے سیس نے اوتار لیکر بنام بلدیو کی شہرت پایا جنکی خدمت
دیوتا و منسب کرتے ہین اور اچھی تدبیر کے ساتھ برج مین جاکر جسمت و نند برج پت کو اپنے لہو و لعب سے بڑی بڑی
خوشی دین اور کمار لیلا کرکے تمام گوپیونکو فریفتہ کرلیا اور پوتنا وغیرہ دشمنون کو جو بموجب حکم کنس کے آئے تھے مار ڈالا
اور گوپیونکے ساتھ طرح طرح کے کھیل و تماشا کیے جو سکھ کہ جوگیون کو بڑے بھاری جوگ سے بھی مشکل ہے وہ آسانی کے
ساتھ تمام برج باشیون نے حاصل کیا اور مخالفون کو قتل کرکے خادمون و بھگتونکو بڑا سکھ دیا اونھون نے سب سے
اعلی اپنے چال چلن کو دکھلایا اور مغرورون کا غرور نیست و نابود کردیا اور گیارہ برس تک برج مین رہکر پھر معہ
بلدیو کے متھرا مین تشریف لائے اور وہان بڑے بڑے چرتر کیے اور کنس کو معہ خاندان کے معدوم کرکے جدونسی
لوگونکو مسرور و خوشوقت کیا اور وہان رہکر بہت مخالفونکو مار ڈالا اور مہربانی کرکے اکثر بھگتونکو بچا لیا اور جراسندھ کی
قوت کو زائل کردیا اور یون کو نابود کرکے خادمونکو خوشی مرحمت کی بعدہ اکثر راجونکی لڑکیون کے ساتھ اپنی شادی کیا
اور رکمنی وغیرہ جو سب سے اعلی عورتین مہاراج کی تھین اونکے ساتھ بڑے بڑے عیش و بہارین و وردیا جس سے بڑا بھاری

بنس کرشن کا ظاہر ہوا اور اوسکے شمار ہم کہان تک بتلا وین صرف رانیان کرشن کی تعداد مین سولہ ہزار
ایک سو آٹھ تھین جنکے دس دس لڑکے پیدا ہوئے جو تمام وکمال نہایت صاحب قوت وشجاعت تھے پھر جرتر
کرکے کرشن نے کرہیت دہوم کو دکھلایا اور اوسکی عظمت کو بڑھا دیا اور گردہر پہاڑ کو اپنی انگشت مین رکھکر
بھگتونکو خوشی دیا اور راجہ پانڈو نکے لڑکون پر مہربان ہوکر کورون سے محفوظ رکھا اور سوداما ن کو گورو کے
گھر کی گفتگو یاد کرکے بڑی نعمت و دولت عطا فرمایا اور دروپدی کی شرم وحیا رکھ لیا اور بدر کو اپنا کرلیا اور
راج سوئی جگیہ پانڈو نکی کرا دیا مہابھارتہ مین بھرہی کے انڈون کو بچا دیا اور زمین کا بار اوتارو پا پھر
خاندان جدو بنسی کا غرور دیکھکر بعد و واسطے بددعا برہمنون سے اوسکو آسان طور سے نیست ونابود کرادیا اور
اپنے لوک مین چلتے وقت اپنے خاندان کو بیخ وشاخ سمیت نابود کردیا اور اودھو اپنے دوست سے اودیت گیان کو
بیان کیا اور پھر اونکو بدری بن مین بھیجدیا اور بیادہا کو نربان پد عطا فرمایا اور جو اوسنے کیا تھا اوسکو کچھ برا
نہ مانا اور دوارکا کو مکت دیکر اپنے لوک کو تشریف لے گئے یہ مختصر کرشن جرتر ہمنے کہا ہی جسکی سماعت سے تمام گناہ
دور ہوجاتی ہین کرشن نے دیوتونکے مذہب کو پھر قائم کرایا لیکن بیاس کو کچھ خوشی حاصل نہوئی کیونکہ نبرت
مت اونکا مروج نہوا رات دن اونکو یہی خیال تھا کہ کسی طرح سے ہمارا مت جہان مین پھیلے تب بیاس دم بایں بانے
شیو کا دھیان کیا اور کہا کہ مین نے بید کر پھل یعنی نتیجہ کو پوران مین ہر چند کہ دکھلایا لیکن کلجگ کی تاثیر سے
کوئی اوسکو نہین سمجھتا پربرت تو زیادہ بڑھتی ہی اور نبرت مشکل ہوتی جاتی ہے اس سے آپ اوتار لیکر ہمارے مت کو
پھیلا دیوین اور مہربانی کرکے نبرت کو استحکام دین چنانچہ شیو مہربان ہوکر برہمچرج جسم کو دھارن کیا اور
زمین مین تفریح وسیر کرتے پھرے اور چاہا کہ ایک عجیب لیلا کرین چنانچہ جوگ مایا کرکے تمام جہان کو حیرت مین
ڈال دیا یعنی اوسی جسم سے ایک مسان جہان مردہ جلائے جاتے ہین پہونچکر دیکھا کہ ایک مردہ پڑا ہوا ہی
چنانچہ جوگ مایا سے اوسکے جسم مین تصرف کرگئے جسکو تمام لوگون نے دیکھا اور ایک پہاڑ کے کندرہ مین مقیم ہوئے
اور بشن وبرہم دونون نے یہ کیفیت جانکر اونکی خدمت مین گئے اونکا نام لاکلیش ہوا وہ مقام جہان شیو نے مقام
کیا سدہ چھیتر ہی اوسکو کایا چیتوار بھی کہتے ہین چنانچہ شیو نے وہان بھی چار شاگرد کرکے بیاس کے مذہب کو مضبوط
ومنتشر کردیا نام شاگردونکے یہ ہین اول اشتاک دوم گرگ سوم متر چہارم اوندرہ چنانچہ تینون جہان مین خوشی نے

مقام کیا رنج نے جدائی اختیار کی ایسا چرتر للیش شیو نے کہا اے نارد اب ہم ایک امول زبردست و مدلل اس بارہ مین تمکو سناتے ہین جس سے تمہاری اطمینان کامل ہو جاویگی یعنی ہر دواپر جگ کے اخیر مین بشن خود بیاس اوتار لیکر بید کو منقسم کرتے ہین اور ہر کلجگ کی شروع مین شیو اوتار لیتے ہین اور بشن اوتار چار شخص شیو کو شاگرد ہو کر واقف بید و جوگ شاستر مین کامل ہوتے ہین جو لنگ کی پرستش کرکے بھسم کو دھارن کرتے ہین اچھی کامل شیو جو اس خمسہ پر فاور سدہ ہوتے ہین یہ کتھا خود ہمنے بشن سے سنا جو تمکو سنایا جو اس کتھا کو ساعت یا قرات کریگا وہ ضرور مکت کو پاویگا

دوہ باہمن سے لیکر اوتار تک اٹھائیس اوتار ختم ہو گئے چھیالیس اوتار

## دسوان ادھیاے

## ذکر اوتار نند کیشر

برہما نے کہا کہ اے نارد اب ہم نند کیشر اوتار کو بیان کرتے ہین واضح ہو کہ ایک شخص منی سلاد نامی شیو کا بڑا بھگت ہوا وہ بوجہ خدمت شیو کی نہایت صاحب نعمت و دولت و جاہ و جلال تھا مگر کوئی لڑکا نہین ہوتا تھا سلاد نے ایندر کے ذریعہ سے ریاضت سخت شروع کیا ایندر راضی و خوشنود ہو کر واسطے دینے بردان کے تشریف لیگئے اور کہا کہ بر دان مانگو سلاد منی نے پرنام کرکے دست بستہ عرض کیا کہ مجھکو ایک لڑکا مرحمت فرمائیے جو زندہ جاوید و بلا رحم مادر کے پیدا ہو ایندر نے کہا کہ تم ایسی ہٹھ نکرو ہم ایسا لڑکا نہین دے سکتے بلکہ ہم صرف ایسا لڑکا دیتے ہین جو رحم مادر سے پیدا ہو کر مریگا تم خوب خیال کرو کہ جہان مین کون ہے جسکو موت نہین ایسا لڑکا تو بشن و برہما وغیرہ بھی نہین دے سکتے دیکھو برہما و بشن کی نسبت بھی بید و پران کہتے ہین کہ وے شیو سے پیدا ہوئے اور اونکی موت وقت و موقع پاکر ہوتی ہے یہ بات سنکر سلاد منی نہایت رنجیدہ و ملول ہو کر ایندر سے کہا کہ ہم تو صرف اوسیطرح کا لڑکا چاہتے ہین جیسا کہ عرض کیا گیا تب ایندر نے سلاد کے اصرار کو محکم سمجھکر کہا کہ ایسا لڑکا صرف شیو دے سکتے ہین کیونکہ شیو موت کی مغلوب نہین بلکہ کال یعنی موت کو فتح کر لیا ہے یہ کہکر ایندر تو چلے گئے اور سلاد نے شیو کی عبادت کرنا شروع کیا اسیطرح ہزار سال دیوتونکی عبادت کرتے کرتے سلاد کو گذر گئے اور سلاد کا جسم خانۂ مور دمار و گرد و دم ہو گیا اور جسم مین صرف ہڈیان پوست باقی رہگیا خون اور گوشت کا نشان بھی نرہا چنانچہ شیو خوشنود ہو کر سلاد منی کے پاس اچھی صورت دھارن کیے ہوئے آکر اپنے ہاتھ سے سلاد کو چھودیا سلاد بدستور سابق صحیح و تندرست ہو کر اچھے تندرست ہو گئے شیو نے فرمایا کہ ہم کیا چاہتے ہو سلاد نے بعد حمد بسیار کے درخواست ایسے لڑکے کی کی جو موت سے بری و بلا شکم مادر کے پیدا ہو شیو نے فرمایا کہ جہان مین کوئی ہے کہ جو پیدا ہو کر موت سے

بری رہے ہان ہم مرتیجے یعنی موت کے جیتنے والے اور بلا رحم مادر کے پیدا ہین اسلیے ہم خود تمہارے لڑکے ہونگے ہمارا نام
نندی ہوگا اور آگے برہمانے بھی ہمارے اوتار زمین مین ہونے کی لیے ریاضت کی تھی ہمنے اونکو بردان دیا تھا
کہ موقع مناسب پر ہم زمین کے اوپر اوتار لیوینگے چنانچہ برہما کو جو ہمنے بردان دیا تھا وہ بھی پورا ہوگا اور تمہاری
خواہش پوری کرنے سے گویا ایک نتیجہ دو کام ہونگے مین جہان کا باپ اور تم میرے باپ ہوئے یہ کہکر شیو انتردھیان
ہوگئے اور سلاد نہایت خوش ہوکر جگ کرنے کا ارادہ کیا اور بعد فراہمی سامان جگ کی جگ کرنا شروع کیا چنانچہ
شیو اوسی جگ کے اندر سے پیدا ہوئے مانند آتش محشر کے جسم نہایت حسین بدن تین آنکھین چار بازو جنمین سول
ڈمنگ وگدا اس لیے ہوئے تھے اور جٹون کا مکٹ سر پر رکھے ہوئے دونون کان مین کنڈل پہنے ہوئے ابر کے مانند آواز
تمام عضو مانند لڑکون کے اوسوقت پشکر وغیرہ میگھ آسمان سے بارش اور گندھرب وغیرہ آسمان کے سیر کرنے والے گانا بجانا کرنے لگے
پھولونکی بارش دیوتون نے کی اور سبھون نے شیو کے اوتار کو پہچانا اوسوقت برہمن خوش ہوا اور صداے جے جے کی ہر چہار سمت سے بلند بھی

## گیارھوان ادھیاے

برہمانے کہا کہ اے نارد سلاد من نے اوس لڑکے سے فرمایا کہ تمنے آکر مجکو آنندت یعنی مسرور کیا اسوجہ سے تمہارا نام
نندی ہی تم تو شیو ہو مجکو اپنی شکت مرحمت کردو یہ کہکر سلاد من استت کرنے لگے چنانچہ بعد رخصت ہوجانی تمام دیوتونکی
سلاد من نندی کو ہمراہ لیکر اپنے قیام گاہ کو روانہ ہوئے نندی نے درمیان راہ مین یہ لیلا کیا کہ پہلا جسم ترک کرکے
مانند آدمیون کے جسم کو دھارن کرلیا چنانچہ سلاد نے آدمی کا جسم دیکھکر بڑا واویلا و شور و فغان مچایا اور لاچار
رسومات دنیاوی کو ادا کیا اور نندی مثل مانند طفل آدمیونکی کھیل و تماشا کیا کرتے تھے جبکہ عمر نندی کی دس برس کی
ہوئی تو شیو کے حکم سے متراوبرن دو منیشر سلاد کے پاس آکر کہنے لگے کہ یہ لڑکا تمام علمونکا عالم ہوگا لیکن عمر اسکی بہت
تھوڑی ہوگی یہ کہکر دونون منی تو چلے گئے اور سلاد کو کمال رنج پیدا ہوا اور کثرت غم سے نندی کو لپٹ کر رونے لگے اور بیہوش
ہوکر زمین مین گر پڑے تب تو نندیشر نے آدمیونکے مانند سمجھانا شروع کیا اور کہا کہ آپ اسقدر رنج نکیجیے ہم اسکی کوئی تدبیر
کرینگے یعنی ہم شیو کی خدمت کرکے موت کو فتح کرلیوینگے ایسی فہمایش کرکے نندیشر نے رودر جاپ شروع کیا فوراً
شیو مع گرجا کے نندی کے پاس آئے اور کہا کہ مجکو کچھ خوف موت کا نہین ہے تم ہمارے مانند شیو سروپ ہو ہمنے جو تمہارے
امتحان کیواسطے دونون منیشرونکو بھیجا تھا تم تو مرتیجے ہو تمکو کچھ خوف نہین ہی یہ کہکر نندی کے بدن کو اپنے بدن سے

نکالیا اور گرجا و تمام گنون کیطرف دیکھکر فرمایا کہ یہ نندیشر ضعف و موت سے مبرا ہمارے مانند صاحب قوت اور
مجکو نہایت مرغوب ہوکر ہمارے پاس مقیم رہیگا یہ کہکر اپنی مالا نندی کے گردن مین ڈال دیا فوراً نندی بھی
سکہ بشم دہ بازو ہوکر شیو کے مانند ہو گئے اوسوقت شیو نے نندی کا ہاتھ پکڑ کر فرمایا کہ تمکو بردان دون کیا
اور اپنی جٹا کے اوپر سے پانی کو چھوڑا جیسے ندی بہنے لگین اونکی یہ ہین اول جٹودک دوم ترستوتا سوم
برکہ دھن چہارم سور نود اپنجم جٹابک اور جولنگ شیو کا نندیشر نے قائم کیا تھا اوسکا نام جپیشر ہوا اوسکے قریب
سرہد نام بڑا تیرتھ ہو گیا جو شخص اوس ندی مین غسل کرکے جپیشر کے پوجن کرے وہ تینون جہان مین بڑا
سکھ پاوے اور شیو شاجج مکت کو حاصل کرے بعدہ شیو نے گرجا سے فرمایا کہ ہم نندیشر کا ابھکیک کرینگے اور وہ سب
گنون کا ایک ہی مالک کیا جاویگا گرجا نے بڑی خوشی کے ساتھ منظور فرمایا بعدہ شیو نے اپنے تمام گنون کو یاد کیا چنانچہ
وے سب حاضر آئے اور عرض کیا کہ کیا حکم ہوتا ہی کیا سمندر کو خشک کردیوین یا کہ موت کو موت دیدیوین یا کہ جمراج کو
معہ اونکی دیوتون کے باندھ لادین یا کہ برمہا کو قید کرلادین یا کہ اندر کو معہ دیوتونکی ماخوذ کرین یا کہ اگنی دیوتون کو
جلادیوین یا کہ خود آگ کو پکڑ لادین یا کہ انکی سوا اور کوئی آپ کا مخالف ہی کہ اوسکو پکڑ کر مار ڈالین یا کہ کسی کے اوپر
آپ مہربان ہوئے ہین شیو نے فرمایا کہ یہ نندیشر ہمارا لڑکا ہی اور سب کا مالک اور مجکو پیارا ہی تمہارا سب کا
سپہ سالار و مالک ہی تم سب ملکر انکا ابھکیک کرو چنانچہ سبھون نے منظور کرکے جے جے کی آواز کو بلند کیا اور
برمہا و بشن و تمام دیوتون وغیرہ جمع ہوکر بڑی دھوم دھام کے ساتھ نندیشر کا ابھکیک کیا اور برمہا نے
شیو کی خواہش جانکر نندی کا بیاہ ساتھ سوجیسا جو مرت کی لڑکی تھی کرادیا بڑا جشن و سامان بہجت اوسوقت ہوا
اور نندیشر معہ عورت کی سنگھاسن پر بیٹھے لچھمین نے مکٹ وغیرہ بھوشن نندی کو دیا اور گرجا نے اپنے گلے کا ہار عطا
فرمایا اور بشن نے اپنے رتھ کی دھجا عنایت کی اور ہمنے کنک ہار دیا اور شیو نے سفید بیل ناگ سنگھ کو مرحمت فرماکر
نندی کو معہ خاندان اپنے پوری کو لے گئے جہان نندی شیو کو معہ گرجا کے دھیان کیا کرتے ہین اور کیلاس مین
پہونچکر طرح طرح کی خدمت و پرستاری شیو مین مصروف رہتی ہین ای نارد شیو کی مہان کو دیکھو کہ ایک
بھگت کیواسطے آپ خود لڑکے کا اوتار دھارن کیا جو اس چرتر کو سماعت یا قرات کرے وہ دولت و فرزند
و عورت و راحت کو اس جہان مین حاصل کرکے دوسرے جہان مین مکت کو پاویگا ۴۳ اوتار ختم ہوگیا

کہان ہوسکتی ہے اختصر دُرباسا کو راجہ نے دیکھکر شرمندگی کے ساتھ جلد سے کہا کہ تم بالکل رفع ہو جاؤ اب ہمین مچ
چھوڑ دو یہ سنکر جلکر فرو ہو گیا اور راجہ نے دُرباسا کو کھانا کھلا کر بعدہٗ آپ کھانا کھایا دُرباسا بہت خوشنود و شہودہ
ہو کر راجہ کو دعا دی اور کہا کہ تم کچھ فکر و رنج نکرنا ہم تمہارے امتحان کیواسطے یہ سب چرتر کیا ہی تمکو آفرین ہی تم مبارک ہو
جو ہمارے ایسے غصہ کو گوارا کیا تمہاری بھگت بشن پر لازوال ہوگی یہ کہکر دُرباسا مسرور ہو کر روانہ ہو گئے اور جبکہ رامچندر
دسرتھ کے لڑکے بشن کا اوتار جہان مین تمھین مبعوث ہوئے تب بھی اسیطرح دُرباسانی چرتر کیا اسیطرح سری کرشن کا
امتحان لیکر اونکو معہ رانی کے اپنے رتھ کے کھینچنے والے بنایا اور سری کرشن کی ایسی برمھ بھگت ملاحظہ کر کے
اونکو بجر رنگ یعنی آہن تن کر دیا اور دروپدی کا امتحان لیکر پانڈون کو مالا مال کر دیا اور ہنس و ڈبھنگ
دو بھائی بڑے شریر و بانی فتنہ و فساد تھے اونکے پاس جا کر اپنی بے عزتی کرایا اور بعدہٗ اونکو بددعا دیکر
نیست و نابود کر دیا چنانچہ شیو نے دُرباسا کا اوتار لیکر اسطرح کے بہت چرتر کیے ہین اور بہت طریقون سے
سنیاس مت کو رائج کیا اور بہتیرون کو گیان دیکر مکت عطا فرمایا یہ چرتر خوشی دینیوالا نارد سنکر بہت محظوظ ہوا

## پچیسوان ادھیاے

نارد نے کہا کہ یہ مختصر ہمنے سنا لیکن میری خواہش ہے کہ آپ طوالت کے ساتھ جسطرح کہ دُرباسا نے رامچندر جی
کرشن وغیرہ کا امتحان لیکر اونکو بردان دیا بیان فرماوین برمھا نے فرمایا کہ جبکہ دیوتون کے نام کام
کرنے کے واسطے رامچندر نے دسرتھ کے گھر اوتار لیا اور دیوتون کیواسطے بیشمار چرتر کر کے مدت دراز تک
راج کیا تب ہمنے موت کو اونکے پاس بھیجکر پیغام دیا کہ اب اپنے لوک مین اگر ہم سب معہ رونکو سرفراز فرمایئے
چنانچہ کال یعنی موت بصورت منیشر ونکی ہو کر رامچندر کے پاس آکر بیٹھا رہا اور وقت پا کر عرض کیا کہ مہاراج
مجکو آپ سے کچھ امر خفیہ کہنا ہی جسکو دوسرا شخص نہ جانے ہماری تمہاری گفتگو مین اگر کوئی آجاوے تو خواہ وہ کوئی
ہو اسکو ترک کر دو رامچندر نے منظور کیا اور لچھمن سے کہا کہ تم دروازہ پر کھڑے رہو کوئی یہان آنے نہ پاوے بعدہٗ کہا
کہ تم کون ہو کہان سے آئے ہو کیا حکم دیتے ہو کال نے کہا کہ ہمکو برمھا نے بھیجکر آپکو پیغام دیا ہی کہ اپنے لوک مین
تشریف لاؤ یہ گفتگو ہو رہی تھی کہ دُرباسا واسطے امتحان کے آئے اور لچھمن سے کہا کہ رامچندر کو فوراً ہماری
تشریف آوری کی اطلاع دو لچھمن اوسوقت بکمال فکر مین ہو کر کہ رامچندر کے پاس اندر جاتا ہون تو مجکو ترک کر دیوینگے

اور اگر نہین جاتا تو دُرباسا کے خوف کا تحمل ہونے پڑیگا وے اپنی آتش قہر سے مجکو جلا دینگے اسی حالت
غلطان پیچان مین اونکو یہ بات سوجھی کہ دُرباسا کی بے ادبی کرنا واجب نہین کیونکہ یہ بات بید کے خلاف ہی
کہ برہمن کے ساتھ بے ادبی کرے اور ہر چند کہ رام چندر کی جدائی میرے لیے نہایت رنج دہ ہی لیکن دُرباسا کی حکم کو
ماننا بہت بہتر ہی یہ دل مین کہکر نہایت شرم و تردد کے ساتھ رام چندر کی پاس جاکر دُرباسا کا پیغام کہا چنانچہ
کال لچھمن کو دیکھتے ہی انتردھیان ہو گیا اور رام چندر نے اپنے قول و حکم کو یاد کرکے رنجیدہ ہوکر لچھمن سے کہا کہ ای
لچھمن جان سے عزیز اسوقت ہمارے ساتھ بڑا فریب ہو گیا یعنی کال بصورت منیشر کے آکر ایسی تدبیر کرکے مجکو پریشان
کر گیا وہ قول جو اوسنے ہمسے کرا لیا تھا اوسکو تم چاہتے ہو کہ اوسکو تم راست کرو اور بڑی زور سے گریہ و زاری کیا لچھمن بلکی
بیہوش ہو گئے اوسوقت دُرباسا اندر جاکر اونکو بہت سمجھایا اور ایسی لیلا کرکے دُرباسا اپنے قیام گاہ کو رخصت ہوکر
چلے گئے اور لچھمن رام چندر سے رخصت ہوکر سرجو کے کنارے جوگ کی راہ سے اپنے جسم کو ترک کر دیا اور اپنے قدیم
روپ کو دھارن کیا کچھ روز بعد رام چندر بھی معہ تمام اپنی اجودھیا نگری کے بیکنٹھ مین براجمان ہو گئے اب ہم
کرشن کے امتحان کو بیان کرتے ہین یعنی جسطرح کہ دُرباسا نے اونکا امتحان لیا کرشن جہان مین بڑے برہم بھگت
مشہور ہوکر تمام کام اونھین کی مطابعت و تابعداری سے انجام دیا اونھون نے دیوتون کے تمام کار وبار
انجام کرکے اپنے شہر مین رونق افروز ہوکر برہم بھگت کی ساتھ قیام کیا ایسے برہم بھگت کی امتحان کے لیے دُرباسا
کرشن کے پاس گئے کرشن نے بڑے ادب و تعظیم و حسن اخلاق سے دُرباسا کو لیا عمدہ عمدہ کھانے کھلوائے تب
دُرباسا نے کہا کہ ہم رتھ پر سوار ہوا چاہتے ہین لیکن شرط یہ ہی کہ تم رکمنی تمہاری رانی اوسکو کھینچکر چلاؤ ایسا کرنے سے
جو تمہاری خواہش ہوگی مین تمکو عنایت کرونگا کرشن نے بڑی خوشی سے اس بات کو منظور کرکے تعمیل کی
چنانچہ دُرباسا نے خوشنود ہوکر کہا کہ ہمارے حکم سے پائیس تم ہو اگر برہنہ بدن ہوکر اوسکو لپٹا لو تاکہ تمہارا کوئی
عضو کھلا نرہے کرشن نے یہ بھی کیا تب دُرباسا خوشنود ہوکر یہ بردان دیا کہ جہان جہان تمہاری جسم مین پائیس
لپٹی رہی ہے وہان وہان تمہارے کوئی ہتیار اثر نکریگا اور تمکو کسی کام کرنے کا پاپ یعنی گناہ نہوگا کرشن نے
یہ بردان پاکر دُرباسا کی تشریف آوری کو مبارک سمجھا اور بڑی تعریف کی دُرباسا تو انتردھیان ہوئے اور کرشن
بکمال شادان و فرحان گناہون سے پاک ہوئے اے نارد اب دروپدی کے چرتر کو سماعت کرو کہ ایک زمانہ

دروپدی معہ اپنی سکھیون کے گنگا اشنان کو گئی اور اشنان کرنے لگی چنانچہ اوسکے پورب طرف کچھ دور پر
دُرباسا بھی غسل کر رہے تھے جبکہ تمام بدن ملکر دھونے لگی تو دُرباسا کی کوپین دریا مین چھوٹ گئی بوجہ شرم کے
دُرباسا پانی سے باہر نہین نکل سکتے تھے یہ حال دروپدی نے معلوم کرکے اپنا انچل پھاڑکر دُرباسا کی طرف
روان کردیا اوسکو دُرباسا نے زیب تن کرکے پانی سے باہر آئے اور خوشنود ہوکر دروپدی سے کہا کہ ہماری
شرم کو جو تمنے رکھا ہے اسکا پھل تمکو ملے اِس بات کی تمام دیوتا گواہ ہین تمہاری حیا ہمیشہ قائم رہیگی تمہارے
اوپر جو آفت آوے وہ نابود ہو جاوے یہ بات کہکر دُرباسا انتردھیان ہوگئے مگر کسی نے نہ جانا کہ یہ کون تھے
اور ایک اور چرتر دُرباسا کا سماعت کرو کہ ایکروز دُرباسا سرور مین غسل کرنے کو گئے اور بہت خراب میلی کچیلی صورت اپنی
بنایا جیسے کبھی کسی نے نہ دیکھا تھا اوسوقت اتفاقاً تین لڑکیان گندھرب کی بھی غسل کرنے کو گئی تھین اونکے نام یہ تھے اول
رتن ادھیا دوم رتن چوڑا سوم دھرت بری اونہون نے دُرباسا کو دیکھکر بہت کلام ناقص و خراب کہے اور کہا کہ ہمارے
اوپر برہما نے خوشنود ہوکر کیا خوبصورت و عمدہ شوہر ہمارے واسطے بھیجا ہے یہ سنکر دُرباسا نے اونکو بددعا دیا اوسکو اپنا
برہمتیج دکھایا یعنی کہا کہ تم شیون چانڈالنی ہوکر بڑی تکلیف پاوگی مگر جبکہ میرے تینون سر ناگت ہوئین تو کہا کہ تم بلماسنی
برت کرکے پھر بدستور سابق ہو جاوگی یہ کہکر دُرباسا انتردھیان ہوگئے اسیطرح کے اور بہت چرتر دُرباسا نے
کیے ہین جنکے یاد کرنے سے تمام آفات نابود ہو جاتے ہین 169 اوتار ختم ہوگئے

## چھبیسوان ادھیاے
## ذکر گرہپت اوتار

برہما نے کہا کہ اے نارد اب ہم گرہپت اوتار کے چرتر کو سناتے ہین واضح ہو کہ دریای نربدا کے
کنارے ایک شہر نرم پور ہین بسوانتر نامے من برہمچرج شیو کے بڑے بھگت جو ہمیشہ جگ کیا کرتے رہتے تھے
وے شانڈل گوتر مین پیدا ہوئے تھے اور اپنے کریا کرم مین نہایت مستقل و شیو کی پرستاری مین کمال
ثابت قدم اور جمیع علوم کے ماہر اور بڑے دانشمند تھے اونہون نے گرہست آسرم کو سب سے اعلی جانکر شچمتی کے
ساتھ اپنا بیاہ کیا اور گرہست آسرم مین قائم رہکر روزمرہ اپنے چھون کرم کو معہ عورت کے کرتے تھے اور
معہ عورت کو شیو کی خدمت مین مصروف رہا کرتے تھے اور پانچون جگ کو روزمرہ کرکے اتش سیتی مین مصروف رہتی تھی

مگر مدت گذر گئی کوئی لڑکا اونکے پیدا نہوا تب ایکروز عورت نے دست بستہ عرض کیا کہ مین نے آپکے ساتھ
آٹھون طرح کے بھوگ کرکے ہمیشہ بلا مرض و رنج کے عیش و آرام کیا ہی مگر ایک آرزو مجکو ہی جسکی تمنا تمام
گرہست کرتے ہین بسوامتر نے کہا کہ ہم شیو کی خاوندی سے سب کچھ دے سکتے ہین جو تمھاری خواہش ہو
وہ بردان ہمسے لے لو عورت نے کہا اگر آپ خوشنود ہین تو مثل شیو کے ایک لڑکا مجکو دیجیے بسوامتر نے شیو کا
دھیان کرکے فرمایا کہ تیری خواہش پوری ہوگی شیو مین سب طرحکی قدرت ہی یہ بات کچھ دور نہین یہ کہکر بسوامتر
واسطے ریاضت و عبادت کی کاشی مین آئے اور منکرنی مین شنان کرکے بشوناتھ کی پرستش کیا اور کماحقہ اونکی
پرستش کیا بعدہ اپنے دلمین خیال کیا کہ کاشی مین کون شیو لنگ ایسا ہی جو جلدی سدھ عطا کرتا ہی آخر بیریشر لنگ کو
جلدی اولاد عطا کرنیوالا جانکر چندر کوپ کے پانی سے غسل کرکے صبر و استقلال کے ساتھ ریاضت کرنے مین مشغول ہوئے
اور روزمرہ بیریشر کے دھیان و عبادت مین مشغول رہے اور بارہ مہینے تک اسطور پر برت کیا کہ ایک مہینے مین صرف
ایک چیز کھا کر دوسرے مہینے مین صرف دودھ پیکر علی ہذا القیاس ایک مہینے مین صرف ترکاری کھا کر ایک مہینے مین
تل چبا کر ایک مہینے مین صرف پانی پیکر ایک مہینے مین صرف پنچ گب پیکر ایک مہینے مین چاندراین کرکے ایک
مہینے مین صرف کس کی جڑ کھا کر علی ہذا القیاس اسیطرح بارہ مہینے بسر کر دیے اور تینون وقت بیریشر لنگ کی
پرستش کیا کئے تیرھوین مہینے گنگا مین شنان کرکے صبح کے وقت بیریشر کے نزدیک گئے چنانچہ بیریشر کے درمیان
سے ایک لڑکا آٹھ برس کا بکمال حسین و خوبصورت نکلا گورا رنگ سفید بھسم لگائے ہوئے خوبصورت بال
مانند جٹا کے لٹکے ہوئے غرض کہ تمام عضو و اجزا نہایت مناسب بید پڑھتے ہوئے بسوامتر کیطرف دیکھتے ہوئے
کھڑا ہو گیا بسوامتر نے دونون ہاتھ جوڑ کر استت کی تب لڑکے نے کہا کہ بردان مانگو بسوامتر نے کہا کہ ای شیو
تمسے کون بات پوشیدہ ہی تم تو سب جانتے ہو مین صرف اسیقدر عرض کرتا ہون کہ میری جو خواہش ہے
اسکو پورا کردے شیو نے سنکر فرمایا کہ اچھا تمھاری تمنا بہت جلد بر آویگی اور تم دونون پھر از سر نو جوان ہو جاؤگے
یہ کہکر وہ لڑکا انتردھیان ہو گیا اور بسوامتر بڑی خوشی کے ساتھ اپنے گھر واپس آکر سب کیفیت اپنی عورت سے
کہدیا آخر کو بردان شیو سے جو بسوامتر نے پایا تھا وہ ظاہر ہوا یہ حال سنکر تمام جہان بسوامتر کے قیام گاہ
مین گئے اور بسوامتر کی تعریف کرنے لگے اور سچکہ منی کے نصیب پر آفرین کیا اور پھر اپنی قیام گاہ سب اپنے چلے گئے

اور بشواتر مع عورت کے شیو کی عبادت کرتے رہے

## ستائیسوان ادھیاے

برہمانے کہا کہ شیو کے بردان سے اچھے وقت سچکھمنتی کے حمل رہگیا اور بشواترنے واسطے حفاظت و تندرستی
و پرورش حمل کے پانچوین و آٹھوین مہینے مین بہت دان و خیرات کیا دسوین مہینے مین اچھی ساعت
و طالع سعید مین لڑکا پیدا ہوا دونون نے ملکر بڑا جشن کیا یہانتک کہ تینون دیوتا بھی بہت مسرت اندوز
ہوئے آسمان سے پھولونکی بارش و خوشبو سے مکان معطر و دندبھی کی آواز دیوتون نے بجایا ہر چہار طرف
طاؤسون نے آواز دینا شروع کیا طرح طرح کا ناچ و رنگ گندھرب و دیوتونکی عورتون نے کیا سب جگہ سے
مبارک کی صدا بلند ہوئی ہم مع دیوتونکے اوس مقام پر گئے وشن مع لچھمی کے تشریف لائے اور شیو گوری کو
ساتھ لیکر مع بہت گنون کے رونق افروز ہوئے اور اندر وسنک وغیرہ مع آٹھون بسو تمام دیوتاؤن وغیرہ
بھی انجمن جشن مین قدم رنجہ فرمایا اور تمام سمندر مع گنگا کے جواہرات نذر کیواسطے لیکر حاضر ہوئے اور شہر بھی مع
اپنی عورتون و لڑکا لڑکی کے مبارک گویان اوس مقام پر پہونچے تمام لوگون نے بشواتر و سچکھمنتی کو پرنام کیا اور ان کے
لڑکے کو شیو کا اوتار بیان کرکے سبھون نے استت کیا اوسوقت شیو کا حکم پاکر ہمنے سب جات سوکرم وغیرہ لڑکے کا کیا
منیشرون نے بید کا پڑھنا شروع کیا اور ہمنے بید مین بچار کرکے گرہپت (गृहपति) نام رکھدیا اسکے بعد وہ مجلس جشن کی
برخاست ہوئی اور سب اپنی اپنی مقامات کو چلے گئے اور بشواتر نے چوتھی ماہ نشکرم (निष्क्रम) یعنی باہر گھر سے نکاسی کی رسم کیا اور
چھٹوین ماہ غلہ چکھایا اور بارھوین ماہ چوڑا ہوا بعدہ کان چھیدے گئے پانچوین سال رسم زنار بندی کی عمل مین آئی
اور پھر بید کا پڑھنا شروع کیا بعدہ گورو سے منتر (یعنی مونج) دلواکر بذریعہ گورو کے تمام علوم تعلیم دلوائے نوین سال نارد منی وہان
گئے اور بشواترنے تمہاری بڑی خدمت کی بعدہ تم لڑکے کو اپنی گود مین بٹھلا کر اوسکی حسن و قبح کو ہاتھ دیکھکر
بیان کرنے لگی اور کہا کہ تمہارے لڑکے کے تمام عضو کمال سعید و مبارک ہین مگر ایک امر نہایت منحوس ہی یعنی بارھوین
سال خوف صاعقہ کا ہی اوسکی حفاظت کرنا جب ہی تم تو یہ کہکر چلے گئے اور والدین گرجاپت کے کمال مغموم ہوکر رونے
لگے یہ حالت پرملال والدین کی دیکھکر گرجاپت نے کہا کہ تم اسقدر کسواسطے گریہ وزاری کرتے ہو تمہارے پرچھاوے سے
ہمارے مارنے کے لیے کال کی بھی مجال نہین ہی ہمارے حافظ سدا شیو ہین جسکو کال کال یعنی موت کا موت

بید کہتے ہین جسنے کال کوٹ کو کھالیا ہم مرتنجے یعنی شیو لافنا و غالب الموت کی خدمت کرکے موت پر فتح حاصل
کرینگے اس بات کو راست جانو یہ کلام مانند آب حیات کے سنکر والدین کو کچھ چین آیا کہنے لگے پھر اس بات کو
کہو پھر کہو جسسے موت نزدیک نہین آتی اے لڑکے تم جاکر شیو کی خدمت کرو اور ہماری مدد کرو شیو کی خدمت
کرکے بہت لوگون نے موت پر فتح پائی ہے شیو بھگتون کا خوف دور کرنے والے ہین شیو کے برابر اپنے بھگتونکو
خوشی دینے والا اور کوئی نہین ہے شیو و شکت دونون بھگت کی بڑی حفاظت کرنے والے ہین اسلیے
تم جاکر شیو کی سرناگت پکڑو یہ حکم والدین کا پاکر گرہ پت کاشی مین جاکر منکرنی مین اشنان کیا اور
بشوناتھ کی پوجن کرکے اپنے کو مبارک سمجھا اور شیو کا لنگ قائم کرکے ریاضت مین مشغول ہوئے اور
گنگا سے آٹھ سو گھڑا جل لاکر روزمرہ شیو کو اشنان کراتے اور آٹھ سو ایک سفید کمل کے پھولون کی مالا
روزمرہ شیو کو پہناتے پندرہ روز تک صرف جڑین کھاکر گذارہ کیا اور چھہ ماہ تک یہی نیم نباہا بعدہ دوسرا
نیم بدلا یعنی اول پانی و ہوا و بعدہ صرف ایک قطرہ پانی پیکر دو برس اسطرح پر کاٹین چنانچہ پیدایش کے
بارھوین سال شیو نے لڑکے کا امتحان لیا یعنی بجر کو باندھکر گرہ پت کے پاس آکر کہا کہ ہم اندر ہین ہمسے بہت
خوش ہوئے بردان مانگو گرہ پت نے مانند طوطی خوش آواز کے شیرین زبانی سے کہا کہ ہمکو کچھ ضرورت ایسے
بردان لینے کی نہین ہے مین شیو کو اپنا بردان دینے والا جانتا ہون اندر نے ہنسکر کہا کہ شیو کچھ ہمسے علیحدہ
نہین ہین ہم تمام دیوتون کے مالک ہین گرہ پت نے کہا کہ تم اس مقام سے دور ہو ہمارے بردان دینے والے
صرف شیو ہین تم کس لائق ہو ہمکو تم کیا بردان دے سکتے ہو ہماری آرزو نہین ہے کہ اور کسی دیوتا سے
بردان مانگین ہماری خوشی دینے والے سب طرح سے شیو ہین یہ سنکر اندر نے بجر اوٹھاکر بڑی دہشت
گرہ پت کو دیا گرہ پت شعلہ بجر کو ملاحظہ کرکے بیہوش ہوکر زمین مین گر پڑے اور فوراً شیو کو یاد کیا چنانچہ
شیو فوراً آئے اور اپنے ہاتھ سے اوٹھاکر بٹھلایا اور کہا کہ اوٹھو اوٹھو اے گرہ پت اب کچھ تکلیف نہوگی تمہارا کلیان ہوگا
یہ سنکر گرہ پت نے اوٹھکر دیکھا تو شیو کھڑے ہین جانب چپ کو گرجا براجمان ہین اور شیو کا گورا بدن بھسم تمام جسم مین
لگائے ہوئے تمام نشانات خاص شیو کے دیکھکر دریائے پریم مین گرہ پت ڈوب گیا یہ حال دیکھکر شیو نے ہنسکر فرمایا کہ اے
گرہ پت تم اندر سے بہت مخوف ہوئے تم کچھ نہ ڈرو ہم خود اندر ہوکر یہ چہتر کیا ہے ہمارے بھگت کو کال بھی دکھ

نہین دے سکتا اور کون ہی جو ایسی سختی کرے ہم تمکو یہ بردان دیتے ہین کہ تم دیوتون مین پاک ہو کر تینون جہان مین
سیر کیا کرو اور سبکے واقف القلوب ہو کر تینون روپ سے جہان کے کام کیا کرو تم بھگتونکو خوشی دیا کرو اور رہیان
سلطنت دھرم راج و اندر کے سلطنت اپنی قائم کرو اور تمنے جو لنگ ہمارا قائم کیا ہی اسکے خادم کو کبھی رنج نہ پہنچیگا
یہ کہکر شیو نے گرہ پت کو والدین وغیرہ کو بلوا کر اون سبکو رخصت کر دیا اور سب کے دیکھتے دیکھتے انتر دھیان ہو گئے
اور وہی لنگ جو گرہ پت نے قائم کیا تھا اسکا نام اگنیشور ہوا اور گرہ پت کی پوری یعنی شہر کا نام ارچکھمتی ہی جسکی روشنی
بیشمار ہی وہان تمام آتش پرست آباد ہین اور گرہ پت دوسرا دگپال ہی بڑے جلال سے پر و ماتھی مین چندرمان اونکو
گن اور جکھ بڑے بہادر و بیر ہین چنانچہ گرہ پت اپنے گنون سمیت ہمیشہ اپنی پوری مین رہا کرتے ہین اور مع والدین
و تمام خاندان کے اوسی ملک مین سیر کیا کرتے ہین وہان لازوال خوشی سبکو حاصل ہی کسیکو ذرہ بھی رنج نہین
ہوتا جو جاندار آگ مین داخل ہوتے ہین اور جو آتش پرستی وغیرہ کرتے ہین وہ سب اوسی ملک مین جا کر عیش و آرام کے ساتھ
رہا کرتے ہین جو لوگ خود یا دوسرے کیواسطے آتش پرستی کرتے ہین یا جو لکڑی وغیرہ دیکر کسیکا جاڑا چھوڑا دیتے ہین
وے سب اوسی ملک مین جاکر بڑا آرام پاتے ہین ناپاک شے بھی آگ مین ڈالنے سے پاک ہو جاتی ہی اور گرہ پت سبکو قابل
خدمت ہین یہ اوتار شیو کا بڑا صاحب جمال اور کمال جلد بردان دینے والا ہی اور آگ ہی سے تمام کھانا طیار ہوتا ہی جسکو
دیوتا کھاتے ہین اس سے واجب ہی کہ آگ کی بڑی خدمت کیجاوے وہی انس شیو کا تیج ہی جو بشواتر کا لڑکا ہوا یہ جہان
تیرہ و تاریک ہی بدون آتش کے اور کوئی شے روشن و تابندہ نہین ہی بدون اسکے تینون جہان کا گذارہ نہین اور تینون جہان کی
خوشی اسی پر منحصر ہی جو اس گرہ پت کی چرتر کو قرات یا سماعت کریگا وہ دونون جہان مین بڑا اسکھ پاویگا دسوان اوتار ختم ہوا

## اٹھائیسوان ادھیائے

### ذکر برہمیشر اوتار

برہما نے کہا کہ اے نارد اب ہم برہمیشر شیو کے اوتار کا بیان کرتے ہین واضح ہو کہ ایک زمانہ مین
دیوتا و دیتون نے ملکر سمندر کو متھا اور مع بشن کے بڑی تدبیر کرکے تمام رتن سمندر سے نکال لیا لچھمی جو کوستبھ من
دسنکھ و سارنگ نامی دھنکھ بشن نے لیا اور آفتاب نے اوچیسروا گھوڑے کو لے لیا و شراب دیتون کو دیا
اور اندر نے کلپ برچھ و ایراوت ہاتھی کو لیا اور کامدھین گاوہ کو منیشرونکو دیا اور شیو نے کالکوٹ زہر اور چندرمان کو لیا

بعدہ دھنونتر ہاتھ مین آب حیات لیے ہوئے نکلے چنانچہ آب حیات کو دیتون نے چھین لیا دیوتون نے بشن سے
فریاد کیا بشن نے بصورت عورت کے ہوکر ناٹک کیا اور دیوتون کو آب حیات پلادیا اور دھنونتر بید نے سب کے
حفظ صحت قائم رکھے اور طبابت مین بڑے یکتا ہوئے اور جو عورت رتن تھی اوسکو دیتون نے مع اوسکے
اور لڑکیون کے جو پیدا ہوئین بھگا کر تحت الثری مین مقام کیا اور پھر نکل کر دیوتون سے خوب لڑے بعدہ منہزم ہوکر
بخوف دیوتون کے پاتال کو اپنا قیام گاہ بنایا چنانچہ بشن تعاقب کنان اونکے لوک مین گئے مگر وہان کی عورتون کو
دیکھکر فریفتہ ہوئے اور اونھین کے ساتھ عیش کرکے وہان رہگئے اور بشن سے بہت لڑکے وہان پیدا ہوئے وے لڑکے
مانند بشن کے بڑے صاحب قوت ہوئے چنانچہ وے لڑکے پاتال سے نکلکر پھر سب دیوتون وغیرہ کو دکھ دینے لگے
یہانتک کہ ایندر وغیرہ کا ادب ترک کرکے طرح طرح کے فتنہ و فساد مچانے لگے چنانچہ بموجب التماس دیوتونکے برہمنے
دیوتون وغیرہ کو ہمراہ لیکر شیو کے پاس جاکر بعد حمد کے عرض کیا کہ بشن پاتال مین جاکر بہت عورتونکے ساتھ بھاگ
کرکے بہت لڑکے پیدا کیے ہین وہ اپنے ملک کو واپس نہین آتے اور بشن کے وہ لڑکے بڑے صاحب قوت ہوکر بڑا فتنہ و
فساد مچاتے ہین چنانچہ شیو نے ایسی عاجزی سنکر مانند بیل کے اپنی صورت کو دھارن کرکے بڑی آواز سے شور کیا
اور فوراً جہان بشن تھے وہان پہونچے اور بڑے زور و شور سے ایک نعرہ سہمگین مارا جسکی وجہ سے وہ شہر تمام کانپ اوٹھا
اور بشن نے غضبناک ہوکر اپنے لڑکون کو لڑائی کا حکم دیا چنانچہ جب وہ لڑکے شیو اوتار کے مقابلہ مین آگئے تو
برکھیشر اوتار نے اپنی سینگون سے سبکو مار ڈالا بشن نے یہ خبر پاکر حالت غیظ و خشم مین برکھیشر کا مقابلہ کیا اور عمدہ عمدہ
ہتیار چلائے تب تو برکھیشر نہایت غضبناک ہوکر بڑی آواز ہولناک کرکے اپنے ناخون و شاخون سے مار مارکر بشن کو
حیران و پریشان و بیہوش کردیا بشن غرور کو دور کرکے برکھ روپ شیو کو پہچان کر استت کیا اور کہا کہ ہمارا قصور معاف
کیجیے شیو نے فرمایا کہ تم ایسے شہوت پرست ہوگئے کہ اپنی لوک کو فراموش کردیا اب فوراً ان عورات قبیحہ کو ترک
کرکے اپنے لوک مین چلے جاؤ پھر ایسا نکرنا یہ سنکر بشن نے کمال خجالت سے فرمایا کہ ہمارا ایمان پر چکر رکھا ہے
اوسکو شیو نے فرمایا کہ اوس چکر کو یہان مقیم رہنے دو ہم تمہارے واسطے دوسرا چکر دیدینگے چنانچہ دوسرا چکر
بناکر بشن کو دیا اور کہا کہ اسیوقت چلے جاؤ چنانچہ بشن نے سب دیوتون سے علیحدہ جاکر کہا کہ یہان جو عورتین
آب حیات سے پیدا ہوکر مقیم ہین وے ہر طرح خوشی دینے والی ہین جو انکے ساتھ مباشرت کرتا ہے وہی انکا مالک ہے

چنانچہ دیوتون نے ارادہ اون عورتون کے پاس جانے کا کیا کہ شیو اونکی خواہش پر واقف ہوکر فوراً بد دعا
دی کہ اس مقام پر سوائے شانت منیشرون اور رتیون شراب خوار کے اگر اور کوئی داخل ہوگا تو وہ فوراً
مرجاویگا یہ سنکر تمام دیوتا مخوف ہوکر اپنے اپنے گھرونکو چلے گئے اور شیو و بشن و دیوتا سب اپنے اپنے قیام گاہونکی
طرف راہی ہوئے جو اس چرتر کو قرات یا سماعت کریگا وہ دونون جہان مین خوشی پاویگا ۲۲ اوتار ختم ہوا

## اوتیسوان ادھیاے
## ذکر پیلاد اوتار

برمھانے کہا کہ ای نارد اب ہم پیلاد اوتار کا بیان کرتے ہین واضح ہو کہ دوہیچ منی جو تینون جہان مین مشہور
ہین اور جنھون نے رزمگاہ مین ایندر کو مغلوب کیا اور جسنے بشن اور سب دیوتون کو سراپ دیا اور سبرجا
اونکی عورت نے تمام دیوتونکو سراپ دیکر کچھ ادب و لحاظ نہ کیا اونھین سے ایک پیلاد نام پیدا ہوا جسکو شیو کا
اوتار کہتے ہین یہ سنکر نارد نے کہا کہ اول کیفیت سراپ دینے سبرجا کی دیوتونکو بیان فرمائیے بعدہ پیلاد اوتار کا ذکر
کیجیے برمھانے کہا کہ جب ایندر برتاسر سے منہزم ہوکر مع دیوتون کے ہماری سرنا گت مین گئے تب ہمنے دیوتون سے
کہا کہ تم سب دوہیچ کے مکان مین جاکر اونکی ہڈیون کو طلب کرو اور اوس سے ایک بجر بناو اور اوسی بجر سے
برتاسر کو قتل کرو تمھاری اعانت شیو کرینگے یہ سنکر دیوتا دوہیچ کے پاس جاکر اونکی ہڈیان طلب کین چنانچہ فی الفور
دوہیچ نے اپنی ہڈیان دے دیا اور خود جان بحق تسلیم ہوئے اور دیوتون نے اونھین ہڈیون سے معرفت شیو کرما کی
بجر تیار کرایا اور ایندر نے اوسکو اپنی ہاتھ مین لیکر برتاسر کو مار ڈالا تمام جہان مین خوشی ہوئی جبکہ یہ کیفیت سبرجا دوہیچ
کی عورت کو معلوم ہوئی تو کمال مغموم ہوکر اپنے پتبرت دھرم کو دکھلایا یعنی دیوتونکو یہ سراپ دیا کہ آج سے تمام دیوتا
لاولد ہوون یہ کہکر چاہا کہ ستی ہوجاوے مگر آواز غیب نے منع کیا تب سبرجا پیپل کی درخت کی جڑ مین بیٹھکر اپنے تمام
بیج کو زائل کیا اور ایک لڑکا اوسی درخت کے نیچے پیدا ہوا جو شیو کا اوتار ہے ہر طرف جے جے کا شبد برپا ہوا اور سبرجا نے
لڑکے کو دیکھکر اپنے تمام غموم کو فراموش کردیا اور لڑکے کو شیو کا اوتار جانکر استت کیا اور کہا کہ ہماری نادانی کو دور
کرو اور اوسی درخت پیپل کے نیچے اپنا مقام کرو اور ہمیشہ خوش بیٹھے رہو اور مجکو حکم دو تا کہ مین بھی اپنی شوہر کے لوک مین
راہی ہوجاؤن اور وہان مع اپنے شوہر کی مقیم رہکر تمھارا دھیان کیا کرون تم شیو ہو ہمکو بخوبی معلوم ہوا ہے یہ کہا اور بڑی خوشی کے ساتھ

سُرجاستی ہوگئی اور شیولوک مین جاکر مع دو ہیج کے خدمت سدا شیو مین مصروف رہی اور تمام دیوتا و منی وشن
و ہم و سب مہیشر وغیرہ مقام ولادت مین آکر اور طفل نوزاد کو شیو کا اوتار سمجھکر بڑا جشن کیا اور چونکہ پیپل کے درخت کے
نیچے پیدا ہوتے تھے اس وجہ سے ہم سب نے اونکا پپلاد نام رکھدیا اور سب ملکر پپلاد کی استت پڑھا اور بعد حصول
اجازت پپلاد کے ہم سب اپنے اپنے مقامات کو معاودت کیا اور پپلاد اوسی پیپل کی جڑ مین بیٹھکر مدت تک
ریاضت کرتے رہے ایک روز پپلاد منی پھکھپ بھدرا ندی کے کنارے چلے جاتے تھے راستے مین ایک عورت
دیکھا چاہا کہ اسکے ساتھ اپنا بیاہ کرکے گرہست آسرم کو دھارن کرین چنانچہ اس عزم کی کامیابی کیواسطے اوس
عورت کے والدین کے گھر بموجب رسم دنیا کے قدم رنجہ فرمایا اور آن رت راجہ باپ لڑکی نے بڑے تپاک سے
پپلاد کی خاطر داری کرکے پرستش کیا پپلاد نے درخواست لڑکی کی کیا راجہ پپلاد کو ضعیف دیکھکر خاموش رہا تب
پپلاد نے کہا کہ اگر تم اپنی لڑکی دینے مین توقف کرتے ہو تو اسیوقت تمکو خاکستر کیے دیتا ہون راجہ نے شعلہ سوزان جلال
پپلاد کو دیکھا اور غایت خوف سے گریان و بریان اپنی لڑکی کو ساتھ پپلاد ضعیف کی بیاہ کردیا چنانچہ پپلاد نے ہمراہ اپنی
عورت کو لیکر اپنے قیام گاہ کو واپس آئے اور راجہ کی لڑکی نے پت برت دھرم کو بخوبی نباہا شیو کے انس سے تو پپلاد
اور گرجا کے انس سے پدما یعنی راجہ کی لڑکی تھی دونون نے خوب عیش و آرام کیا ایکروز پدما پپلاد کی عورت نے
اپنے تئین کما حقہ آراستہ کیا اور بعد حصول اجازت پپلاد کے واسطے اشنان گنگا جی کے چلی رستہ مین دھرم راج نے
راجہ کی صورت بناکر امتحان لینا چاہا اور پدما سے کہا کہ تمہارا شوہر تو ضعیف العمر و ہر طرح سے زشت روی و نامبارک
خوی ہے تم اوسکو ترک کرکے ہمارے ازدواج مین آکر طرح طرح کی عیش و رحت حاصل کرو تم ایک منی کی عورت ہوکر
کیا آرام پاؤگی یہ کہکر چاہا کہ پدما کی ہاتھ کو پکڑلیوے لیکن پدما بہت غصہ ہوئی کہا کہ اے شریر دور ہو دور ہو
دور ہو خبردار مجھکو چھونا نہین مجھکو تو خراب نظر سے دیکھتا ہے تیرا زوال ہوجاوے یہ سراپ سنکر دھرم راج پژمردہ ہوگئے
اور راجہ کے جسم کو ترک کرکے بصورت اصلی ظاہر ہوکر عرض کیا کہ اے مادر مین دھرم راج ہون امتحاناً مین نے یہ کام
کیا تھا تمنے اچھا کیا جو مجھکو سزا دیا اب مہربانی کرو کیونکہ تم مادر گیتی اور نصف دیبی ہو پدما نے دھرم راج کو
پہچانکر فرمایا کہ ست جگ مین تم کامل و پر رہو ذرہ بھی تمپر کوئی آفت اثر نکرے لیکن ترتیا مین ایک پیر اور دواپر مین
دو پیر اور کلجگ مین تیسرا و چوتھا دونون پیر تمہارے کٹ جاوین کیونکہ میرا کلام اب کلیتاً منسوخ نہین ہوسکتا ہو

کہ تمنے مجکو ہبوطِ دوزخ سے بچا لیا تم ہماری مادر مہربان ہو اب مین بنہایت خوشنود ہوکر تمکو بردان دیتا ہون
یعنی تمھارا شوہر جوان ہوکر نہایت حسین ہو جاوے وہ بکمال ہنرمند و اہل علم بڑا چرتر کرنے والا ہو
علی ہذا القیاس تم بھی نہایت خوبصورت ہوکر حالت جوانی مین ہمیشہ قائم رہو اور دس ۱۰ لڑکے تمھارے
بڑے صاحب ہنر و علم و تقدس پیدا ہون اور کوئی رنج و غم کسی طرحکا تمکو نہو یہ کہکر دھرم راج اپنے لوک کو
چلے گئے اور پدما بھی اپنے قیام گاہ کو واپس آئی پیلاد اوتار نے بہتیرون کو دریائے جہان مین ڈوبنے سے
نکال لیا یعنی جسنے جانداروںکو یہ بردان دیا جبکہ اونکو سنیچر کے نقص سے رنجیدہ دیکھا کہ آج سے شیو بھگتون کو
روز تولد سے سولہ ۱۶ برس تک سنیچر کچھ تکلیف ندیویگا اوسی وقت سے سنیچر سولہ ۱۶ برس تک لڑکونکا کچھ نہین
کر سکتا سنیچر کی نحوست پیلاد کے نام یاد کرنے سے زائل ہو جاتی ہے یعنی پیلاد و کوشک و گادہن کی یاد سنیچر کی
آفت زور نہین کرتی اے نارد پیلاد تمام جہان کے خوشی دینے والے ہین اور پدما بھی گرجا کا اوتار ہے اونکی یاد سے
اولاد کی کثرت ہوتی ہے مبارک ہین وہ جو بڑے شیو وحی اور جہان شیو نے اوتار لیا اور اونکے لڑکے ہوئے اونکی برابری
کون کر سکتا ہے یہ ذکر پیلاد کا نہایت مقدس قابل سماعت کے ہے جو ہمنے بیان کیا اسکے قاری و سامع کو دونون
جہان مین سب کچھ موجود ہے ۲۳ ے اوتار ختم ہوا ✤

## تیسوان ادھیاے
## ذکر مہیش اوتار

برھما نے کہا کہ ایکروز شیو و گرجا دونون نے مباشرت کیواسطے مانند جہانیان کے مشورہ کرکے بھیرونکو واسطے دربانی کے دروازے پر
بٹھلایا اور آپ محل مین تشریف لے گئے اور مدت تک مانند آدمیونکی مباشرت و عیش و آرام مین مصروف رہے ایکروز گرجا
مانند متوالون کے دیوانہ وار مکان سے باہر نکلی بھیرون نے گرجا کو نگاہ بد سے دیکھا اور باہر جانے سے روک لیا گرجا نے بڑا غصہ کیا
شیو کی خواہش سمجھکر بھیرونکو یہ بددعا دیا کہ تونے ہمارا لڑکا ہوکر ہمکو خراب نگاہ سے دیکھا اور طریقہ فرزندی و مادری کو دور کرکے
مانند آدمیونکی راہ چلنا چاہتا ہے اسلیے تو زمین مین جاکر آدمی کا جسم اختیار کریگا تب تو ایسے گناہ سے بری ہوگا یہ سنکر بھیرون
نہایت رنجیدہ ہوئے وے بھیرون جو سب لائق اور جہان کو فوراً خوشی و بردان دینیوالے ہین بھیرون نے بھی بوجہ اسکے کہ لیلا کرنی
منظور تھی گرجا کو بددعا دیا کہ جو حالت ہماری ہو وہی تمھاری بھی ہو یہ شور و غوغا سنکر شیو باہر نکل آئے اور ہنسکر دونونکو سمجھایا

بھیرون نے التماس کیا کہ ہم زمین مین بھی آپ ہی کے لڑکے ہوکر پیدا ہون اسی وجہ سے شیو کے ہمراہ تمام لڑکونکو
اوتار دھارن کرنا پڑا شیو کا نام مہیش اور گرجا کا نام سارد ہوا **اوتار ہم ختم ہوا**

## اکتیسوان ادھیاے
### ذکر ابدھوت پت اوتار

برہما نے کہا کہ اے نارد اب ہم ابدھوت پت کے اوتار کا اظہار کرتے ہین جس نے ایندر کے غرور کو دور کردیا
ایک روز ایندر واسطے درشن سداشیو کے نیت کر کے فوراً تمام دیوتون کو طلب کرلیا اور ہر قسم جلوس اور سامان
تزک و تکلف کو فراہم کیا یہ کہکر کہ ہم تمام ملکون کے راجہ ہین ہمکو سامان اور تکلف کے ساتھ شیو کی ملاقات
کرنا چاہیے چنانچہ گیارھون رودر بارھون آفتاب آٹھون بس تیرھون لبشو دیو اور تمام مارت گن اور
تمام دگپت و دیوتا و منیشر خوب آراستہ ہوکر بڑے کروفر کے ساتھ سب یکجا ہوئے اور برہسپت کو ہمراہ لیکر روانہ ہوئے
اور سب پریم مگن کوئی گاتے کوئی بجاتے کوئی ہنستے روانہ ہوئے اور طرح طرح کے باجا بجتے تھے اپسرا رقص کرتی ہوئین
چلی جاتی تھین اور ایندر ہر قسم کے دیوتون کی علیحدہ علیحدہ جماعت بناکر سبکو ساتھ لیے ہوئے روانہ ہوئے جبکہ نزدیک
کوہ کیلاس کے ایندر پہونچے تو شیو نے یہ غرور ایندر کا معلوم کیا اور شیو نے لیلا کیواسطے اپنا روپ نہایت ہیبتناک
بنایا آنکھین جلتی ہوئی صورت مہیب تمام سامان سب خوفناک یعنی ابدھوت کے روپ کو دھارن کیا ایندر نے ابدھوت کو
دیکھکر پرنام کیا اور پوچھا کہ آپ کون ہین کہان سے آتے ہین معلوم ہوتا ہے کہ اسیوقت آپ شیو کے نزدیک سے آتے ہین
براہ مہربانی فرمایئے کہ شیو کہان ہین کیا کرتے ہین کہین کو تشریف فرما تو نہین ہوئے ابدھوت نے کچھ جواب نہ دیا پھر
ایندر نے کہا کہ شیو کہان ہین بتلادو اسیطرح چند بار ایندر نے باوجود استفسار کے کچھ جواب نہ پایا تب تو بہت غضبناک
ہوکر اپنی بجر کو اوٹھاکر خوف دلایا اور کہا کہ ای شریر ابدھوت تو ہمکو جواب نہین دیتا کیا شراب نوش کیے ہوئے ہے
مین تجکو بجر سے مارتا ہون کون تیرا محافظ ہے یہ کہا اور بجر کو ابدھوت کے اوپر چلایا چنانچہ بجر گردن مین لگا اور
ایک داغ برنگ سیاہ پڑ گیا اور بجر جلکر خاکستر ہوگیا اور دیوتون کی فوج مین ہاہاکار مچ گیا اور شیو اسقدر شعلہ ور
ہوگئے اسقدر جلال نے گرمی پکڑی کہ تمام دیوتا وغیرہ جلنے لگے ایندر ایسی لیلا دیکھکر لرزہ مین آگئے اور اپنے گرو کو یاد کیا
چنانچہ برہسپت نے شیو کا دھیان کیا اور شیو کو جانکر استت کرکے ایندر سے کہا کہ یہ ابدھوت نہین بلکہ خود سداشیو ہین

فوراً تعظیم کرکے حمد کو پڑھو یہ سبکے مالک ہین چنانچہ ایندر و تمام دیوتون نے شیو کے نزدیک پہونچکر استت کیا ایسی
استت سنکر شیو خوشنود ہوگئے اور فرمایا کہ یہ استت سنکر ہم کمال خوشنود ہوئے بردان طلب کرو یہ سنکر برہسپت کمال
شادان ہوئے اور یہ بردان طلب کیا کہ ایندر آپ کا غلام ہے اسکی پرورش مد نظر رہے ایندر نے آپکی جلال و اقبال کو
نہین جانا اسکے حال زار پر مہربانی کرنا واجب ہے اور اپنی آتش قہر کو فرو کرو یہ سنکر شیو نے فرمایا کہ سانپ اپنی کیچل کو دور
کرکے پھر اوسکو اختیار نہین کرتا مگر تو بھی ہم مہربانی کی راہ سے اس شعلہ کو اسقدر دور پھینک دینگے کہ ایندر پر اوسکا کچھ
اثر موثر نہوگا اور چونکہ تمنے ایندر کو جیو دان یعنی خیرات جان کی دیا اسواسطے تمھارا نام جیو ہوا یہ کہکر شعلہ قہر آلود کو
گنگا مین پھینک دیا جس سے جالندھر پیدا ہوا اور جسکی کیفیت ہم بیان کرچکے ہین یہ چرتر کرکے ابدھوت شیو پنہان
ہوگئے اور دیوتون کو بڑی خوشی ملی وے اپنی اپنی قیام گاہ کو لوٹ گئے جو کوئی شخص اس ابدھوت شیو اوتار کی چرتر کو
سماعت یا قرات کریگا وہ دونون جہان مین خوش رہیگا ۵ ۷ اوتار ختم ہوئے

## تیئسوان ادھیاے
### ذکر ہنومد اوتار

برہما نے کہا کہ اے نارد اب ہم ہنومان شیو اوتار کا بیان کرتے ہین جنھون نے رام چندر کی اعانت بوجہ احسن
کرکے دیتون کو نابود کیا اونھون نے کپ جات مین جسم دھارن کرکے رام چندر سے بڑی محبت پیدا کی اور شیو کی
اجازت پاکر رام چندر کی خدمت کرتے رہے یہ مہابیر ہنومان کپ ناتھ شیو کا اوتار ہین تفصیل اس اجمال کی یہ ہے
کہ جسوقت شیو نے موہنی روپ کو دیکھا تو صرف رام چندر کے کام کیواسطے اسطور پر لیلا کیا کہ شیو فریفتہ ہوکر موہنی روپ کے
لپٹ گئے چنانچہ شیو کا کامدیو یعنی منی زمین مین گر پڑی جسکو نگ منیون نے باشارہ شیو کے رکھ لیا اس نیت سے کہ اسکے
ذریعہ سے رام چندر کے کام کو درست کرینگے چنانچہ انجنی کے چھتر سے ہنومان پیدا ہوئے اور وجہ کپ اوتار لینے کی یہ تھی
کہ چار ماہ تک رام چندر نے شیو کی بڑی عبادت جنگل مین کیا تھا آخر کو شیو نے بعد لینے امتحان کے مع اپنی گنون کے
اوتار لیا اور اپنا دھنکھ رام چندر کو عنایت کیا وہ دھنکھ جو قیامت کے وقت ہر یعنی شیو اپنے ہاتھ مین لیتے ہین اور
شیو سے حکم پاکر تمام دیوتا بندر و ریچھ کا اوتار لیتے گئے اور جبکہ رام چندر نے راون کو نہایت صاحب قوت سمجھکر
شیو کی بڑی استت کیا تو بذریعہ انجنی کے شیو نے بھی اوتار لیا اور بشن یعنی رام چندر کے دکھ کو دور کردیا اونھون نے

پیدا ہوتے ہی آفتاب کو کھالیا تب دیوتون کو معلوم ہوا کہ یہ شیو کا اوتار ہین رام چندر کے بڑے بڑے کام جیسے
منجملہ اونکے رام چندر کی پتری یعنی چٹھی کو سیتا کے پاس پہونچایا اور راون کے باغ کو ویران کیا لنکا کو جلا دیا
سمندر مین پل تیار کرا دیا جبکہ ضرب شکت سے بیہوش ہوئے اور لچھمن رام چندر بڑے غم و الم مین ماخوذ ہوئے
تو ہنومان نے اودیہ لاکر لچھمن کو جلا دیا اور رام چندر کے رنج کو فرو کر دیا اور رام چندر کو نیکنامی دیکر آپنے راون کو
قتل کیا اور دیتیون کو مار کر دیوتون کو فرحت عطا کیا اور چونکہ بھگت کے طریقہ کو اختیار کرکے بھگت بھاو کو
جہان مین مشہور کیا اسواسطے بنام رام دوت کے مشہور ہوئے وے واسطے انجام دہی کام رام چندر کے
مجسم شیو نے ہنومان کا اوتار لیا علاوہ اسکے مہراون کے بازو اوکھاڑ کر رام و لچھمن کو بڑی خوشی دی اور اونکی
خدمت سے بیشمار گناہگارون نے مکت کو حاصل کیا ہوا ے نارد اس بات کو بالیقین سمجھو کہ سدا شیو واسطے
اپنے بھگت کے بیشمار تن اختیار کرکے اپنی عظمت کا کچھ بھی خیال نہین کرتے علی ہذا القیاس یہی حال بشن کا بھی ہے
کہ ارجن پانڈو کے رتھبان ہو کر اونکے رتھ کو ہانکا بعدہ بموجب سوال نارد کے برھما نے فرمایا کہ سنکادک وغیرہ
ہمارے چار لڑکے جو برم شیو مین ہمیشہ شیو کی مورت دل مین قائم کیے ہوئے تینون جہان کی گشت کیا کرتے ہین
وے ایکروز بشن لوک مین گئے اور بیکنٹھ کو دیکھکر بکمال شادمانی سے چاہا کہ بشن کے درشن کرین چنانچہ چھ ڈیوڑھی تک
اندر چلے گئے ساتوین ڈیوڑھی پر جے و بجے نام بشن کے گنون نے روکا اور کسیطرح سے اندر نہ جانے دیا
سنکادک غیظ مین آکر حسب اشارہ شیو کے یہ سراپ دیا کہ تم دونون یہان مقیم نہین رہوگے تمنے ہمکو
بشن کے مکان مین جانے سے روکا یہ تمہارا کام مثل فعل راچھشون کے ہے اس باعث سے تم دونون راچھش ہو
اور فوراً یہان سے ساقط ہو کر جاو صعود زمین پر گرو یہ سراپ سنکر دونون سنکادک کے قدمون پر گر پڑے اور
سرنگون ہین آکر سنکادک کو خوشنود کیا اسی عرصہ مین بشن اندر سے نکل آئے سنکادک نے بڑی منت بشن کی کیا
اور غصہ کو فرو کرکے بعد حصول اجازت بشن کے ہمارے لوک کو چلے آئے اور وہ دونون گن دت کی لڑکے ہو کر
بنام کنک کسیپ و کنک اکچھ کے مشہور ہوئے وہ ایسے صاحب قوت ہوئے کہ باسرع الاوقات تینون جہان کو
فتح کر لیا اور بلا خار سلطنت تینون جہان کی کرتے رہے آخر کو بموجب درخواست دیوتون کے کنک اکچھ کو بشن نے
باراہ اوتار لیکر قتل کیا اور نرسنگھ ہو کر کنک کسیپ کی پیٹ کو پھاڑ ڈالا اور چونکہ دونون کو تین جنم تک راچھس

ہونے کا سراپ تھا اِس وجہ سے پھر وے دونون کنبھ کرن و راون ہوکر شیو کی پرستاری بوجہ احسن کیا راون نے دیوتون کو مغلوب کرکے تینون جہان کی سلطنت کیا اور پھر راون نے تمھاری ترغیب و تعلیم سے فریفتہ ہوکر کوہ کیلاس کو جڑ سے اوکھاڑ لیا چنانچہ شیو نے بڑا بھاری سراپ دیا اور یہ کہا کہ ہماری مانند کوئی شخص تمھاری غرور کو نابود کردیگا چنانچہ سراپ کی وجہ سے اونھون نے خراب طریقہ اختیار کیا اور بڑے بڑے فتنہ و فساد جہان مین مچایا دیوتا وغیرہ سب بشن کے پاس گئے اور سب حال راون کا عرض کیا بشن نے فرمایا کہ راون شیو کا بھگت ہے وہ کیسے مغلوب کرینگے لائق نہین مگر ہم شیو کی اجازت لیکر آدمی کا اوتار لیوینگے اور شیو کی عبادت کرکے اونھین سے بان لیکر راون کو مارینگے یہ کہکر بعد رخصت کرنے دیوتون کے چاہا کہ آدمی ہوکر چار طرح پر اوتار لیوین چنانچہ دسرتھ راجہ اودھ کے یہان اوتار لیا کوسلیا سے رام چندر و کیکئی سے بھرت و سمترا سے لکھن و ستروہن پیدا ہوے یہ چارون ایک ہی روپ بشن کا ہین جو علحدہ علحدہ ہوکر چار اوتار لیا اور راجہ جنک کی لڑکی سیتا کے ساتھ رام چندر کا بیاہ ہوا آخر جب اپنے دسرتھ کے حکم سے سلطنت کو ترک کرکے واسطے انجام دہی کار دیوتون کے جنگل کو تشریف لیگئے جہان کہ راون نے سیتا کو ہر لیا اور ہر طرح سے رام چندر کو رنج دیا آخر کو رام چندر نے اگست سے ہدایت پاکر شیو کی ریاضت کی اور شیو خوشنود ہوکر واسطے قتل راون کے اجازت دیکر دھنکھ وبان اپنا مرحمت کیا چنانچہ رام چندر نے راون کو مع فوج کے قتل کرکے سیتا کو حاصل کیا

## تینتیسوان ادھیاے

نارد نے کہا کہ یہ رام چندر کا چرتر کمال مختصر ہوا ہے برمہا طوالت و تشریح کے ساتھ بیان فرمائیے برمہا نے کہا کہ رام چندر کے چرتر نہایت پاک اور عزت و نیکنامی اور صحت و آرام اور برکت کی دینے والے ہین دیوتون کے واسطے بشن نے یہ اوتار کامل طور پر دھارن کیا ہے اونھون نے بال چرتر یعنی لڑکپن کے کھیل و تماشا بہت کیے جسکی وجہ سے والدین رات دن بڑے خوش رہے بعدہ بسوامتر کی جگ مین جاکر حفاظت کیا اور سوبابو کو مع سپاہ کے قتل کیا اور مریچ بھی نیم مردہ ہو گیا بعدہ بسوامتر کے ہمراہ جنک پور جاکر راجہ جنک کی مراد دلی کو پورا کیا وہان چارون بھائیون کی بیاہ ہوگئی جبکہ راجہ دسرتھ مع اپنے لڑکون و بہوؤن کے واپس اجودھیا کو آئے اوس وقت کی خوشی دسرتھ و جشن شاہانہ کو کون بیان کرسکتا ہے آخر کو دیوتون نے اپنے کام کیواسطے بڑی بڑی تدبیرات کرکے بھرت کی ماں کو بدنام کرایا یعنی رام چندر کو دسرتھ سے بنباس دلایا اور رام چندر چترکوٹ کو گئے اور چندے مع لچھمن و سیتا کی وہان مقیم رہے اور وہان

مت گیند و شیو کی پرستش کیا جسکو ہمنے قائم کیا تھا وہی شیو چترکوٹ کے محافظ ہین زیارت کرنیوالونکی گناہ کو
نکال لیتے ہین جو شخص چترکوٹ مین جاکر اونکی پرستش نکرے اوسکو کچھ پھل وہان جانیکا نہین ملتا رام چندر نے بھی
اوس سے بر دان پایا بھرت مع تمام اودھ باشیون کے وہان گئے اور دست بستہ بڑی بھگت کے ساتھ التماس
معاودت کیا مگر رام چندر نے منظور نکیا اور اپنی یادگار دیکر بھرت کو رخصت کیا بعدہ چترکوٹ کو ترک کرکے دنڈک بن کو
جہان نیمشر سے بن گئے اور سیتا کو درمیان مین کرکے بوجہ خراب ہونے جنگل کے چلے راہ مین برادہ کو جو سیتا کو اوٹھا کر
آسمان مین اوڑتا تھا مار ڈالا بعدہ کمبھج کے مقام گاہ مین تشریف لیگئے اور بموجب اجازت اگست کے پنج بٹی کو گئے
جہان سورپ نکھا نے شہوت سے آکر درخواست شادی کی رام چندر سے کیا آخر کو رام چندر و لچھمن نے نامنظور کیا چنانچہ
سورپ نکھا یہ کہکر کہ اپنے کیے ہوئے کا پھل پاؤگے سیتا کو خوف دینے لگی اور مانند اپنے نام کے اپنا جسم بنایا جس سے
لچھمن کو معلوم ہوا کہ یہ راکھشسنی ہے چنانچہ فوراً اوسکی ناک کو کاٹ لیا وہ گریان گریان دوڑکر اپنے بھائی کے پاس
گئی اور تمام کیفیت کہ سنایا اونہون نے سورپ نکھا کو آگے کرکے واسطے جنگ کے روانہ ہوئے رام چندر نے سیتا کو لچھمن کے
سپرد کرکے جسقدر راکھشس لڑنے آئے تھے اوسیقدر اپنے روپ بناکر بجز سورپ نکھا کے اور سبکو قتل سے نچھوڑا وہ گریان
راون کے پاس جاکر سب حال قوت رام چندر کا ظاہر کیا راون نے رام چندر کو بڑا صاحب قدرت و قوت سمجھکر مریچ کو
ترغیب اوٹھالانے سیتا کی دی اوسنے منظور نکیا آخر کو راون سے مخوف ہوا اور دونون اس کام کیواسطے روانہ ہوگئے
ماریچ راون کا ماموں عجیب و غریب آہو بنکر رام چندر کے سامنے پھرنے لگا رام چندر فریب مین آکر واسطے مارنے آہو کے
چلے گئے پیچھے سے لچھمن بھی روانہ ہوئے بحالت غیبت رام و لچھمن کے راون آکر سیتا کو اوٹھالے گیا آخر کو رستہ مین
سیتا کو روتے دیکھکر جٹایو نے راون سے لڑائی کیا جسکے پر راون نے جلادیا اور رام چندر و لچھمن واپس آکر جو کہ
سیتا کو ندیکھا تو غایت افسوس و حزن سے زمین پر گرپڑے اور باچشم گریان و دل بریان جابجا تلاش کرنے لگے
آخر جٹایو سے سب حال سنا اور جٹایو یہ حال رام چندر سے کہکر اپنے جسم کو ترک کیا رام چندر نے خود اوسکا کریا کرم اپنے
ہاتھ سے کیا اور مثل باپ کے افسوس کرکے پھر تلاش سیتا مین مصروف ہوئے بیقدر افسوس رام چندر کا ملاحظہ کرکے اگست تشریف لاکے

## چونتیسوان ادھیاے

برمھانے کہا کہ اگست مُن کو دیکھکر رام چندر و لچھمن نے پرنام کیا اور دونو ہاتھ جوڑکر سر کو جھکایا مُن نے کمال رنجیدہ دیکھکر

رام چندر سے فرمایا کہ ہم بید کا مت آپکو سُناتے ہین تا کہ تمہارا رنج بے پایان نہان ہو جاوے تم عورت کیواسطی
ایسا رنج کیون کرتے ہو عورت کسکی ہوتی ہے تم بید کی مرجاد کو ترک کرنے اور ہاے ہاے سیتا زبان پر لاتے ہو
اور روتے ہو یہ جسم جو پانچ عناصر سے بنا ہی اور جڑ ہی اسکے اوپر اسقدر کیا محبت کرنا چاہیے صرف ایک روح
سب حواس سے علیحدہ و پاک وست چت آنند و سب سی علیحدہ اور قید ممات و حیات سے مبرّہ ہی وہ عورت
مرد مخنث کچھ نہین ہی اوسکے وجود نہین مگر سب مین موجود ہی قدیم ہی نرنجن ہے الکھ ہی اما پر برھم ہی نربھی ہی بے نام
بے جسم ہی عورت جو شخص جاہل صرف غلاظت سی اوسکا جسم آراستہ ہی اور سوائے چرم کے اور کیا اوسکے بدن مین ہی
اس بات کو نہ سمجھکر عقل کے خارج سب کام کرتے ہو تمکو واجب ہی کہ گیان دھارن کرکے ایسے مغموم نہو اور یہ
سمجھ لو کہ صرف جسم ہی مرنے کے لائق ہے روح کو موت نہین ہی پر برھم صرف ایک ہی ہی دو نہین ہین کون مرد
کون عورت ہی یہ سمجھکر سیتا کے ہجرت کے رنج کو دور کرو ناحق تم موہ کے مطیع ہوئے شیو شنبھو کو یاد کرکے رنج کو
فراموش کر دیہ بات سُنکر رام چندر نے فرمایا کہ آپ جو کہتے ہین کہ تن جڑ ہی اوسکو کیا رنج ہو سکتا ہی اور آتما کو تن سے
جدا فرماتے ہو پھر کسیکو رنج ہوتا ہی اوسکو بتلا دیجیے اور مجکو آتش فراق سیتا کا ہی کو جلاتی ہی جو بات کہ روز روز جسم مین
ہم دیکھتے ہین اوسکی نسبت آپ کہتے ہین کہ کچھ نہین ہی تو ہمکو کسطرح یقین ہو کہ آپ راست کہتے ہین مین ایسے پوچھتا ہون
کہ رنج و راحت کا بھوگ کرنے والا کوئی ہی یا نہین اگست نے فرمایا کہ شیو کی مایا جاننے لائق نہین تینون جہان
اوسی مین فریفتہ ہین اوسکا نام پرکرت ہی اوس سے سب تمام دنیا کو پیدا ہوا سمجھو اور ایسے پرکرت کی عالم شیو کو
سمجھو جو نہایت اول سے اول و پاک ہین جیسے جہان مین ملے نہین ہین بلکہ تمام جہان سے علیحدہ ہین اونکا جسم
جولا فنا ہی اوسیکا نام جیو یعنی دل ہے اوسی سے تینون جہان دکھلائی دیتے ہین کیونکہ سبھونکی روح وہی ہے
جسطرح کہ لکڑی آگ کی جوگ سے شعلہ ہو جاتی ہے اسطرح شیو سے تمام جاندار اپنے اپنے فعلون مین بندھے ہوئے
ظاہر ہوتے ہین وہی قدیم باسنا جہان کی چھیتر گ ہی اور انتہ کرن جو چار قسم کا ہی وہان اوسیکا ظہور روشنی ہی
وہی جیو اپنے فعلون کے نتیجہ کو پاتا ہی وہی کرم پھل کو بھوگ کرتا ہی تمام رنج و راحت اپنے کرمون کے مطابق
ہوتا ہی مایا کے قید سے رنج و راحت ہی جو مایا سے علیحدہ ہین وہ جہان پر قادر ہین اور بے عقل و فہم گمان سے
جہان کے اندر جہان دیکھتے ہین رام چندر نے فرمایا کہ جو تمنے کہا وہ سب راست ہی مگر ہمارا رنج رفع نہین ہوتا جسطرح کہ

نسخہ ... ہ پرس ... ۱۲

کہ شراب بڑی بڑی عقیلونکو متوالا کردیتی ہے اسیطرح تقدیر کا بھوگ کرنا لمال رنج دینے والا ہی اوسی تقدیر کے مطیع ہوکر کسیکا کچھ اختیار نہین چلتا اوسے سب رنج و رحمت ہوتا ہی ہمنے تقدیر کو اعلی و بمنزلہ شیو کے سمجھ لیا ہی وہی ہمکو رنج دیتی ہے اب مین یہ چاہتا ہون کہ جسنے ہماری عورت کو بہکایا ہی اوسکو قتل کرین ہم سورج بنسی دسرتھ کے لڑکے ہین اگر فوراً نہین مارونگا تو ہماری زندگی سے کیا فائدہ ہی ہمکو اسوقت نصیحت بودہ سے کچھ واسطہ و سروکار نہین ہی ہمارا دل سیتا کی فرقت مین پریشان ہی کام و کرودھ یعنی شہوت و غصہ کو دشمن مانند آتش کے کہا گیا ہی ہمارا بدن اونسے جل رہا ہی کسی طرح سے وہ آگ رفع نہین ہوتی یہ کلام غرور کا بھرا ہوا رام چندر سے گست نے سنکر جانا کہ ہماری نصیحت نافع نہ آئی دل مین ذرہ غصہ کرکے فرمایا کہ اے رام چندر تمھارا قصور کچھ نہین ہی شیو کا بانا ہی جسکے تابع ہوکر تمام دیوتا و من وغیرہ بھی عقل کو ترک کرکے رنج و راحت کو حاصل کرتے ہین جو شخص کہ شہوت و غضب وغیرہ کے اختیار مین ہین وے نصیحت سے راہ راست کو قبول نہین کرتے اوسکو کلمات مفید و نصائح سودمند اسطرح اچھے نہین معلوم ہوتے جسطرح کہ مرنے والے مریض کو دوا معالجہ فائدہ بخش نہین ہوتا تم جو اپنی عورت کے حصول کی نیت سے راون کو قتل کیا چاہتے ہو سو راون بڑا بھاری دیتون کا سرگروہ ہی تم لنکا مین کسطرح جاکر سیتا کو حاصل کروگے جسکے یہان دیوتا تمام کام خدمت وغیرہ ہر قسم کا کرتے ہین دیوتون کی عورتین راون کے اوپر مرورچھہ جنبانی کرتی ہین وہ شیو کی مہربانی سے تمام دنیا کا بادشاہ ہی باوجودیکہ خراب راہ کو اختیار کرتا ہی تو بھی اوسکو رنج نہین ملتا تم اپنی نحافت و دشمن کی قوت کو نہین دیکھتے میگھناد کہ مطابق بہادر جسکا لڑکا ہی اور جسکو شیو نے بردان دیا ہی اور جسنے اِندر کو فتح کرکے تمام دیوتونکو اپنے مقابلہ سے بھگا دیا ہی اور کمبھ کرن کے مانند جسکا چھوٹا بھائی ہے دوسرا بھائی بھبھیکن زندہ جاوید ہی اور راون کا قلعہ تمام طلائے خالص سے بنا ہوا ہی اور دیوتا و دیت کوئی اوسکو فتح نہین کرسکتے وہان کسیکو کچھ خوف کسی سے نہین ہے کروڑہا کروڑ جسکی فوج چہارگانہ موجود اوسکو تم فتح کیا چاہتے ہو جسطرح لڑکا ماہتاب کو اپنے ہاتھ سے پکڑنا چاہتا ہی یہی حال ہو تمہارا معلوم ہوتا ہی یہ کہکر گست خاموش ہوگئے

## پینتیسوان ادھیاے

برھما نے کہا کہ یہ کلام گست کے سنکر رام چندر نے آہ سرد کھینچکر ہاتھ جوڑے ہوئے گست کی قدمون پر گر پڑے

اور ہائے ہائے کرکے نالہ حزین کے ساتھ رونے لگے اور کہا کہ اے مُنی ہم دریائے رنج مین غرق ہوتے ہین ہمکو ڈوبنے سے
بچالو یہ وقت مدد و اعانت کا ہے اسوقت تعلیم عقل و گیان کا موقع نہین ہے کیونکہ اسوقت ہم سیتا کی آتش فراق سے
جلتے ہین اسوقت صرف وہ تدبیر بتلایئے جس سے سیتا ملین بعدہٗ جو گیان آپ مجکو سکھلاوینگے وہ ہم منظور
کرینگے مجکو اپنا خادم جانکر غصہ نکرو ہم چھتری جاہل و مغرور ہین ہم آتش فراق سے جلے ہوئے ہین آپکا کلام
جو مانند آب حیات کے ہے ہمارے دل مین نہین ٹھہر سکتا آپکی مانند دوسرا ہادی ہم نہین دیکھتے آپ وہ ہدایت کیجیے
جس سے سیتا ملین یہ سُنکر اگست نے ہنسکر شیو کی لیلا کو بہت سراہا اور کہا کہ اگر تمکو یہی منظور ہے تو شیو کی سرنا گت
مین جاو اور بکمال محنت و رنج سے شیو کی خدمت کرو اور شیو کے نام بید کے مطابق جاپ کرو اور ادمیت چھوڑ کر
پر جلال سروپ دھارن کرکے راون کو قتل کرو تمھارا طلب بر آمد ہو جاویگا تمھارے مقابلے مین کوئی ثابت قدم
نہین ہو سکیگا تم آسانی کے ساتھ سیتا کو حاصل کروگے دیوتے تمھارے ہو کر راون کی طرفداری نکرینگے یہ سُنکر رامچندر
بہت خوشدل ہو کر کہا کہ اے اگست تم سمندر کے متھنے والے اور اللول کے دشمن جہان مین مشہور ہو آپ جو مجھپر
خوشنود ہوئے ہو تو ہماری تمام مقاصد پورے ہونگے اب فوراً ہمکو شیو منتر کی دیکچھا دیکر شیو کی پرستش کی ترکیب بتلادو
جسکی رو سے مین شیو کی خدمت کرنے مین مصروف ہون اور شیو مجھسے بدرجہ غایت خوشنود ہو وین اگست نے کہا
کہ پہلے ہم شیو کی پوجن کے تتھ و بار بیان کرتے ہین جنمین شیو کی پرستش کو شروع کرے یعنی اشٹمین یا چتردسی جو شیو کی تتھ
مشہور ہین یا ایکادسی جو شکن کی تتھ کہلاتی ہے اونکی اوجیالے پاکھ یعنی نصف اخیر ہر ماہ مین اچھے مہینے مین شیو کا
پوجن شروع کرنا چاہیے اسطور پر کہ اول صبح کاذب کے وقت اوٹھکر غسل وغیرہ و دیگر فرایض سحر گاہی سے فراغت
حاصل کرے بعدہ سنکلپ کرے تمام لباس سفید سے اپنے جسم کو آراستہ کرے اور بھشم کو ترکیب کے ساتھ ضرور لگاوے
سب باتون سے بھشم اچھی کا دھارن کرنا نہایت ضروریات سے ہے کیونکہ بھشم تمام گناہونکو دور کرکے عمدہ وسیلہ
کامیابی کا ہے بعدہ رودراکچھ جہان جہان جس جس عضو مین چاہیے ترکیب کے ساتھ دھارن کرے اے رامچندر
بدون بھشم و رودراکچھ کے شیو خوشنود نہین ہوتے نہ کامیابی حاصل ہوتی ہے بعدہ برت کرکے زندہ دلی و دلجمعی کے
ساتھ ایسی صورت کو دھیان کرے (دھیان) یعنی جو پرم برہم سدا شیو پشن و برمھا کی پیدا کرنے والی سبکے مالک
کیلاس باشی ہین اونکی ایسی صورت کو دھیان کرے گورا رنگ ہے سفید بھشم لگاتے ہین جانب چپ

براجمان ہین پانچ منھ تین تین آنکھین چار بازو ہین جٹا روپی برنگ سُرخ جھلک رہی ہین تمام زیورات کو پہنے ہوے ہین اور سانپونکو بجاے زُنّار کے لپیٹے ہوئے ہین ترشول و ڈمرو و بردابھی دھارن کیئے ہوتے ہین باگمبھر اوڑھے ہین کرور آفتاب کی مانند صورت تابان و درخشان ہے کرور ماہتاب کی مانند سیتل یعنی رحیم ہین یہ دھیان کرکے شیو کی پوجن کرے بعدہ شیو کے سہسر نام کو جاپ کرے یہ کہکر اگست نے رام چندر کو سہسر نام جو بید کا خلاصہ ہین رام چندر کو وہ جسکے جاپ کرنے سے فوراً سدا شیو ظاہر ہوتے ہین اور تمام تکلیف کو دور کرتے ہین یہ کہکر پھر اگست نے رام چندر سے فرمایا کہ تم اس سہسر نام کو رات و دن جاپ کرو اگر کوئی خوف پیدا ہو تو تم کسیطرح مخوف نہونا شیو تمہاری حفاظت کرینگے اور تمکو پاسپت استر یعنی زیبا ہتھیار عطا کرینگے جسکو پاکر بعد قتل دشمن کے سیتا کو پاوگے وہ ڈھنگھ جو تمکو سدا شیو دیوینگے اوسکے چڑھانے سے سمندر تک خشک ہو جاوینگے اوسی سے قیامت شیو کرتے ہین وہ ڈھنگھ شیو کو نہایت عزیز ہے اور دوسری تدبیر ہم نہین جانتے شیو کی سرناگت سے ہر طرح سے خوشی ملتی ہے تمام کام فوراً سدھ ہو جاتے ہین اور بعدہ اون لوگونکا مختصر ذکر اگست نے سنایا جو شیو کی خدمت سے اپنے اپنے مقاصد پر فائز ہوئے ہین اسکے بعد اگست اپنے اسرم یعنی قیام گاہ کو روانہ ہوے

## چھتیسوان ادھیاے

برمھا نے کہا کہ رام چندر نے رام گر پر جاکر گوداوری ندی کے کنارے شیو لنگ قائم کرکے بھشم و رودراچھ کو دھارن کیا اور شیو لنگ کو گوتمی ندی کے جل سے جو سمندر سے پیدا ہوئی ہے پوجن کرکے جنگلی طرح طرح کے پھولون و پھلون سے پرستش کیا اور شیر کے چرم پر آسن جمایا اور سدا شیو کا دھیان کیا اور اس قسم کی مورت سدا شیو کو اپنے دل کے کنول مین مقیم کیا (دھیان جو رام چندر نے کیا) کرور آفتاب کے مانند طلعت نورانی و کرور ماہتاب کے برابر ٹھنڈک موجب عیش و کامرانی جمیع زیورات و ملبوسات سے آراستہ پانچ منھ تین آنکھین سُرخی مائل جٹا روشن و درخشان برنگ سیاہ دھارن کیے ڈمرو و ترسول و براسی لیئے ہوئے چار بازو پیشانی مین چندرمان باگمبر اوڑھے ہوئے سانپ کا زنار پہنے ہوتے سر مین درمیان جٹا کے گنگا کی چھٹا ماتھے مین تریبد گردن مین سیاہی دونون کان مین بجاے کنڈل کے دو سانپ لٹکتے ہوئے دونون پیر مانند کمل کے براجمان گورا رنگ سفید بھشم لگائے ہوتے رحیم کریم اول و آخر لازوال و لافنا و لاثانی مجسم ہستی و علم و سرور چنانچہ رام چندر ہر روزہ ایسے روپ کا دھیان کرکے شیو سہسر نام کا جاپ کرنے لگے اور جنگلی پھلون

اور جڑون اور ہوا وغیرہ کے کھانے سے چار ماہ بسر کیا شیو نے چاہا کہ رام چندر کا امتحان لیوین چنانچہ دفعۃً
سمندر سے بڑے زور و شور سے آواز ہولناک پیدا ہوئی اور جسطرح کہ قیامت مین سمندر حد سے زیادہ بڑھ
جاتا ہی چنانچہ رام چندر نے ہر چار طرف دیکھا مگر سوائے آواز کے کچھ نظر نہ آیا اسی عرصہ مین ایک شعلہ آتش
اسقدر ہر چار سمت کو پھیلا کہ ہر سمت مین اوس شعلہ سے بچنا دشوار نظر آیا رام چندر نے آنکھین بند کرلین آناً فاناً
مین پھر کچھ خیال ہوا کہ یہ کیسی دیت کی مایا ہی فوراً تیر و کمان ہاتھ مین لیکر تیرون سے اوس شعلہ کو مارنا شروع کیا
اور جسقدر کہ اور ہتیار تھے سب اوس شعلے کیطرف پھینک دیا مگر کوئی اسلحہ کچھ کارگر نہوئے علاوہ برین رام چندر کے
ہاتھ سے دھنکھ زمین مین گر کر خاکستر ہوگیا بان اور ترکش اور دیگر لوازم سپہ داری کا یہی حال ہوا یہ حال دیکھکر
رام چندر بیہوش ہو کر زمین مین گر پڑے اور یہی حال لچھمن کا بھی ہوا آخر کو رام چندر نے شیو کا دھیان کیا تب تو
رام چندر کی آنکھین کھل گئین اور تمام رنج و خوف اوسکا زایل ہوگیا اور دیکھا کہ ایک شخص باطلعت نورانی ماہ
پیشانی مہر تابان قمر درخشان بیل پر سوار نمودار ہوا جسمین جمیع نشانات خاص سدا شیو اور نندی سر کے
پائے جاتے تھے کوئی نشان باقی نہ تھا جو نہ ہوا اور بائین سمت گرجا براجمان تھین ایسے روپ کو دیکھکر رام چندر
نہایت خوش ہوئے بعدہٗ بشن کو مع لچھمی کے گڑر پر سوار آتے دیکھا جو رودرا دھیائی جپتے ہوئے چلے آتے تھے بعدہ
مجکو ہنس پر سوار ارود شوکت جپتی ہوئی اپنی طرف آتے دیکھا پھر رام چندر نے اوسی شعلہ سے جماعت منیشرونکو
یعنی برمہا اتھرب سر سے شیو کی استت کرتے ہوئے نکلتے دیکھا اور پھر دیکھا کہ دگپال مع نشانات خاص اور
اپنی عورتون کے سام سرت کو دست بستہ پڑھتے ہوئے چلے آتے ہین پھر گنگا کو مع مشہور ندیون کے اور
سمندر کو بصورت سیاہ بنا سربید کا منتر پڑھتے ہوئے اپنی طرف آتے دیکھا علیٰ ہذا القیاس سیس وغیرہ کو
مع عورتونکے اور نندی گن اور گنیش کو موش پر سوار اور کھٹ مکھ کو طاؤس پر سوار جنکے رحمت وچپ بر بھا
کال و چندلیس و دگن بھی اور بھرنگی کو مع بے شمار گنون کے آتے دیکھا بعدہ کدنبین کو نہایک نیز جیتے
شیو کا جس گاتے ہوئے اور کنرون اور چترتھ وغیرہ گندھرب اور رنبہا وغیرہ اپسرون اور ہنس کو
مع اپنے گنون کے اور عمدہ عمدہ گرہون کو مع مہر و ماہ اور تمام اچھے اچھے شیو بھگتون کو علیٰ ہذا القیاس
سبکو اپنی طرف آتے معائنہ کیا ایسی دیو مجلس شیو کی دیکھکر جو رحمت و سرور رام چندر کو ملا وہ حیطۂ تحریر

وتقریر سے باہر ہے رام چندر نے شیو کو ایسے روپ اور انجمن کے ساتھ پرنام کرکے ایک حمد طویل پڑھا

## تیتیسوان ادھیاے

رام چندر نے بعد کرنے استت بیشمار کے کہا کہ اے سداشیو تمہارے قدمون کا پرنام ہمارا ہی سے ہمارا سب کام
یہ کہکر پھر سداشیو کا نام جپنے لگے اوسوقت شیو نے یہ لیلا کیا کہ ایک رتھ طلائی ظاہر ہوا جو بالکل جواہرات و
موتیون سے جڑا ہوا آراستہ تھا چنانچہ شیو بیل سے اوترکر رتھ پر سوار ہوئے اوسوقت ہر چہار سمت سے جے جے کی
آواز بلند ہوئی اور دیوتونکی عورتین مروحہ جنبانی کرنے لگین اور بشن و برہم و تمام دیوتا خدمت کرنے لگے اور ہر قسم کا
جشن ہوا ایسے وقت مین شیو نے رام چندر کیطرف دیکھا اور رام چندر کو سربسجدہ ہوتے دیکھکر فوراً رتھ سے اوترکر
رام چندر کو رتھ پر بٹھال لیا اور وہ دھنکھ جسکو ہر ہاتھ مین لیکر قیامت کرتے ہین رام چندر کو دیا اور تیر پاشپت استر
بھی عطا فرماکر اپنے تیج کو بھی مرحمت فرمایا بعدہٗ اچھے نو تیر دیکر تمام رنج رام چندر کو زائل کردیا اور شیو نے فرمایا
کہ یہ تیر قیامت کرنے والا ہے اسطرح بدون بڑی بھاری ضرورت کے اسکو نہ چھوڑنا جبکہ جان کا خوف ہو تب اسکا
چھوڑنا واجب ہے اگر برخلاف اسکے اور کسی وقت اسکو چھوڑوگے تو قیامت ہوجاویگی تمہاری بڑی خاطر کرکے
ہمنے یہ بان تمکو مرحمت فرمایا ہے یہ بان سب ہتیارون سے برتر ہے بعدہٗ شیو نے سب دیوتون سے کہا کہ
تم سب اپنے اپنے ہتیار رام چندر کو دیو کیونکہ رام چندر میرے سب سے بڑے خادم ہین اور چونکہ راون بڑا صاحب جمعیت
و شجاع ہے اسواسطے تم سب ہمارے حکم سے بصورت بوزنہ و خرس مسخ ہوکر رام چندر کی مدد کرو اس بات مین
خود تم لوگون کا بڑا فائدہ ہے چنانچہ یہ حکم شیو کا سبھون نے منظور کیا اور بشن نے نارائین استر و برہمانے برہم استر
و اندر نے اگن بان و علی ہذا القیاس سبھون نے اپنا اپنا بان رام چندر کو دیے بعدہٗ رام چندر نے شیو کی استت
کی اور کہا کہ سمندر کے پار آدمی کا جانا دشوار ہے کیونکہ چار سو کوس اوسکا عرض ہے پھر اگر بالفرض وہان اوتر کر جاوے
تو لنکا کا فتح ہونا بہت مشکل ہے علاوہ برین دیت بڑے صاحب قوت ہین اونسے فتح ملنا سخت تعجب کی بات ہے
خصوصاً جبکہ وے سب آپکے پرستار و خادم ہین پھر ہم صرف دو آدمی اور وے بیشمار کسطرح فتح ملیگی شیو نے
فرمایا کہ ہم خود تمہاری مدد کرینگے اونکا وقت موت عنقریب ہے تم کچھ اندیشہ نکرو کیونکہ وے دھرم سے برخلاف
ہوگئے ہین یہی وجہ اونکی جلد مرنے کی ہے وے تمہاری سیتا کو اوٹھا لے گئے برہمنونکو طرح طرح کی تکلیف دیتے ہین

اوسکی طرفداری کو چھوڑ دیا ہے اور تمام دیوتا جو کشکندھا نگری مین بصورت بندرون کے پیدا ہوئے ہین تمکی
اعانت سے تم سمندر مین پل باندھ لینا اور فوراً اوس طرف سمندر کے جاکر بعد قتل راون کے سیتا کو لانا رامچندر نے
عرض کیا کہ یہ سب کام تو آپ کی مہربانی سے ہو جاوینگے لیکن میری خواہش ہے کہ اگر آپ بھی اپنے انس سے
کسیکو پیدا کرکے ہمراہ بھیجین تو میرا کام سب سرانجام ہو جاویگا اور مجھکو یقین کامل فتح کامیابی پر حاصل ہوگا
شیو نے منظور فرمایا اور کہا کہ رودر کے انس سے ہنومان کا اوتار ہو چکا ہے وہ سب طرح سے تمہارا کام
کرینگے تمکو کچھ محنت نہ پڑیگی وہی سب کام کر لیوینگے زیادہ کہنے سے کچھ فائدہ نہیں ہے ہم سب طرح سے
تمہارے کام کو انجام دیوینگے ہمنے ابھی سے تمام راچھشونکو مار رکھا ہے تمہاری صرف نیکنامی ہونا باقی ہے

## اٹھتیسوان ادھیاے

برہما نے کہا کہ اے نارد اسکے بعد شیو نے رامچندر کو اپنی گیتا کا گیان دیا اور خود انتر دھیان ہوگئے
اور رامچندر اگست مُن کے پاس جاکر سب کیفیت بیان کیا اگست نہایت خوش ہوئے اور کہا کہ تمہارا
سب مطلب پورا ہو در حقیقت جسکے اوپر شیو مہربان ہین اوسکی تکلیف دور ہونا کیا بعید ہے تم دوسرا
جسم شیو کا واسطے پرورش جہان کے ہو اور چونکہ اب تمنے شیو سے بردان لیا فوراً علی الفور اب تم جاکر رکھ موک کوہ پر
مع لچھمن کے مقیم ہو چندی اوقات بسری کرو وہان شیو بصورت بانر کے آکر تم سے ملاقات کرینگے اونھین کے ذریعہ سے
تمہارے سب کام پورے ہو جاوینگے رامچندر نے منظور کیا اور رکھ موک پہاڑ مین جاکر ہنومان سے ملاقات ہوگی
اور رامچندر کے سب کام کیے یہانتک کہ راون مارا گیا اور سیتا کو رامچندر نے پایا یہ سنکر نارد نے کہا کہ اے برہما میری
خواہش ہے کہ ہنومان اوتار کی کیفیت ابتدائے تولد و لہو لعب ایام طفلی مع دیگر چرترونکی سماعت کرون اور
یہ بھی کہ ہنومان نے رامچندر کی کسطور سے اعانت کی برہما نے کہا کہ اگلے کلپ مین لیلا جہان کی پاک کرنے والی
شیوجی کرکے بانر خاندان مین اپنا روپ دھارن کیا اسطرح پر کہ پہلا دیپ جو جمبو دیپ کی نام سے مشہور ہے اور
جسکے متعلق نو کھنڈ ہین منجملہ اونکی جس کھنڈ کا نام کمپور کھ ہے وہان کیشری نامی ایک بندر ونکا راجہ رہتے تھے وہ شیو کے
بڑے بھگت راست باز اور گنا ہونسے مبرا تھے اونکی عورت کمال حسین اور نیک سیرت انجنی نام سولہ برس کی عمر مین تھین
ایک روز انجنی نے اپنے کو سولھون سنگار سے آراستہ کیا اور تمام زیور مرصع و ملبوسات نفیس پہنکر پہاڑ کی

تصور کرے کہ جو شخص دھارن کرتا ہے وہ تمام کامون پر کامیابی حاصل کرکے کسی شخص کے مارے نہین مرتا اور
گیارہ مکھ رودراکچھ کو آوتار رودر جان کر جو کوئی شخص دھارن کرتا ہے وہ سب کے اوپر فتحیاب و غالب رہتا ہے
اور جو رودراکچھ بارہ مُنھ کا ہے وہ آفتاب کا روپ ہے اسکو شکھا یعنے چوٹی مین دھارن کرنے سے تمام
مصائب و مرض دور ہوتے ہین اور اُسکو دونون جہان مین عیش و آرام حاصل ہوتا ہے اور جو رودراکچھ
تیرہ مکھ کا ہے وہ بشوبدیو کا سروپ ہے اُسکے دھارن کرنے سے نصیب نیک و تمام کام مبارک و جمیع سامان
نفیس اُسکے گھر مین موجود ہوتے ہین اور چودہ مکھ رودراکچھ کو پیشانی مین دھارن کرنے سے شخص دھارن
کرنے والے کو کوئی تکلیف نہین ہوتی اور اُسکے جمیع گناہان فوراً دور ہو کر وہ شیو کے سایہ عاطفت و
مہربانی مین آسودہ رہتا ہے اے نارد ہمنے اسقدر رودراکچھ کا ذکر کیا سب قسم کے رودراکچھ کی مہمان بیشمار ہے
چاہیے کہ ان سب کے مالا عمدہ بنا کر ہر طرح سے محبت کرے جو مالا کہ سَو دانہ کی ہے وہ موکچھ کو دینے والی
ہے اور جو مالا ایکسو چالیس دانہ کی ہے وہ طاقت و قوت و صحت بدن کو عطا کرتی ہے اور بتیس دانہ
کی مالا دولت کو دیتی ہے اور پندرہ دانہ کی مالا ابہچار کراتی ہے اسی طرح مالا بہت اقسام کی ہین ستائیس
ایک سو آٹھ دانہ کی مالا تمام کامون کی سدھ کرنیوالی ہے اُسکے دھارن کرنے مین روز بروز نتیجہ تازہ
ملتا ہے ہر چند کہ مالا بہت اقسام کی ہین مگر سب سے زیادہ بزرگی اس مالا کی ہے اور جو مالا پُتر جیو
کی ہے وہ فرزند وغیرہ کے دینے مین کامل ہے اور پنا یعنی جواہرات کا مالا دولت کو زیادہ کرتی ہے
اور موتیون کی مالا نصیب کو بڑھاتی ہے اور کس کی مالا گناہون کی دور کرنے والی ہے اور سونے اور
چاندی کے کام کی دینے والی ہے اور سفید پتھر کی مالا اچھی گت کو دینے والی ہے اور کمل کی مالا صحت
و دولت کو دیتی ہے کہ ارتھ و دھرم و کام و موکچھ چارون پھل کی دینے والی رودراکچھ کی مالا ہے اُسکے
برابر دوسری مالا کسی شے کی نہین ہے وہ اور تمام مالون سے بیشمار پھل کو زیادہ دینے والی ہے
واضح ہو کہ رودراکچھ کے ایک دانہ کا جاپ مثل کرور دفعہ جاپ دوسرے مالون کے ہے زیادہ
گفتگو سے و قیل و قال لاحاصل سے کیا سروکار ہم صرف اسیقدر کہتے ہین کہ رودراکچھ کی بزرگی سادرا
بھی نہین بیان کرسکتی ہے ہمنے مختصر ذکر و مہاتم رودراکچھ کا تمہین سُنایا ہے اب اور کیا سماعت کیا چاہتی ہو

## گیارھوان ادھیاے

نارد کے سوال کے مطابق برمھا نے فرمایا کہ جسقدر رودراکچھ جس عضو مین دھارن کرنا چاہیے اُسکی تعداد و تفصیل ہم بیان کرتے ہین واضح ہو کہ گیارہ سو رودراکچھ ایک ترکیب سے دھارن کرنے کو کہا گیا ہے اور ہزار تک کے واسطے دوسرا قول ہے اور چار سو بھی کہا گیا ہے اول ہم اول قسم کا ذکر کرتے ہین جسکی سماعت سے تمام تکالیف رفع ہوجاتی ہین اور گناہان عظیم اُسکے دھارن کرنے سے دور ہوتے ہین یہ تعداد گیارہ سو رودراکچھ دھارن کرنے کی کمال خوشی دینے والی ہے اُسکے دھارن کرنے کی مہان سو برس تک کوئی شخص بیان نہین کرسکتا اب ہم جسقدر جس عضو مین دھارن کرنا چاہیے بیان کرتے ہین یعنے پانچ سو پچاس رودراکچھ کا مکٹ بناوے اور تین سو ساٹھ رودراکچھ کا جگیوپیت یعنے زنار آراستہ کرے اُسکی تین لڑی بناکر پہنے اور الیسوا ایک رودراکچھ گردن مین اور تین رودراکچھ سکھا یعنے جوڑے مین دھارن کرے اور تین رودراکچھ زنار مین بھی دھارن کرنا چاہیے اور دہنے کان مین پانچ اور بائین کان مین چھ رودراکچھ پہننا چاہیے علی ہذالقیاس اُسی قدر بازو و ہاتھون مین باندھنا چاہیے باقی جو گیارہ سو مین رہے وہ کمر مین باندھنا چاہیے اسطورسے رودراکچھ کا دھارن کرنے والا دونون جہان مین پاک اور تمام گناہون سے مبرا و علیحدہ ہے وہ مانند سداشیو کے پرنام کرنے کے لایق ہے اُسکے درشن سے دیدار کرنے والے کی تمام مصائب رفع ہوجاتے ہین اور اُسقدر رودراکچھ کو پہنکر ایک مقام پر مقیم ہوکر شیو کا دھیان کرے اور زبان سے شیو شیو کہے تو ایسے شخص کے دیکھنے سے کوئی گناہ نہین رہجاتا یہ ترکیب گیارہ سو رودراکچھ کے دھارن کرنے کی ہے اب ایکہزار رودراکچھ دھارن کرنے کی تدبیر و متعلقات بیان کرتے ہین واضح ہو کہ سکھا یعنی جوڑے مین ایک رودراکچھ اور تین سو کا مکٹ بناوے اور گلے مین پینتیس رودراکچھ کنٹھی پہنے اور پانسو رودراکچھ کندھے مین زیب کرے اور ایک سو آٹھ رودراکچھ کا زنار بناوے اور دونون بازو مین سولہ سولہ اور دونون ہاتھون مین سولہ رودراکچھ دھارن کرے جو شخص اس تدبیر سے ہزار رودراکچھ کو دھارن کرتا ہے اُسکے تمام گناہ دور ہوجاتے ہین وہ دونون جہان مین بڑی خوشی حاصل کرتا ہے اُسکا تمام خاندان پرم پد کو پاتا ہے اسقدر رودراکچھ کا دھارن کرنے والا شخص دیوتون وغیرہ کی پرنام و سجدہ کو

پاتا ہی جسطرح کہ رودر یعنے شیو سب کے مخدوم ہین اُسی طرح وہ شخص سب سے اعلیٰ ہے اور دوسرے طور پر بھی
رودراکچھ دھارن کرنے کے واسطے اجازت ہے یعنے سر مین ایک اور پیشانی مین چالیس ۴۰
اور چھاتی مین ایک سَو آٹھ اور بتیس گلے مین اور دونون کانون مین چھ ۶ چھ اور دونون بازو
مین تیس اور چوبیس ۲۴ دونون ہاتھون مین جملہ دو سو اوپچاس رودراکچھ کو دھارن کرنے والا
شخص شیو کے مانند ہے اسکے اوپر ہر روز شیو خوشنود رہتے ہین اسقدر رودراکچھ دھارن کرکے اگر شیو کی
پرستش کرے تو کوئی تکلیف و رنج باقی نہین رہسکتا اے نارد جو شخص سر مین ایک رودراکچھ کو دھارن
کرکے سر سے اشنان کرتا ہی اسکو گنگا کے اشنان کا پھل ملتا ہی اور جو شخص بدون جل کے اسکی پوجن کرتا ہی
وہ گویا شیو کی پوجن کے پھل کو حاصل کرتا ہی جو شخص رودراکچھ کو دھارن کیے ہوے مرتا ہی وہ شیو
اگت کو پاتا ہی جو شخص روزمرہ رودراکچھ کی پوجن کرتا ہی اسکو مانند راجہ کے دولت و نعمت ملا کرتی ہے
ہم ایک حکایت رودراکچھ مہاتم کی بیان کرتے ہین جسکی سماعت سے رودراکچھ کے دھارن کا پریم زیادہ
ہوتا ہی **حکایت** اگلے زمانہ مین ایک راجہ چھتری ذات کا پچھم طرف گنگا کے کنارے سلطنت کرتا تھا اُسکا نام
دیبی وت تھا اُسنے شیو پوجن کی کسی سے ہدایت و تعلیم نہ پایا تھا لیکن جھاڑی کے درخت کے نیچے رودر
کنوان کے کنارے دیوتا کی پرستش کیا کرتا تھا اُسی گانون مین ایک تیلی مرکر بیتال ہوا تھا اگر فرد ہی بیتال
جھاڑی کے نزدیک آکر راجہ کو اپنا جسم دکھلایا راجہ نے اُسکو اپنی رعایا جانکر بعد شناخت کامل کے متوفی کو زندہ
دیکھکر حیرت مین ہوا اور بکمال تعجب سے پوچھا کہ تم کہان آئے ہو کیونکہ تم تو مرگئے تھے بیتال نے کہا اے راجہ مین بیتال ہوکر
جم دوت یعنی ملک الموت کا پیادہ ہوا ہون اور جسکام کو مین آیا ہون وہ یہ ہی کہ ابھی وقت ایک رئیس اس جگہ آدیگا
جو بوجہ مارنے بیل کے مرجاویگا اور چونکہ وہ بڑا گنہگار ہی اسوجہ سے ہم اُسکو باندھکر جمراج کے پاس لیجاوینگے
راجہ نے کہا کہ ہمارے نزدیک آؤ ہم تم سے کچھ دریافت کیا چاہتے ہین بیتال نے منظور کیا ہنوز نوبت گفتگو
کی درمیان راجہ و بیتال کی نہ پہونچی تھی کہ فوراً اُسی وقت ایک رئیس کنوان کے نزدیک آیا جسکے ہمراہ
ایک بیل محمول اسباب موجود تھا رئیس نے بہ نیت اشنان کے اُسی چاہ کے نزدیک بیل کو باندھ دیا اور خود
واسطے اشنان کے روانہ ہوا اور پگڑی باندھے ہوے جبکہ نزدیک بیل کے پہونچا تو بیل نے اپنی شاخون سے

بس کو مجروح کر کے مار ڈالا بیتال نے باندھکر ارادہ لیجانے پاس جمراج کے کیا کہ فوراً شیو کے گنون نے آکر بیتال سے کہا کہ اُسکو چھوڑ دو بیتال نے کہا کہ یہ تو بڑا گنہگار دھرم کے خلاف راہ چلنے والا اور دیوتون وغیرہ کا نندا جاپ کرنے والا ہی اسکو لیجا کر ہم دوزخ مین ڈالینگے تم کون ہو جو مجکو روکتے ہو کیا تم جمراج کے حکم کا عدول کرتے ہو جبکہ باوصف فہمایش کے بیتال نے اُسکو نچھوڑا تو شیو کے گنون نے ترسول مار کر بیتال کو مجروح کر دیا اور بس کو اُسکے ہاتھ سے آزاد کر کے بان مین سوار کرا کر روانہ ہوے اور باواز بلند کہا کہ یہ گنہگار نہین ہے دیکھو اُسکے سر مین رودراکچھ موجود ہے اُسکے تمام گناہ بھسم یعنے خاکستر ہو گئے ہین پس شیو کے گنون نے اُسکو شیو لوک مین پہونچا دیا جہان شیو کے حکم سے وہ شیو کے گنون مین داخل ہوا اور بیتال ساتھ نالہ حزین کے راجہ کے پاس جاکر بعد کرنے بیان اس ماجرا کے حیران و پریشان جمراج کے حضور مین گیا تب راجہ کمال حیرت مین آکر خود آپ بازار مین واسطے مول لینے رودراکچھ کے گیا اور بہت مال دیکر خرید کیا اور کمال پریم سے رودراکچھ کو دھارن کر کے دونون جہان مین کامیاب رہا اور شیو لوک مین پہونچکر شادان ہوا اب دوسری کتھا سماعت کیجے

## بارھوان ادھیاے

برمہا نے کہا کہ اے نارد اب ہم ایک اور اتہاس یعنے حکایت بیان کرتے ہین جسکی سماعت سے رودراکچھ کی بزرگی و خوشنودی سداشیو کی ظاہر ہو سکتی ہے اور شیو کی بھگت زیادہ ہوتی ہے حکایت زمانہ ماضیہ مین ملک کشمیر کی راجگی بھدرسین نامے ایک راجہ کرتا تھا اُسکا لڑکا سدھرم نام بڑا نیک خصلت و صاحب قوت و دانشمند شیو کا بڑا پرستار تھا راجہ کے وزیر کا لڑکا جسکا نام تارک تھا وہ بھی تہذیب اخلاق و حسن معاشرت و نیکخوئی و عقلمندی مین یگانہ ہوا چنانچہ درمیان خلف راجہ کشمیر و فرزند وزیر کے بدرجہ اتم رابطہ اتحاد و ارتباط کا مستحکم ہوا دونون کمال حسین تھے انکی برابر کوئی دوسرا علم و ہنر مین نہ تھا دونون نے ایام طفلی سے تعلیم علوم مین دل لگایا اُن دونون کو خود بخود بلا تبلانے و تعلیم کسی شخص کے رودراکچھ کی عظمت معلوم ہوئی دے دونون بلا ہدایت و تعلیم کسی کے ایام نابالغی سے شیو کی پرستاری مین مصروف ہوے انھون نے زیور طلائی و جواہرات وغیرہ کی خواہش نکر کے تمام زیور اپنے رودراکچھ کے بناکر پہنا اُنکو سب لوگ واسطے پہننے

نیورات طلائی وغیرہ کے مجبور کرتے تھے مگر اُنھوں نے کسی کی کچھ سماعت نکی کے رودراکچھ دھارن کو
ترک نہ کیا یہانتک کہ راجہ نے خود اُنکو بہت طرح سے کہا مگر اُنھوں نے کچھ نہ مانا اتفاقاً ایکروز راجہ کے یہان
پراسر مُن تشریف لیگئے راجہ نے بخوبی خدمتگذاری پراسر کی کیا جسکی وجہ سے مُن موصوف خوشنود ہوئے اور چونکہ راجہ کو معلوم
تھا کہ پاراسر تینون جہان کے زمانہ حال و استقبال و ماضی کے کوائف پر ادراک کامل رکھنے والے ہین لہذا دست بستہ
سر بسجدہ بعد اطاعت کے عرض کیا کہ مین تامّل کے ساتھ التماس کرتا ہون اُمید ہے کہ تم اُسکی اصلی راز کو بیان کر دیگے
یعنے یہ جو ہمارا فرزند دولت ہے اور وزیر کا لڑکا دونون رودراکچھ کو دھارن کر کے اُسکی محبت مین بدرجہ غایت ساعی
و پیرو کار رہا کرتے ہین وے ذرہ بھی زیورات مرصع و طلائی کی خواہش نہین کرتے ہر چند کہ ہمنے مع اپنے اکثر عمائد
و رعایا کے فہمائش کیا مگر وے اسبات کو بگوش ہوش سماعت نہین کرتے وہ اپنے کو زیورات رودراکچھ سے آراستہ
کیے ہوے ہین باوجودیکہ اس امر کی ہدایت اُنھون نے کسی سے نہین پایا اپنی طبیعت سے رودراکچھ کو دھارن کیا ہے
یہ عادت جبلی و خلقی ہے اُنکو کسی شخص کی صحبت و مصاحبت پسند نہین آتی یہ سُنکر پراسر مُن نے فرمایا کہ ہم پہلے جنم کی
داستان تمھاری فرزند ارجمند اور وزیر کی لڑکی کی بیان کرتے ہین **حکایت** اگلے زمانہ مین ایک طوائف
مہانندا نامے کے نندگرام شہر مین طرح سکونت کی ڈالے تھے اُسکا زمانہ دولت بہت بڑا ہوا وہ بڑی
صاحب مال و دولت و جاہ و حشم و اہل پرستار و خدم تھی اُسکا خاندان بہت بھاری اور اُسکا دولت سرا
خاص کمال آراستہ تھا اُسنے ایک بندرا اور ایک کتے کو پالکر ان دونون کو رقص کرنا تعلیم دیا تھا اور خود اپنی
مصاحبہ عورتون کے شیو کے گیت گاکر تان بجاتی تھی اور بندر و کتا کو رودراکچھ پہنا کر نچاتی تھی وے دونون اسقدر
عمدہ ناچ ناچتے تھے کہ تماشائیون کو بہت پیارا معلوم ہوتا تھا وہ طوائف روزمرہ اسی طرح اُنکو نچا کر خوش و خرم
رہا کرتی تھی اور رات و دن شیو کی پریم مین غرق رہا کرتی تھی اتفاقاً ایکروز اُس طوائف کے گھر مین آگ لگی
طوائف نے فوراً دونون کو آزاد کر کے باہر مکان کے نکالدیا جبکہ آگ نے تمام گھر کو جلا کر فرو ہوگئی تب بھی بندر و
کتا گھر مین واپس نہ آئے بلکہ جنگل مین حیران و پریشان پھرتے رہے اور رودراکچھ دھارن کیے ہوے اُسی جنگل
مین مرگئے اور شیو پور مین جاکر جمیع عیش و بہجت کو حاصل کیا وہی بندر تمھارے گھر مین پیدا ہوا اور وہی سگ
وزیر کا لڑکا ہوا جو تمھاری لڑکی کا یار غار ہے یہ دونون نے اول جنم کی یاد کر کے خود بخود بلا تعلیم کسی کے

رودراکچھ کو دھارن کیا ہی اور اُس جنم مین بھی یہ دونون شیو کا پوجن ور رودراکچھ دھارن کرکے پھر شیو لوگ مین جاوینگے یہ سنکر راجہ نے پھر پراسر سے استفسار کیا کہ ہمارے لڑکے کی تمام کیفیت زمانہ استقبال کی بیان کیجیے کہ کیا ہوگا پراسر نے لڑکے کو نزدیک طلب کرکے بعد معاینہ سر تا پا فرمایا کہ اُسوقت تمہارے لڑکے کی عمر بارہ سال کی ہی اور شیو کی بھگت مین ابھی سے سر پا غرق ہوگیا ہی یہ تمہارا لڑکا ساتوین روز ضرور مر جاویگا موت سب سی زیادہ صاحب قوت و اہل قوت ہی لیکن موت کی موت سداشیو مین موت ہمیشہ سداشیو سی مخوف رہا کرتی ہی اگر شیو مہربانی کرین تو البتہ تمہارا لڑکا موت سی بچ جاوے تمکو واجب ہی کہ شیو کی پوجن کراؤ اور ہر طرح سے شیو کو خوشنود کرو بہت تدبیرات اُسکی تزاید عمر کی ہین مگر سب سی زیادہ شیو کی پوجن ہی اور رودرادھیاے سب سی زیادہ عمر بڑھانے والی ہی جو اپنے بھگتون کے مقاصد کو پورا کرتی ہی یہ رودرادھیاے جر بید کے اندر ہی سب سی زیادہ اُسکی تاثیر ہی اُسکو پڑھکر شیو کا غسل کرانا چاہیے اور ہر طرح سے پوجن مین دل لگاکر پھر اُسی جل سی جو رودرادھیاے پڑھکر شیو کو اشنان کرایا تھا خود اشنان کرے اور یقین سے ساتھ شیو باما کو دھارن کرے تمام گناہ دور ہوجاتے ہین اور مدت تک زندگی و عمر قائم رہتی ہی ہم آپ کو سداشیو کی سوگند کھاکر کہتے ہین اُسکو موت کا خوف نہین ہوتا وہ ہمیشہ خوش رہکر شیو کا پیارا ہوجاتا ہی جسقدر ست رودری کا ابھکھیک کراوگے اُسیقدر اُتنے برسون تک تمہارا لڑکا زندہ رہیگا تمکو چاہیے کہ دس ہزار پاٹ ست رودری کا کراکر اپنے لڑکے کو اشنان کراؤ تاکہ دس ہزار برس تک تمہارا لڑکا زندہ رہے اور بلا فتنہ و فساد دشمنون پر غالب اور گناہون سے پاک ایسے قوت کے ساتھ اُسی قدر مدت تک وہ سلطنت کریگا راجہ نے یہ کلام فرحت انجام مُنی سی شکر قبول کیا اور پراسر نے بہت برہمنون کو طلب کرکے خود مع برہمنون کے سات روز مین دس ہزار جاپ ست رودری کا کرایا اور اُسی جل سی راجہ کے لڑکے کو اشنان کرایا ہرچند کہ ساتوین روز وہ بیہوش ہوگیا مگر فوراً ہوش مین آیا کیونکہ پراسر نے اُسکی حفاظت بخوبی کیا اور پراسر نے پوچھا کہ عالت بیہوشی مین کیا ماجرا ہوا راجہ کے لڑکے نے عرض کی کہ ایک شخص ڈنڈا ہاتھ مین لیے کمال مہیب شکل و صورت سی میرے ہلاک کرنیکو آیا اُسی وقت فوراً مہابیر نے پہونچکر اُس شخص کو زد و کوب کرکے برن پھانس سی باندھ لیا پھر اور کچھ مین نے نہین دیکھا بہر حال آپ نے ہماری حفاظت کیا یہ سنکر پراسر بہت خوش ہوے اور بہت دعائین دین اور راجہ کو استمالت و اطمینان کما حقہ حاصل ہوئی

اور ان لوگون کی بڑی خدمتگذاری کیا اسی عرصہ مین اونارد تم اُس مقام پر پہونچے راجہ نے بعد تعظیم و تکریم کے تم سے
سوال کیا کہ تمنے اگر کوئی بات حیرت و تعجب کی دیکھا ہو تو بیان کرو تمنے کہا کہ ہمنے تو اسوقت بڑا تعجب دیکھا ہی یعنے
ابھی ملک الموت تمھارے لڑکے کے مارنے کے واسطے آیا تھا سداشیو اُس کیفیت سے آگاہ ہوے اور بیربھدر
کو مع گنون کے روانہ کیا تاکہ موت کی کچھ نہ چلنے دیوین چنانچہ بیربھدر نے موت کو قید کرکے کوہ کی تلاش کو چلے
گئے اور تمھارے لڑکے کو آب حیات نوش کرنے کا ذائقہ حاصل ہوا تمھارا لڑکا دس ہزار برس تک زندہ رہیگا اور
بلاخوف معاندان کے سلطنت کرتا رہیگا اور وزیر کا لڑکا بھی مصاحب و دوستی تمھارے لڑکے مین رہکر
دونون شیو کے بڑے خادم و پرستار ہونگے بعدہٗ دونون شیولوک مین جاکر شیو کے گنون مین داخل ہوجاوینگے
اے نارد یہ کہکر تم تو اپنے قیام گاہ کو چلے گئے اور تمام حاضرین انجمن کو بڑی خوشی و خرمی حاصل ہوئی
اب اس حکایت کے قرات و سماعت سے دونون جہان مین بڑی راحت ملتی ہے

## تیرھوان ادھیاے

برھمانے کہا کہ اے نارد یہ تدبیر واسطے حصول مُکت کے ہمنے بیان کیا اور واسطے صداقت کے اکثر حکایات
نارد بھی کہہ سنایا اب دوسری تدبیر بیان کرتے ہین جسکے اختیار کرنے سے شیو کی بھگت زیادہ ہوتی ہے
اور جس تدبیر کے کرنے سے بیاس پراسر کے لڑکے کامیاب ہوے واضح ہو کہ شیو کیرتن کی سماعت اور شیو
کیرتن کا منن شیو کے حصول کیواسطے مفید مین واجب ہے کہ اپنے کانون سے شیو کے نامون کو سماعت کرے اور
وہان سے شیو کیرتن کو کا کرمن سے اسکا منن کرے یہ امر کرنے سے مکت و بھگت دونون پدارتھ حاصل ہوتے ہین
تمام سادھو سے یہ تدبیر فائق و اعلیٰ ہے چاہیے کہ اول گرو کی زبان سے شیو کا جس سماعت کرے اور
خود اسکو کیرتن و منن کرے یہ بات کرنے سے شیو کا جوگ ظاہر ہوتا ہے اور شیو کے پد کو حاصل کرکے تمام اوامر دنیاوی
زائل ہوجاتی ہین سماعت کی تعریف یہ ہے کہ شل مباشرت و صحبت عورت کے محبت کو استحکام و استقلال دیکے
شیو کے جس کو سماعت کرے اور حواس خمسہ کو اپنا مطیع بناوے اور آواز بلند سے انراگ یعنے محبت کے ساتھ
شیو کے گنون اور نامون کو بیان کرے وہی گیت یا تو بید کے پد ہون یا گیت مصنفہ ملایک یا آدمیون
کے ہون اُنکے کیرتن سے تمام دکھ دور ہوکر خوشی حاصل ہوتی ہے بعد سماعت اور گانے کے تدبیر سکھا

ساتھ دل سے اُنکو صحیح کرنا چاہیے اور اُسکے سادھن کیواسطے من مقدم ہی اور اُسکا نتیجہ صرف حاصل کرنا
سدا شیو کا منظور کرنا چاہیے اور سرون یعنے سماعت ست سنگ सतसंग یعنی اچھی صحبت سی حاصل ہوتا ہی لہذا کیرتن
کو جاننا چاہیے اُسکے بعد من کو سمجھو یہ من سب سی زیادہ درجہ و رتبہ رکھتا ہی اور چونکہ شیو کی مہربانی سی سب کچھ
ہوتا ہی اس لیے واجب ہی کہ شیو کو ہر طرح سے خوشنود کرے یہ تدبیر نہایت عمدہ ہی اسی تدبیر سی شیو کے پد کو
حاصل کرنا آسان ہی بڑی قسمت سی یہ بات حاصل ہوتی ہی اُسکی مہان بید و پوران بیان کرتے ہین جبکہ سدا شیو
خوش ہوتے ہین تب یہ تدبیر مذکورہ بالا ملتی ہی اِسکے علاوہ اور کوئی تدبیر بہتر واسطے حاصل کرنے سدا شیو
کے نہین ہی کیونکہ بڑے بڑے سدھون نے اُسی کو مقدم و اختیار کیا ہی اور سنکادک وغیرہ جو ملقب بہ سدھ کے
ملقب ہین اُسی تدبیر کو سب سی اعلی بیان کرتے ہین اور بشن و ہم اسکی روزمرہ تعریف کیا کرتے ہین اور بیاس جی
بھی اس تدبیر پر واقف ہوکر جیون مکت و بڑے گیانی ہوے چنانچہ داستان بیاس کی ہم بیان کرتے ہین حکایت
جبکہ بیاس نے بید کو چار حصہ مین تقسیم کرکے محنت شبانہ روز سی تمام پوران کو تصنیف کیا مگر دلکو تسلی و صفائی
قلب حاصل نہوئی تب دلمین نہایت رنجیدہ و متفکر ہوکر واسطے ریاضت کے ارادہ مصمم کیا اور برہمندی کے
کنارہ بیٹھکر ریاضت مین مصروف ہوے تاکہ صفائی قلب حاصل ہو اور شیو کا دھیان کرکے حواس خمسہ پر
غالب ہوکر مدت تک ریاضت کرتے رہے شیو نے ایسی ریاضت بیاس کی ملاحظہ کرکے نہایت خوشنودی
سے سنت کمار کو حکم واسطے جانے پاس بیاس کے کیا سنت کمار نے جبکہ بیاس کو اپنے دیدار پُرانوار سے
بسواری بمان ممتاز فرمایا تب تو بیاس نے شیو کو خوشنود جانکر سنت کمار کی پوجن کیا اُسوقت سنت کمار برہما کے
فرزند ارجمند نے خوشنود ہوکر فرمایا کہ ای بیاس تمکا چارج کے والد منیشرون کے راجہ تم مبارک ہو تمنے تمام جانداروں
پر رحم کرکے بید کی حصص کیے اور تمنے تمام پوپالون کو رفاہ عام و فایدہ خلایق کے لیے تصنیف کیا تمھاری تو
بڑا خاندان مع عیال و اطفال و عورات کے ہی تم تن تنہا بدون اُنکے کسواسطے ریاضت کرتی ہو اسوقت تم
نہایت برگشتہ خاطر معلوم ہوتے ہو تمھارے پاس تو کوئی خادم وغیرہ بھی نہین ہی ہم چاہتے ہین کہ تم وجہ
اِسکی بیان کرو یہ سنکر بیاس نے بعد پرنام و سجدہ کے نہایت تامل و ادب کے ساتھ عرض کیا کہ
درحقیقت آپ راست فرماتے ہین کہ مین نے بیدون کو ترتیب دیکر تمام پوران کو تصنیف کیا اور

دوسرون کے فائدہ کے لیے بڑی کوشش کی ہین نے چارون پدارتھ قائم کرکے اپنی دانشمندی کا نتیجہ سب کو
دکھلادیا اور جہان مین سب کا گرو مشہور ہوا ہون مگر تو بھی مکت کا دھرم مجکو حاصل نہین ہوا اسی کے واسطے
مین ریاضت کر رہا ہون مگر ہماری خواہش پوری نہین ہوتی ہان اب کہ تم ہماری ریاضت کے سبب بہاؤ سے
یہان تشریف لائے ہو تو عجب نہین ہے کہ تمنے مجکو اپنا خادم سمجھا ہو تم سب باتون پر اور اگ کا ل رکھتے
ہو اور دوسرون کا فائدہ کرنا تمھارا کام ہے مجکو امید ہے کہ آپ براہ مہربانی وہ تدبیر تبلاوینگے جسکے ذریعہ
سے مکت حاصل ہوسکیگی اور صفائی قلب روز و شب سے بڑا دھرم مجکو ملیگا یہ سنکر سنت کمار نے فرمایا کہ
شیو کی مایا کسی کے جاننے لائق نہین وہ مایا تمام جہان کو فریفتہ کرنے والی ہے وہ بدون شیو بھگت کے
طرح طرح کی تکلیف دیتی ہے تمنے ہرچند کہ بیدون کے حصص اور پورانون کو تصنیف کیا ہے مگر دھرم
کو معلوم نہین کیا اور نہ شیو کے تت کو معلوم کیا مین تمکو کہتا ہون کہ شیو جو سب سے برتر و اعلی ہین اور
(ग्रि वनन) وے سرناگت وتشل اور جنکے اوصاف و عظمت بید بیان کرتے ہین اور انکو مچھ بلے کے نام سے
(श्रवण) (कीर्तन)
ظاہر کرتے ہین ایسے شیو کا سرون یعنی سماعت و کیرتن یعنی گانا و منن یعنے دلمین تصور کرنا و سوچنا پرم
مکت حاصل ہونے کی تدبیر ہے ان تینون تدبیرون کے ساتھ شیو کی محبت ہر قسم کی کو عطا کرتی ہے
ہمنے بڑے بھاگ سے اسبات کو پایا ہے اور مجکو نندلیشر نے بڑی مہربانی سے اسبات کو سنایا تھا
ہم اپنی داستان کو بیان کرتے ہین جسکی سماعت سے تمہارے شکوک و اشتباہ رفع ہوجاوینگے
حکایت سنت کمار نے کہا کہ اول ہم بھی گیان کو حاصل نکرکے اشتباہ و گمان بیفائدہ و ظن و شک
لاطائل مین سرگردان رہی اور پرم مکت کے حصول کی تدبیر کو معلوم نکیا ہم اسی واسطے تینون جہان مین
مدت تک سیر و سفر کرتے رہے مگر میرے دلمین یقین نہ آیا اور شیو کی مایا سے فریفتہ ہوکر گھومتے گھومتے مندیاچل
پہاڑ پر گیا اور ایک مقام پر بلا حس و حرکت کے بیٹھکر دل لگا کر مدت تک ریاضت مین مصروف رہا اور
شیو کو دل سے بعد مطیع کرنے تمام حواسون کے یاد کیا چنانچہ شیو میرے حال پر خوشنود ہوکر نندلیشر کو حکم دیا
اور نندلیشر واسطے رفع کرنے اشتباہ میرے کے تشریف لائے جنکو دیکھکر مین نے پرنام کیا اور وجہ تشریف
آوری کی دریافت کیا تب نندلیشر جو شیو کا انس تمام گنون کے راجہ ہین میرے حال پر مہربان ہوکر شیو کے

حکم کے بموجب مجھ سے کہا کہ اے سنت کمار شیو کے جس کا سروَن وکیرتن ومَنن مُکت کا دینے والا ہے
اُسکے علاوہ دوسری تدبیر نہین ہے شیو نے ہمکو اسبات کو بڑی تدبیر سے تبلایا ہی اُسکے کرنے سے بہُتیرون
کو مکت حاصل ہو چکی ہے اس لیے تمکو واجب ہی کہ سروَن وغیرہ تینون کام باستقلال خاطر کرو اگر تمکو مُکت درکار
ہے ای ہماییں یہ ہدایت دیکر نندیشر تو شیو کے حضور مین چلے گئے اور ہمکو بدرجہ نہایت راحت قلبی حاصل
ہوئی تمکو واجب ہے کہ تم بھی انھین تینون تدبیر کو کرکے دھرم و مکت کو حاصل کرو اس سے عمدہ واعلی کوئی
علاج وچارہ نہین ہے یہ تعلیم دیکر سنت کمار اپنے بمان پر سوار ہو کر چلے گیے یہ حکایت سُنکر نارد نے برھما
سے پوچھا کہ مہاراج مین نے سروَن وغیرہ عمدہ وپاک واعلی تدبیر مکت کو سماعت کیا لیکن اگر اجیانا کوئی
شخص اس تدبیر کے کرنے مین معذور ومجبور رہو تو اُسکی کوئی اور تدبیر بھی آسان ہی یا نہین برھمانے کہا کہ
اگر کوئی شخص ان تینون تدبیرون سے معذور رہو تو اُسکو واجب ہی کہ شیو بیر لنگ کی پوجن بھگت کے
ساتھ کرے اور شیو بیر لنگ کی پوجن ہی اُسی کا مقصد حاصل ہو سکتا ہی اور سولھون اوپچار کا سامان جمع کرکے
اُسی شیو لنگ کی پوجن کرے اور نہایت پریم سے پوجن کرکے شیو کو رجھاوے ایسا شخص بھی پرم مکت کو حاصل
کرسکتا ہی چنانچہ ایسی پوجن کرنے سے اکثر لوگ اپنے مقصد دلی وپرم مکت کو پاچکے ہین لیکن بھگت مقدم ہے
اور بلا سروَن وغیرہ تینون تدبیرون کے شیو کی پوجن سے مکت حاصل ہوتی ہی ای نارد اب اور کیا
سماعت کرنے کی خواہش ہے

## چودھوان ادھیاے

نارد نے کہا کہ اے برھما ہمارا یہ سوال ہے کہ تمام دیوتا سب بیر روپ مین پوجے جاتے ہین شیو کا لنگ
پرستش کیا جاتا ہی کیا وجہ ہے کہ شیو کا صرف بیر لنگ پوجا جاوے اور دوسرے دیوتون کا نہین
برھمانے فرمایا کہ اس تمھارے سوال کا جواب دینے والا سواے شیو مہاراج کے دوسرا نہین ہے
انھون نے اسبات کو مجھ سے فرمایا تھا وہی چرتر ہم تمکو سناتے ہین جسکی سماعت سے دونون جہان مین
خوشی بشیار ملتی ہے واضح ہو کہ شیو اکیلے واحد و برھم روپ نرگن وسرگن اور شیو نشکل لنگ سروپ
ہین اور نراکار ہین اور بیر سروپ تمام شیو کو سمجھو جسکا بیان ساکار کیا جاتا ہی اور سکلا کل بھی شیو کو واحد

کہتے ہین اور بید بھی شیو کو برمھ کے نام سے بیان کرتے ہین اسلیے لنگ و بیر دونون مین سداشیو سب
لوگون کو قابل پرستش کہتے ہین کسی دوسرے کے لیے یہ خطاب نہین ہی اور تینون جہان سداشیو کے خادم و
پرستار ہین کیونکہ سوای شیو کے اور کسی مین نکلتہ نہین ہی اسی وجہ سی اور کسی نے اپنے لنگ کی پرستش کرانا
نہین چاہا تمام دیوتا بزرگ سب جاندار بیان کیے ہین انمین برمہت زیادہ نہین ہی تمام بر لنگ تمام دیوتون کو اونچ
کے سزاوار ہین ایسی بات کے سمجھ لینے سے کمال درجہ کا ثمر در حاصل ہوتا ہے یہ امر بید کے اندر قائم اور قدیم و
سادہ عطا کرنیوالا اور جسکا قرات کرنیوالا پرتو کو ظاہر کرتا ہی اسی امر کو نندیشر نے سنت کمار سے کہا تھا **حکایت**
سنت کمار نے کہا کہ اے نندیشر تمنے شیو کے چرتر بہت عمدہ بیان کیے لیکن چونکہ تمنے اور دیوتون کا بر لوچنا بیان
کیا اگر شیو کے لنگ کی پرستش کو اختیار کیا اس بات کی سماعت سی مجکو اشتباہ پیدا ہوا ہی اس سے مین چاہتا ہون
کہ شیو کے لنگ کا بیان مجکو سنایئے نندیشر نے فرمایا کہ کلپ گذشتہ مین جب قیامت کبرای ہوگئی تب درمیان
برمہا و بشن کے بڑی جنگ واقع ہوئی اسوقت شیو جی دونون کے غرور دور کرنے کو مثل ستون کے بلا آغاز و
انجام کے ظاہر ہوے اور نشانات بمنزلہ لنگ کے اپنے ظاہر کیا اور بعد کرنے دور غرور دونون کے پرم دھرم کی
تعلیم دی اسی وقت سی شیو کا لنگ مروج ہوکر لنگ بیر کی پرستش تینون جہان مین شروع ہوئی اسی مضمن
مین دوسری داستان زمانہ ماضیہ کی ہم سناتے ہین **حکایت** اگلے زمانہ مین بشن تمام دیوتون کے راجہ
اپنے بستر مین آرام فرماتے تھے کہ اسوقت برمہا آسانی کے ساتھ عادتاً بمقام استراحت بشن کے پہونچکر
بشن کو بدستور لیٹے ہوے معاینہ کرکے قہر آلودہ ہوکر کہا کہ اے غرور سے پر تم کون ہو تم ہمارے آنے پر بھی
لیٹے رہے فوراً اٹھو اور تمام غرور کو دور کرکے ہمکو دیکھو ہم تمہارے مالک ازراہ مہربانی کے تمہارے پاس
آے ہین ہم تینون جہان کے پیدا اور خلقت کے طیار کرنیوالے ہین بشن نے فرمایا کہ اے ہمارے فرزند برمہا
ہمنے جان لیا ہی کہ تم آئے ہو خوشی کے ساتھ مقیم ہو جیسے ایسی سخت کلامی کیون کرتے ہو برمہا نے کہا کہ اے بشن
تم کس کس کے لڑکے نہین ہوے ہو تمنے خراب عقل کو بہم پہونچا کر دھرم کو اپنے سینہ سی دور کر دیا کیا تم نہین
جانتے کہ ہمارے نام شنبھو واج و پرشٹی و برمھ و بدھاتا وغیرہ بہت ہین مین تمہارا باپ اور تینون
جہان کا رکھنے والا ہون تمنے کیونکر ہمکو اپنا لڑکا بیان کیا ہی تم اشتباہ سی اپنے کو مالک تصور کرتے ہو ہمارا

پیدا کرنیوالا تینون جہان مین کوئی نہین ہی تمھاری عقل کل زائل ہو گئی ہی یہ سنکر بشن نے کہا کہ ای فرزند ہم جگدیس
مین تم ہماری ناف سی پیدا ہوے اور مایا کی وجہ سے بھولے ہوی ہو جو اپنے کو مالک کل تصور کرتے ہو الغرض مختصر
ایسی ایسی بحث طویل وجھگڑا کرکے برہما وبشن دیر تک مباحثہ وقیل وقال کرتے رہی جسکا اصلی منشا اپنی
اپنی بزرگی تھی بالاخر دونون سے بڑی جنگ ہوئی اور ہر قسم کے اسلحہ وہان فریقین نے چلایا اور طرفین
کے مددگار وخاندان اعانت کے لیے دونون طرف کھڑے ہوے اور دونون طرف کے گنون نے
اپنی اپنی حرکات کو معرکہ کارزار مین دکھلایا اور اپنے بمانون مین تمام دیوتا سوار ہو کر اُس مقام مین آئے
اور ایسی لڑائی دیکھکر متعجب ہوے مگر کچھ راز اصلی شیو مایا سے واقف نہوے بشن نے ماہیشر بان کو چھوڑا
جسکی وجہ سے برہما نے غضبناک ہو کر پاشپت استر کو ترک کیا اور جسکی روشنی حد سے زیادہ پھیل گئی اور
دونون بان آپس مین ٹھہر کر قیامت کرنے لگے یہ حالت دیکھکر تمام دیوتا خوفناک کہنے لگے کہ یہ کیسی قیامت
بدون آنے میعاد ووقت کے ہوتی ہی واجب ہی کہ ہم سب شیو کی سرناگت مین چلکر پناہ لیوین ایسے
مشورہ کے بعد تمام دیوتا شیو کے حضور مین حاضر ہوا پر پورن روپ شیو کو دیکھکر پرنام کیا انجمن کا مکان جو دائرہ
بیان وتوصیف سی خارج ہی اسمین شیو کو مع شیورانی کے نشانات خاص کی ساتھ معاینہ کرکے سب دیوتا استت کرنی لگے

## پندرھوان ادھیاے

نندیشر نے کہا کہ دیوتون کی استت سنکر سداشیو نے خوش ہو کر اپنے گنون کو بلایا چنانچہ وہ سب حاضر
ہوے بعدہ دیوتون سے شیو نے فرمایا کہ اے صاحبزادگان تم کہان چلے ہو تم خیریت سی ہو ہم تمھاری
چہرون کو غبار رنج سے آلودہ ملاحظہ کرتے ہین یہ سنکر تمام دیوتون نے عرض کی کہ برہما وبشن کی درمیان
مین بڑا معرکہ کارزار ہو رہا ہی انکے معین واہل خاندان وگن بخوبی لڑ رہے ہین معلوم ہوتا ہی کہ قیامت
عنقریب ہونے والی ہی تینون جہان جلے جاتے ہین اور ہم بھی ایسی آگ سے جلکر آپ کی سرناگت مین آئی ہین
جو واجب ہو وہ کیجیے شیو نے تشریف بری اپنی معرکہ کارزار مین فرما کر گنون کو واسطے طیار ہونے کے حکم
دیا چنانچہ گن دفعتہً اسلحہ وغیرہ سے مسلح ہو گئے اور باجے بجنے لگے اور بھدر نام رتھ بانون سے پر حاضر ہوا
جسمین شیو مع شیورانی واپنے فرزندان کے سوار ہو کر روانہ ہوے اور مع دیوتون کے مقام جنگ گاہ

مین پہونچے اور دونون کو اپنی مایا مین فریفتہ لڑتے ہوے ملاحظہ کرکے مہربانی کو کیا اور اُن دونون کے درمیان
جوت روپ ہوکر ظاہر ہوے اُس آتشی ستون کے گت کو کسی نے معلوم نہ کیا اور دونون کے بان مشتعل فرو
ہوگئے جسکی وجہ سے برہما و بشن حیرت مین ہوے اور آپسمین ہلکر لڑائی سے دست بردار ہوے اور قرار دیا کہ
جو کوئی شخص اُسکے آغاز یا انجام کا پتہ لے آوے وہی بڑا ہے چنانچہ بشن سوکر کا روپ دھارن کرکے زیر زمین
اور برہما ہنس کا سروپ اختیار کرکے اوپر آسمان کے روانہ ہوے اور جبکہ دونون نے آغاز و انجام کو
نہ پایا تو مقام جنگ گاہ واپس آئے مگر برہما کیتکی کے پھول کو شاہد کاذب بنا کر واسطے شہادت کے ہمراہ
لائے تاکہ وہ جھوٹھ موٹھ کہدیوے کہ برہما نے انجام شعلہ کو دیکھا ہے اور بشن نے اعتراف واقعہ اور عدم کامیابی کا بیان کیا

## سولھوان ادھیاے

نندیشر نے کہا کہ شیو نے بشن کی راستی و صداقت کلام کو معائنہ کرکے بہت خوشنود ہوے اور برہما کے
ایسی دروغگوئی اور بناوٹ و بے عقلی ملاحظہ فرماکر قہر آلودہ واسطے دینے نتیجہ کے اپنی اصلی صورت
و شکل سے ظاہر ہوے جنکو دیکھ کر بشن نے استت پڑھا اور جسکو سنکر شیو جی خوشنود ہوکر فرمایا کہ تمہاری
راستی سے ہم نہایت خوش ہوے ہین اور ہم تمکو بردان دیتے ہین کہ تمکو ہماری برابری حاصل ہوگی اسوقت
سے برابر تمہاری بھی پوجن و بیان اوصاف ہوا کریگی اور کوئی شخص ہمارے تمہارے بیچ مین کچھ بھید و
جدائی تصور نکرے ہمنے تمکو ہر طرح سے اپنا کر لیا بعدہ برہما سے غضبناک ہوکر فرمایا کہ اے برہما تونے
از راہ شرارت کے جہان کے عیش و آرام و بزرگی کیواسطے دھرم کو ترک کیا اور تمنے ارادہ کیا
کہ ایسی دروغگوئی سے تینون جہان سے ہم اپنی پوجن کرا دین اور دغا کے ساتھ شہادت کاذب بہم
پہونچایا اسلیے ہم تمکو کہتے ہین کہ تینون جہان مین تمہاری پوجن نہوگی کوئی دیوتا و مُن وغیرہ تمکو نہین
مانیگا یہ سنکر برہما منفعل ہوکر عرض کیا کہ درحقیقت ہمنے راہ راست کو ترک کیا مگر امید ہے کہ میرا قصور
معاف ہوگا مین نے جہالت سے تمکو نہین جانا شیو نے یہ شکر یہ بخوشنودی کے فرمایا کہ تمہارے
التماس سے ہین خوش ہوئے تیرے ساتھ تمکو بردان دیا جاویگا نتانک یگہ کرم وغیرہ مین تم گرو
ہوا کروگے اور پورا حصہ پاؤگے بعدہ شیو نے کیتکی کے پھول سے فرمایا کہ تمنے جو دھرم کے خلاف

گواہی جو نبچہ دیا ہی سو آج سے تم ہماری پوجن مین کار آمد نہوگے کیتکی رنجیدہ ہوکر شیو کے حضور مین التماس کیا
کہ میرے قصور کو معاف کیجیے کیونکہ تمام گناہ تمھاری یاد سے معدوم ہو جاتے ہین اور مین تمکو مجسم دیکھتا ہون
مجکو کیونکر تکلیف ہوسکتی ہے تمکو بید و پوران سب سرناگت پال کہتے ہین ہمارے تمام قصورات و عصیان کو دور
کرو شیو نے خوشنود ہوکر فرمایا کہ تم ہمارے اوپر البتہ بیان یعنی سایبان کے بہانہ سے چڈھوگے علیٰ ہذا القیاس
سب کے اوپر شیو نے بڑی مہربانی کی نظر سے دیکھا اُسوقت برھما و بشن جانب چپ و راست کھڑے ہوکر مع تمام
اپنے خاندان کے شیو کی پوجن کیا جسکی وجہ سے شیو نے خوشنود ہوکر فرمایا کہ تم دونون مجکو جان کی مانند عزیز
ہو یہ آج کا روز کمال قدسی صورت و متبرک ہے یہ دن بدرجہ غایت مکت کا دینے والا ہی اُسکا نام شیو راتر
ہے یہ روز برت کرنے سے برت کرنیوالون کو بڑا خوشی دینے والا ہی مجکو یہ بھیرون کمال پیارا ہی اُس روز ہمارے
لنگ کو پوجن کرو تمھارے تمام گناہ و دکھ رفع ہو جاوینگے اور چونکہ اس مقام پر ہم لنگ روپ ہوکر ظاہر ہوے
ہین اسوجہ سے اس مقام کا نام لنگالیہ ہوگا اور یہ لنگ ہمارا جو بہت کلان ہے یہ آپ سو گھم روپ یعنی
باریک سروپ ہوکر مقیم رہیگا اور ہم واسطے پرستش و پوجن عوام کے اس لنگ مین تصرف کرینگے اس
مقام کا نام اُرناچل ہوگا اس مقام پر ہماری پوجن کرکے پرم پد کو حاصل کریگا ان تینون مقام کی بڑی
مہمان ہی یہ کہکر شیو نے تمام فوج مُردہ کو زندہ کیا اور چاہا کہ برھما و بشن وغیرہ کے دل سے شک و اشتباہ رفع
ہو جاوے پھر اُنکو غرور نہو اسواسطے شیو نے فرمایا کہ تم تمام حاضرین جلسہ اس بات کو سماعت کرو ہم تمام بیدون کا
خلاصہ بیان فرماتے ہین کہ ہمارے دو سروپ ہین ایک نشکل دوسرا سکل اور واضح ہو کہ ہم برھم اکلہ تمام خلقت
کی جان ہین اول ہمنے بصورت ستون ظاہر ہوکر بعدہ جمیع اعضا کے ساتھ اپنے کو ظاہر کیا اور نشکل برھم سروپ
ہمارے کا ہے اور سکن روپ دھارن کرنے سے سکل کے نام سے مشہور ہوتا ہون یہ دونون روپ
ہمارے مشہور ہین یہ دونون نہ روپ تمھارے اور علاوہ تمھارے اور کسی کے ہین تم دونون نے
اپنے اپنے کو آپس مین مالک سمجھکر اسقدر لڑائی کیا ہم اس مقام پر نراکار یعنی بلا کسی نشان کے تشریف
لائے تمکو واجب ہی کہ پھر ایسا کام نکرنا اور نہ اشتباہات مین گرفتار ہونا ہم پرم برھم و پرماتما ہین نہ کہ تم
دونون کو چاہیے کہ تم سب اس بات کو بخوبی یقین کے ساتھ سمجھ لو اور ہمارے لنگ کی پرستش کرو

تمھارے کام اسی کے وجہ سے برآمد ہوا کرینگے ہمارا لنگ اور بیر دونون پرستش کے لایق ہین دونون مین
کچھ بھید نہین ہی اور جگت کرت یعنی جہان کی نمود پانچ قسم سے ہی وہ سب ہماری لیلا جاننا چاہیے یعنی جہان
کی خلقت وپرورش وفنا وارتھ دھرم کام موکچھ یہ پانچون کرت مین پانچ دیوتا ہین جیسا کہ ہم بیان کرتے
ہین یعنے برمھا وشن ورودر ومہیش وہم منجملہ انکے چار دیوتا تو مجسم نظرون مین آسکتے ہین مگر پانچوان نظرون
سے غائب ہی اور تم دونون یعنے برمھا وشن شکت سے پیدا ہوے ہو اور رودر ومہیش یہ دونون ہمارے
تن مین یہ دونون اب کرت ہین اور تم نکرت ہو یہ کہکر شیو انتردھیان ہو گئے اور برمھا وشن وغیرہ کو بڑی
خوشی ہوئی اور شیو کی استت پڑھکر کمال خرمی وشادمانی کے ساتھ اپنے اپنے مقامون کو چلے گئے اور نندیشر
سے یہ بیان پاک سنت کمار سنکر اپنے گھر کو روانہ ہوے اے نارد ہمنے یہ شیو کا چرتر بیان کیا تم بخوبی اس بات
کو یقین کے ساتھ سمجھ لو کہ اپنے بھگت کو شیو بڑی سبارکی وخوشی عطا فرمانے والے ہین جو شخص شیو کے
چرتر کو قرات یا سماعت کرتا ہے وہ دونون جہان مین بڑی خوشی کو پاتا ہی وہ دنیا مین تمام عیش و
راحت کرکے آخر کو شیو پوری مین داخل ہوتا ہی اور شیو کے گنون مین داخل ہو کر پھر قید تناسخ مین نہین پڑتا

ادھیاے سترھوان اتسری شیو پورانے برمھا نارد سنبادے
نوم کھنڈے سماپتم فقط



# شیو پران

## دسوان کھنڈ

سُوت نے کہا کہ بعد سماعت مہاتم شیو راتر کے نارد نے برمہا سے کہا کہ جسقدر شیو کے برت ہووین وہ بیان کریئے برمہا نے کہا کہ شیو کے بیشمار برت ہین جو بھگت برت رکھنے والیکو دیتے ہین مگر بارہ برت مقدم مشہور ہین جنکو جاگو لنگ نے اپنی شہرت مین بیان کیا ہے اُن برتون کو ضرور کرنا چاہیے کیونکہ بدون اُنکے شیو دھرم کمالیت کو نہین پہونچتا یہ بارہ برت شیو کو نہایت مرغوب ہین اسی وجہ سے جو شخص پرم شیو ہین وہ ان برتون کو ضرور کرتے ہین اُنکی مہان خود سدا شیو نے پارتی و بشن سے فرمایا ہے جنکے ذریعے سے تمام جہان مین شہرت بارھوان برت کی ہوئی وہ یہ ہین یعنے دونون اشٹمین اور دونون مرتبہ یعنے ایکادشی اور دونون تیرس اور دونون چترودشی اور سومبار جسقدر مہینے مین پڑین یہ تمام ملکر بارہ برت ہر مہینے مین ہوے اور شیو نے فرمایا ہے کہ اشٹمین کے برت مین پہلے آہار کرنا چاہیے اور اُجیالے پاکھ کی ایکادشی کو نہ جل یعنے بلا آب و خور کے برت کرنا واجب ہے لیکن اندھیارے پاکھ کی ایکادشی کو تناول طعام جائز ہے علی ہذا القیاس دونون تیرس مین کھانا کھانا درست ہے اور اُجیالے پاکھ کی چتردسی کو کھانا کھانے کو حکم ہے لیکن اندھیارے پاکھ کی چتردسی کو نہین وہ بلا آب و خور کے رکھنا چاہیے اور سب پہر دن مین شیو کی پرستش و پوجن کرنا چاہیے اور سب سومباروں کی برت مین کھانا کھانیکو ارشاد ہوا ہے اور اس برت مین شیو کی پوجن مع شکت کے کرنا چاہیے واجب ہے کہ ہر مہینے تمام عمر برت

کو دھارن کرے اور نہایت محبت سے شیو کی پوجن کرے اور بموجب استعداد و مقدور کے شیو کے پرستارون کو کھانا کھلاوے اور دان دیوے تاکہ نتیجہ کامل برت کا حاصل ہو منجملہ اِن بارھوین برت کے جو شخص کہ ایک برت کو بھی نہین کرتا اُسکو پتت یعنی عاصی اعظم کہتے ہین اُسکے اوپر شیو کسی حالت مین خوشنود نہین ہوتی وہ شخص دنیا و عقبی دونون جگہ خوار رہتا ہے جو شخص شیو کا بھگت تمام برتون کو کرتا ہے وہ پرم پاون یعنی کمال درجہ کا پاک و مقدس ہے اور اگر احیاناً کوئی منجملہ بارہ برت کے ایک ہی برت کو ہر ماہ مین کرتا ہے وہ بھی مبارک ہے دونون قسم کے برت رکھنے والے سے شیو راضی ہوتے ہین ازانرو چار چیزین مکت بھگت کی دینے والی ہین وہ یہ ہین اول شیو کا پوجن دوم رودر جپ سوم شیو کا برت چہارم کاشی مین مرنا یہ چارون کام شیو کو مرغوب اور باعث حصول مکت ہین اور جہان مین بڑی خوشی کے عطا کرنے والی ہین اور جسقدر برت کہ ہمنے اوپر بیان کیا ہے ان مین شیو کا برت یعنی شیورات درجہ و رتبہ عظیم و اعلی رکھتا ہے اسکو تمام برن و آسرم اور طفل و عورات بھی رکھنے کے مجاز ہین یہ برت اکام و سکام یعنے بے مطلب و با مطلب دونون طور سے رکھا جاتا ہے اور اس برت کے کرنے سے شیو پوری حاصل ہوتی ہے اور یہ برت چارون پھل کا دینے والا تمام اور برتون سے بہتر ہے یہ برت مہتپار ہتیا یعنے برہمن و مادہ گاؤ وغیرہ کا معدوم کرنے والا ہے اور مہتپار صد ہا اونکا عطا کرنیوالا ہے اس کی مہمان سیس و سارد اور برہم اور بشن اور بید و پوران کوئی بھی کماحقہ بیان نہین کر سکتا جسطرح شیو کی مہمان لا انتہا ہے اسیطرح اُس برت کی مہمان بدرجہ نہایت ہے اس برت کو کرنے سے اکثرون نے مکت کو حاصل کیا ہے اور دونون جہان مین خوش رہے ہین کوئی شخص خواہ کیسا ہی گنہگار ہو الا اس برت کو کرنے سے وہ پاک و صاف گناہون سے ہو جاتا ہے اِس برت کو برت راج کہتے ہین اور جمیع برت اس برت کی سوبرو سیر کہد و سوتی ہین جہان مین جسقدر دھرم مانند عبادت و ریاضت وغیرہ کے ہین اُنمین کوئی اس برت کے برابر نہین ہے یہ برت شیو کو برابر جان سے عزیز ہے بید کا ارشاد ہے کہ شیو کو یہ شیو برت مانند پاربتی کے پیارا ہے اور شیو اُسکو مانند کمٹ کے یعنی اسکند کے تصور کرتے ہین اور جگدت برہمن کا لڑکا گن ندھ اور سوشن عورت و بیاوہ وغیرہ نے حالت ناوانستگی مین اس برت کو کرکے کیسی گت کو حاصل کیا ہے اور دیوتا و من وغیرہ نے اس برت کو رکھنے سے کیا کیا پدارتھ نہین پائے ہم کہانتک بیان کرین ازانرو اس برت کو سب سے اعلی جانو ہر چند کہ ہمنے

اندھیارے پاکھ مین شیوراتر برت مذکورہ بالا ہوتا ہی لیکن مہینے ماگھ مین مقدم اسباب کو بیان کیا ہے
اور بموجب قول ثانی مہینے پھاگن کے اندھیارے پاکھ کی چتردشی کو یہ برت شیوراتر کا بیان کیا گیا ہی جو نصف
رات تک وہی شیو تتھ شیو برت کہی جاتی ہی یہ شیو برت کرکے اگر اُسی تتھ مین پارن کرے تو کیا بات ہی
بڑی قسمت سے شیوراتر برت کا پارن اُسی تتھ کے اندر ملتا ہے مگر غروب ماہتاب مین نہین ای نارد شیوراتر
برت کرکے پارن بہت سوچ بچار کرکے کرنا چاہیے اور چارون پہر رات مین چار پوجن شیو کی کرنا چاہیے رات
کیوقت پارن نہین کرنا چاہیے اور غروب ماہ کے سنگم یعنے ملنے کو ترک کرنا واجب ہی بدون سنگم ماہ کے دن مین
پارن کرنا پڑے بڑی قسمت سے ملتا ہی لیکن اگر چودس کی تتھ نہ ملے تو اماوس کے جوگ مین پارن کرنا جائز ہی یہ
شیوراتر برت جو ہر سال مین ایک دفعہ ہوتا ہی تمام مکتون کا دینے والا اور ہر قسم کے گناہ و رنجون کا دور
کرنیوالا ہی یہانتک کہ برہم ہتیا کو بھی دور کرنے والا ہی اسکی برابر اور کوئی برت جہان مین نہین ہی جو کوئی
شخص اس برت کو نہین کرتا وہ بیشمار دوزخون مین طرح طرح کے رنج و تکالیف کو اٹھاتا ہی اور اُسکا
کوئی کام پورن نہین ہوتا وہ شخص مانند چانڈال کے ہے وہ مکت کو نہین پاتا اور جہان مین مبتلا اطراف
رہا کرتا ہی اُسکا تمام خاندان نیست و نابود ہوجاتا ہی اگر حالت نادانستگی مین بھی یہ برت ہوجاوے تو وہ شخص
بالیقین اچھی گت کو پاتا ہی ہر چند کہ کوئی پاپی یعنے عاصی و گنہگار بھی اس برت کو کرے تو یقیناً دونون جہان مین
مسرور ہوگا جو شخص باعتقاد سے اس برت کو دھارن کریگا اُسکو دیکھکر جمراج کے گن بھی مخوف اور شیو
خوشنود ہوکر اُسکو بہر حال اپنا کر لینگے اور تمام پدارتھ اُسکو عطا فرماوینگے اُسکا تمام خاندان مکت کو پاویگا
خود تمام دیوتا و رکھی اُسکی تعظیم و تکریم کرینگے اور ہم و وشن بھی اُسکو بہت مانینگے چارون پدارتھ اُس سے
دور نہونگے اے نارد اب ہم چارون پہر کی پوجن کی ترکیب بیان کرتے ہین

## پہلا ادھیاے

برہما نے کہا کہ برہمے مہورت کو اٹھکر اول تمامی واجبات روزمرہ سے فراغت حاصل کرے اور کنال سرو شوالہ
مین جاکر شیو کی بہت استت پڑھے اور اول طہارت کے ساتھ سنکلپ ہاتھ مین پانی لیکر کرے اس طور پر کہ اے
سدا شیو مین تمہارا برت کرتا ہون وہ پورا ہو اور کوئی نقصان و خرابی اُسمین واقع نہو اور ایسی نیت کرنیکے بعد

جمیع سامان پرستش کو فراہم کرکے جس مقام پر کوئی شیولنگ مشہور ذاتی ہو وہاں جاوے اور شیو کے دکھن و
پچھم طرف آسن لگا کر سامان پرستش کو رکھے اور جسطرح چاہیے اشنان کرکے عمدہ پوشاک کو پہنکر بیٹھے اور تین دفعہ
آچمن کرکے پوجن کو شروع کرے اور جسطرح چاہیے مع منتروں کے پرستش میں مشغول ہووے اور رقص و سرود
و کلام و استت میں مصروف ہو کر شیو کے منتر کا جاپ کرے ترکیب کے ساتھ بنام و حمد کو کرے اور منتروں کے
ساتھ پارتھی کا بھی پوجن کرے لیکن جو شخص جسکی پرستش کرتا ہو وہ اول اُسکی پوجن کرکے بعدہ پارتھی کی پوجن
کرے اور بعدہ شیولنگ جو اُس مقام پر مقیم ہو اُسکی پوجن کرنا چاہیے اور شیو راتر مہاتم کو یا تو خود پڑھے اور
اگر خود پڑھنا نجانتا ہو تو اوروں سے سماعت کرے اور قاری کی ہر طرح سے خاطرداری کرے اور اچھے اچھے
کھانا شیو کیواسطے سنکلپ کرکے چاروں پہر میں ایک ایک لنگ کی پوجن کرے اور تمام رات کو حالت
بیداری میں بسر کرکے تمام رات برابر جاگا کراوے اور پھر صبح کو غسل کرکے شیو کی پوجن کرے اور شیو کے
آگے گال بجا کر رقص کرے اور بار بار سجدہ و استت کرکے دونوں ہاتھ جوڑ کر سر کو خم کرے اور آٹھوں طرح
سے ڈنڈوت کرکے التماس کرے کہ بموجب اپنی طاقت کے میں نے شیو راتر برت کو کیا ہے اور نیت و عزم
کے ساتھ آپ کی محبت میں دل لگایا ہے مجھکو خادم جانکر خوشنود ہو میرا منورتھ یعنے مقصد پورن کر دیجیئے
پشپانجل بھی شیو کے اوپر چھوڑ دیوے اور برہمنوں کو دان خوشی کے ساتھ دیوے اور شیو کی بھگتوں
اور درویشوں اور جتیوں کو عمدہ عمدہ کھانا کھلادے اور بموجب مقدور کے اُنکو بھی دان دیکر شیو کی دھیان کی جگہ
خود بھی کھانا کھاوے اب ہم چاروں پہر کی چار دن پوجن کی ترکیب مفصل بیان کرتے ہیں یعنے تمام کیفیت
اول سندھیا وغیرہ جمیع امور روزمرہ سے فارغ ہو کر پہلے پہر میں پہلی پوجن اسطور پر کرے کہ تمام سامان
جمع کرکے شیو کے دونوں لنگ یعنی پارتھی و شیولنگ جو اُس مقام پر ہو پنچ امرت سے علیحدہ علیحدہ منتر
پڑھکر پوجن کرے اور جل دھارا کو ہر دفعہ کرکے شیولنگ و معہ دوے اور جل دھارا کرنے میں الکشو آٹھ
منتر پڑھے اور شیو کی پوجن کرکے تمام سامان پرستش کے منتروں کے ساتھ چڑھاوے یا تو اپنے گرو کے
عطا کیے ہوے منتر سے یا شیو کے پنچ اکھری منتر سے یا اگر صرف شیو کے نام سے شیو کی پوجن
کرے اور چندن وغیرہ تمام سامان اور اچھت یعنے چاول نفیس اور تل سیاہ اور گل کنول اور کربیر یعنے کنیر

یہ سب بہ تعداد آٹھ آٹھ شیو کے نام پڑھکو چڑھاوے اور عمدہ دھوپ خوشبودار دیکر بیٹھے بیٹھے آرتی اُتارنا چاہیے
اور عمدہ پکوان واسطے نویدن کے لاکر سری پھل یعنے بیل کا ارگھ دیوے اور ڈنڈوت کرکے جیسا کہ چاہیے
دھارن کرے اور شیو کا بانا اختیار کرکے گرو کا دیا ہوا منتر جاپ کرے لیکن اگر دوسرے دیوتا کا کوئی شخص
بھگت ہو تو وہ پنچ اکچھری منتر کا جاپ کرے اور گو مدرا شیو کے آگے دکھلا کر شیو کا ترپن پانی مین بھگو کرے اور
پانچ برہمنون کو کھلاوے تا آنکہ بحالت مجبوری صرف ایک برہمن کے بھوجن کا سنکلپ کرے اور جبتک کہ
پہلا پہر گذر نہ جاوے تب تک جشن و جلسہ ہر طرح سے رکھے اور وقت ختم ہونے پہلے پہر کے پوجا پھل دیکر بسرجن
کر دیوے جبکہ دوسرا پہر شروع ہو تو ہر چند کہ دوسرے پہر مین بھی وہی سب ترکیب پرستش کی ہے جو پہلے پہر مین مذکور
ہوئی لیکن جو کچھ کہ زیادہ کرنا چاہیے وہ یہ ہے یعنی جولکیسھر اور کمل کے پھول پہلے پہر سے دو چند چاہیے اور دودھ کی ہوید مع
روغن زرد و شہد کے لگاکر بیج پور کا ارگھ دینا چاہیے اور اول سے دو چند شیو کا منتر جاپ کرنا چاہیے اور تیسرے
پہر کی پوجن مین اسقدر اور زیادہ چاہیے یعنی گندم کا لکھوہر اور مدار کے پھول اور دھوپ انواع قسم کے اور
واسطے نیوند کی پورا بہت قسم کی ترکاریان اور شاک اور واسطے ارگھ کے پختہ انار اور کافور کی آرتی رو اول سے
دوگونہ شیو کا منتر جاپ کرنا چاہیے اور چوتھے پہر مین اُسقدر زیادہ ہے کہ مونگ اور ماش اور پرینک یعنی کاکن کا
لکھوہر مع ساتون ناج کے اور سنکھ کا پھول یعنی سنکھولی یا کونڑا بالا اور اطعمہ شیرین تر جو نہایت سے طیار کیے گئے ہون
اُسکی نیوید یا انگیا کھہ یعنی کسس کی نیوید اچھی طرح سے بنواکر لگانا چاہیے اور ارگھ قسم قسم کے پھلون کا یا انکہ
کیلے کے پھل کا دینا چاہیے اور پہلے سے دوگونہ شیو منتر کو جاپ کرکے بڑا جشن کرانا چاہیے اور چارون پہر مین بیشمار بہت زیادہ
بیل پتر شیو کے اوپر چڑھاوے کیونکہ یہ دونون شیو کو بہت مرغوب ہین اور قسم قسم کے اشیاء نفیس و عمدہ بنواکر نہایت
پریم سے شیو مین چڑھاوے اور چارون پہر مین رقص و سرود و گیت و جشن کو مقدم سمجھے اور جاگرن یعنی شب بیداری
بہت لوگونکو فراہم کرکے کرے دوسرا خیال و خواہش کسی قسم کا دلمین نہ لاوے اور شیو راتر مہاتم کو سماعت کرے
اور بکمال خوشی و خرمی کے ساتھ تمام رات کو گذران دیوے اور ایک ہی آسن سے چارون پہر مین بیٹھے اور
طمع نکرکے خوب روپیہ خرچ کرے جسوقت کہ آفتاب طلوع ہو اُسوقت برہمن کے ڈنڈوت کرکے اُٹھے اور اشنان
کرکے پھر شیو کی پوجن کرے اور دلمین کمال سرور و خوشی کو بہم پہونچاوے اور قسم قسم کے اُپہار یعنی سامان پرستش

جمع کرکے شیو کا ابھکھیک نفیس جل سے کرے اور علاوہ سنکلپ کیے ہوے برہمنوں کی اور برہمنوں کو بھی بسرجن کرادے اور محبت سے ساتھ اپنے ہم قوموں کو بھی کھانا کھلاوے علاوہ انکے اور آدمیوں کو بھی جسقدر کہ آجاوین کھانا کھلاوے اور برہمنوں کو خوب دان دیوے کچھ روپیہ اور خزانہ کا لالچ نکرے بلکہ سب کی خاطر و تواضع کما حقہ کرے یہ تمام امور مذکورہ بالا اہل دول اور حالت تمول مین صاحبان دولت و نعمت کیواسطے بیان کیے گئے ہین حالت مفلسی و تہیدستی مین بوجہ نہونے ادا مراسم صادر کے کچھ عیب و گناہ نہین ہی بعدہٗ ڈنڈوت و استت بیشمار شیو کی کرکے پھولوں کی انجلی محبت کیساتھ پرچھوڑ دیوی اور دونوں ہاتھ جوڑکر عجز و انکساری کرکے شیو کی ڈنڈوت بار بار کرے اور برہمنوں سے دعالیکہ شیو کو مع اور دیوتوں کے بسرجن کردیوے بعدہٗ خود برہمنوں کی اجازت حاصل کرکر طعام تناول مع اپنی خاندان کے کرے ای نارد اسطرح تمام مہینوں مین شیو برت کرکے اُسکا اُودیاپن کیا کری تب کامل طور پر عمدہ نتیجہ پاوی اور جہان مین شاداں رہکر عقبی مین شیو کے نزدیک جاوی ہمیشہ مع لشن کے جسطور سے یہ شیو راتر برت شیو سے سُنا ہے اُسی طور سے تمکو سُنا دیا اب اور کیا سماعت کی خواہش ہے

## دوسرا ادھیاے

نارد نے کہا کہ آپ نے شیو راتر برت تو بیان کیا لیکن اُسکا اُودیاپن سماعت کرنیکی خواہش ہی جسکے کرنے سے شیو کا برت پورن اور مقصد دم ہوتا ہی اور شیو اپنے جگت پر خوشنود ہوتے ہین اور جو باعث کامیابی مقاصد دارین و وجہ حصول سعادت کونین ہی برہما نے کہا کہ ہم اُودیاپن شیو راتر برت کا بیان کرتے ہین جسکے کرنے سے یہ برت کامل و پورن ہوجاتا ہی واضح ہو کہ جب شیو راتر برت کو چودہ برس تک برابر کرلیوی تب اُسکا اُودیاپن اس طور سے کرے کہ تیرس ۱۳ کے دن کو سہج کے ساتھ رہکر چودس ۱۴ کو بلا آب و خور کے برت کرے جیسا کہ آگے ہم ادھیاے گذشتہ مین بیان کرچکے ہین اور روب منڈل شیو کا دھام جسکو گوری تلک کہتی ہین ارا کرکے اسی جگہ لنگ سنج بو بھدر اور سرتو بھدر کو بناکر آراستہ کرے اور آٹھ کلس وہان پر قائم کرکے میوہ جات اور پھلوں اور کپڑوں و نقدات سے پُر کرے اُسکے درمیان مین ایک کلس ہانک می یعنی طلائی رکھے جسکے اوپر شیو و گرجا و نندیشر کی پرتما یعنے شکل طلا سے بنوا کر قائم کرے اور بموجب اپنی مقدور کے یہ تینوں اشکال طلائی طیار کراوی اور چراغ جلا کر جانب راست کو رکھے وہ بڑی خوشی سے تمام رات بیدار رہی اور چار دن پہر مین چار بار

پوجن کرے اور برہمنون کو بہنی یعنی نوید دیکر بخوبی راضی کرے اور اپنے آچارج کو بھی برن کرکے سب کے ساتھ ملکر پرابشن کرے اور بعد مرور شب کے دوبارہ غسل کرکے سب ملکر شیو کی پوجن کرین بعدہ کما حقہ ہوم کرکے حسب مقدور خود بہت برہمنون کو کھانا کھلاوے اور دان دیکر ملبوس و زیورات انکو دیوے اور سب سے زیادہ اپنے آچارج کی خدمت کرکے ترکیب کے ساتھ مادہ گاو کو دیوے اور تینون شیو کے روپ طلائی مع جمیع سامان کے اسکو دیوے کہ پرنام کے بعد ڈنڈوت کرے اور پھولون کی انجلی شیو کو دیکر ڈنڈوت و استت شیو کی کرے بعدہ بموجب اجازت برہمنون کے خود بھی مع اپنے خاندان کے بھوجن کرے یہ اودیاپن الدیرون و صاحب دولتون کے واسطے ہے اور اودیاپن سے برت پورن ہوجاتا ہے اب اور کس بات کی سماعت کی خواہش ہے

## تیسرا ادھیاے

نارد نے کہا کہ مجکو شیوراتر کے مہاتم کی سماعت سے ہنوز سیری حاصل نہین ہوئی بدون جانے ہوے جنھون نے شیوراتر برت کو کیا انھون نے کیا پھل پایا ہے بیان فرمایئے برہما نے کہا کہ ہم ایک حکایت شیوراتر برت مہاتم کی تمکو سناتے ہین جو ہر قسم سے خوشی دینے والی ہے حکایت ایک بیادہ یعنی صیاد اگلے زمانہ مین تھا جسکو گہا کہتے تھے وہ جاندارون کو آزار دیتا تھا اور جمیع عادات اسکے خونریز اور قلب اسکا بدرجہ غایت سخت مع بہت خاندان کے رہا کرتا تھا وہ ایک جنگل مین جاکر اکثر جاندارون کو قتل کیا کرتا تھا اور چوری کرکے بہت مال و دولت لایا کرتا تھا اسنے ایام طفلی سے کوئی کار خیر و صواب کا نہین کیا تھا تمام افعال اسکے مذموم و قبیح تھے وہ ہمیشہ جنگل مین رہکر کسی وقت کسی کو آرام نہین دیتا تھا چنانچہ ایسے کام کرتے ہوے اسکو ایک مدت مدید گذر گئی ایکروز بوجہ عدم موجودگی اذوقہ و نان و نفقہ کے اسکے والدین و عورت وغیرہ نے بکثرت جوع و گرسنگی سے کہا کہ ہم بھوکھون مرتے ہین ہمکو کچھ کھانیکو مہیا کرو یہ سنکر گہا اپنی تیر و کمان لیکے جنگل مین گیا اس روز شیوراتری کا دن تھا مگر گہا نے نہین جانا کہ آج شیوراتر ہے وہ شکار کیواسطے ہر چند کہ تمام دن حیران و پریشان جنگل مین پھرتا رہا مگر تقدیر سے کچھ نہ ملا جبکہ رات ہوئی تو گہا رنجیدہ ہوکر کہنے لگا کہ اب مین کہان جاؤن کیا کرون مجکو تو کچھ شکار وغیرہ نہین ملا جسکو لیجاکر سب کو سمجھاتا اس لیے گھر جانا درست نہین ہے اسی خیال مین وہ دریا کے کنارے گیا اور خیال کیا کہ اسکے کنارہ ضرور جانوران دشتی واسطے آب نوشی کے آوینگے انکو ہم پوشیدہ ہوکر مارینگے اور اپنے گھر مین وہ شکار لیجاکر سب کو

کھانا دیونگے چنانچہ ایسا ہی کیا کہ ایک مقام پر کنارہ دریا کے مخفی ہو کر بیٹھ رہا یعنی اُس دریا کے کنارہ ایک
درخت بیل کا تھا اُسکے اوپر چڑھکر پوشیدہ ہوا اور منتظر ہوا کہ کوئی جانور آوے جسکو مین شکار کرون چنانچہ رات
کے پہلے پہر مین وہان ایک مادہ آہو غلبہ تشنگی سے اُچھلتے کودتے ہوئے آپہونچی نکھادنی فوراً اُسکو دیکھکر مارنے
کی نیت سے تیر کو کمان پر چڑھایا کہ جل اور بیل پتر دونون زمین پر گرے اتفاقاً اُسکے نیچے شیو کا لنگ تھا جسکے اوپر پانی
و بیل پتر دونون گر گئے تھے اور تقدیر سے پہلے پہر کی پوجن ہو گئی اور اسبات کی بھاونی نکھاد کے کچھ گناہ زائل ہو گئے اور
مادہ آہو نے نکھاد کو درخت بیل پر دیکھ کر کہا کہ تونے کسواسطے اپنی کمان کو زہ کیا ہے نکھاد نے کہا کہ ہماری خاندان
کے لوگ گرسنہ ہین اسوجہ سے تیرے مارنے کا عزم بالجزم ہے تاکہ تیرے گوشت سے وہی سب جو تمام دن کی بھوکھے ہین
سیر ہو جاوین یہ سنکر آہو نے متفکر ہو کر تصور کیا کہ اسکو تدبیر سے رفع کرنا چاہیئے نکھاد سے کہا کہ اے نکھاد اگر ہماری گوشت سے
تمہارا مقاصد ملتا ہے تو زہے نصیب ہمارے ہین دوسرون کی جان کی حفاظت کرنے سے اور کوئی دھرم اعلیٰ نہین
اور یقین ہے کہ میرے گوشت سے تمہاری خاندان کو آسودگی کما حقہ حاصل ہو جاویگی لیکن اسوجہ سے وجہ ہے کہ میرے
گھر مین ہماری چھوٹے چھوٹے لڑکے بہت ہین مین چاہتی ہون اُن سب کو اپنی بہن کو سپرد کر آؤن تب واپس
آکر تمہارے پاس حاضر ہو جاؤنگی مین یہ قرار راستی کے ساتھ کرتی ہون کیونکہ جہان مین راستی کے مانند
دوسری شے نہین ہے دیکھو زمین و آسمان صرف راستی کی وجہ سے قائم ہین ہرچند کہ آہو نے ایسی ایسے کلمات
الحاح و محاجت کی اکثر کہا مگر نکھاد نے منظور نہ کیا تب وہ کمال مخوف ہو کر کہنے لگی کہ اگر مین بعد تفویضگی اولاد اپنے
کے فوراً تیرے پاس حاضر نہون تو مجکو وہی گناہ ہو جو بید کے خلاف کرنے والے کو اور اُس برہمن کو جو تینون
وقت کی سندھیا نہین کرتا اور اُس عورت کو جو اپنے شوہر کے خلاف مرضی کام کرتی ہے ہوتا ہے اور گناہ قتل
اور حسد و عداوت و خلاف کام کرنا دھرم کے و ترک پرستش شیو و لسواس گھات و دغا وغیرہ جو مشہور گناہ
ہین وہی سب بوجہ عہد شکنی کے میرے اوپر عاید ہون اور اسیطرح کی اور بہت سوگند کھایا اور نکھاد کے سامنے
عجز و انکساری کے ساتھ کھڑی رہی چنانچہ نکھاد نے کلام مادہ آہو کو راست بالیقین تصور کرکے اجازت جانے کی
دیا مادہ آہو بعد آب نوشی کے اپنے گھر کو روانہ ہوئی اور نکھاد حالت بیداری مین ایک پہر رات کو بانتظار اُسکے
مادہ آہو کے بیٹھا رہا قضا کار مادہ آہو کی بہن اپنی ہمشیرہ کی تلاش مین لب دریا پر پہونچی جسکو دیکھکر پھر نکھاد نے

کمان کو کھینچا اور ساکشر برگ بل تھیو کے اوپر گرنے سے دوسری پہر کا پوجن ہوگیا اور نکھاد کے بیشمار گناہ چھوٹ گئے
مادہ آہو نے کہا کہ ای جنگلی جانور اسوقت کیا کر رہے ہو چنانچہ نکھاد نے جیسا کہ اول کہا تھا بیان کیا مادہ آہو نے حالت
جون مین کہا کہ ہمارے بڑے بھاگ ہین کیونکہ جسم اکثر فانی ہونے والا ہے اگر آپکے ذریعہ سے اور ونکو رحمت پہونچیگی
اور اس سے زیادہ اور کیا ہے لیکن التماس یہ ہے کہ مین اپنی لڑکی نابالغ کو اپنے شوہر کے سپرد کر کے
واپس آتی ہون اور بعد اصرار و تکرار بسیار کے لاچار مادہ آہو نے سوگندہاے سخت کو یاد کیا اور کہا جو گناہ
خلاف قول و قرار کرنیوالون اور اپنے عورت کو ترک کر کے غیر عورتون کے ساتھ زنا کرنے والون اور بید کی طریقہ کو
ترک کر کے اپنی دل کی خواہش کے مطابق راہ اختیار کرنیوالون اور شبن کا بھگت ہو کر شیو کی مذمت کرنیوالے اور
والدین کے سایہ دیکھنے والے کو ہوتے ہین جسکا نتیجہ دوزخ و نار جہنم ہے وہ گناہ سب مجکو لگین اگر مین بموجب
قول و اقرار کے واپس نہ آؤن نکھاد نے کہا اچھا منظور ہے چنانچہ مادہ آہو خوش ہو کر بعد آب نوشی کے اپنے گھر چلی گئی اور
نکھاد شب بیداری کے ساتھ دو پہر رات کو بسر کر دیا جبکہ آہو مادہ دیر تک نہ گئی تو آہو متردد ہو کر حالت غلبہ تشنگی مین خود
بھی روانہ ہوا اور جبکہ دریا کی کنارے پہونچا تو نکھاد نے پھر اپنی کمان کو راست کیا جسکی وجہ سے پانی و بیل تیر دونون شیو کے
لنگ پر گرے اور اتفاقیہ تیسرے پہر کا شیو پوجن خود بخود ہوگیا اور آہو نے نکھاد کو دیکھکر کہا کہ تم یہ کیا کرتے ہو نکھاد
نے کہا بطور سابق جسکو سنکر آہو نے کہا کہ خوشا طالع و زہے نصیب ہمارے کہ باعث آسودگی و سیری تمہارے خاندان کا ہوگا جو
شخص دو مردن کو اپنی ذات سے فائدہ بخش نہین ہوتا اسنے گویا ناحق جہان مین جنم لیا مگر التماس یہ ہے کہ میرے گھر مین ایک طفل کم عمر
موجود ہے چاہتا ہون کہ اسکو اپنی عورت کی ولدیت و حفاظت مین سپرد کر کے حاضر ہون نکھاد نے کہا کہ تمہاری مانند
اور بھی آئے اور بعد عہدہ مواثیق مکمل و صادق کے جا کر اسوقت تک معاودت نہ کیا مجکو انھون نے بڑا فریب دیا ہے
اب مین تجکو نہین چھوڑتا کیونکہ میرے دلمین یقین نہین آتا آہو نے کہا کہ مین دروغ نہین کہتا کیونکہ جہان مین
صدق و راستی کا بڑا رتبہ ہے مین سوگند کرتا ہون کہ مین ضرور تمہارے پاس لوٹ آؤنگا اگر واپس نہ آؤن تو جو
گناہ شام کے وقت اور روز روشن مین عورت کی مجامعت اور شیوراتر برت رکھکر بھوجن کرنے اور برہمن ہو کر سندھیا
نکرتی اور بدنیتی سے بیل کا پھل توڑنے اور باوصف استطاعت و مقدرت کے دوسرے کے حق مین نیکی نکرتی
اور شیو کا نام لینے اور سوغات اشیاء کے تناول کرنے اور بدون شیو کے پرستش کے طعام وغیرہ کی تناول کرنے سے

ہوتا ہے وہ تمام گناہ مجھپر عائد ہون یہ سنکر گھاو نے کہا کہ اچھا گھر مین ہو کر جلدی ہمارے پاس آجانا آہو بعد فرود کرتے
تشنگی کے گھر گیا جہان مادہ آہو وغیرہ نے جمع ہو کر اپنی کیفیت کہکر حیرت مین ہوئین اور دام راستی مین مقید ہو کر
اول وہ مادہ آہو جو سب سے اول آئی تھی اپنے شوہر آہو سے کہا کہ ہمنے اول اقرار کیا تھا لہذا مین صیاد کی پاس
جاکر جاونگی تم دونون گھر مین رہکر اطفال خردسال کی پرورش کرتے رہنا تب دوسری مادہ آہو نے کہا کہ نہین
مین جاونگی کیونکہ زوجہ اول گھر بار کی مالک و مختار کہلاتی ہے یہ سنکر آہو نے کہا کہ نہین ہم جاوینگے اور اپنے گوشت
سے انکو خوش و سیر کرینگے کیونکہ بچون کی پرورش صرف مار سے ہو سکتی ہے تم دونون مادون نے آہو کا کہنا
نمانا اور کہا کہ لعنت ہی ہمپر جو بیوہ ہو کر گھر رہین آخر کو لڑتے جھگڑتے ہوے وہ سب جس مقام پر کہ صیاد تھا روانہ
ہوے متعاقب انکے بچے بھی چلے کیونکہ بدون و بے محافظ کے انھون نے گھر مین رہنا ممکنات سے نہ جانا اور کہا کہ
جو حال والدین کا ہوگا وہی ہمارا بھی ہوگا صیاد نے اُن سب کو آتے دیکھکر غایت خوشی سے قتل سابق کی طیار ہوا
جسکی وجہ سے پھر بھی مانند سابق کے جل و بیل تیر شیو کے لنگ پر گر پڑے اور چوتھا پوجن ہو گیا اور صیاد کا کوئی گناہ
ضایع و زائل ہونے سے باقی نہین رہا چنانچہ آہو مع ہر دو اپنی مادہ کے بولا کہ اب ہمارے جسم کو پاک کرو اور
فوراً ہمکو مارو مگر صیاد جسکا تمام گناہ جل گیا تھا اور شیو کی پوجن کی طاقت سے عقل نیک حاصل ہو چکی تھی غایت
رحم سے کہنے لگا کہ اے حیوان حیوان ہر چند کہ عقل سے خارج ہین لیکن مبارک ہین کہ اپنی جسم کے معدوم
ہو جانے سے دوسرون کی بھلائی پر آمادہ ہین اور مین باوجود ہونے انسان کے تمام عمر قتل جاندارون مین
ضائع کرتا رہا اور ایسے ایسے گناہ کر کے خاندان کی پرورش مین دل لگایا وا اسے برحال ما مین نہ معلوم کس عذاب
مین گرفتار ہونگا مین بدو شعور سے کوئی کام نیک نہین کیا میری حیات و زندگی پر ہزار لعنت ہو بالآخر صیاد نے
حصول اسقدر خرد و صواب گزین و دانش خوش ہمقرین سے چشم پر آب ہو کر غایت رحم و تلطف کے ساتھ باواز بلند
کہا کہ اے آہوان پاک اپنے گھر جاو تمھارے اوپر آفرین اور تمھارے دھرم پر تحسین اور تم مبارک ہو یہ گفتگو
ہو رہی تھی کہ شیو غایت خوشنودی سے اس مقام پر موجود ہوے اور اپنے دست مبارک سے صیاد کا ہاتھ پکڑ کے فرمایا
کہ ہم تمسے بہت خوش ہوے ہین جو چاہیے وہ ہمسے بردان مانگ تو تمنے یہ شیورات برت کر کے اپنی گناہون سے
بریت حاصل کر لی ہے اور ہمنے تمکو اپنے بھگتون مین شمار کر لیا ہے ایسی گفتگو اور ایسے سروپ سدا شیو کو دیکھکر

نکھادت نے جیون مکت کو حاصل کیا اور شیو کے قدمون کے آگے کروٹ ہوکر گر پڑا اور صرف اسی قدر اُسکی زبان سے
کلمہ نکلا کہ سب پاپ پایا شیو کمال خوشنود ہوے اور نظر رحم سے اُسکی طرف دیکھکر جمیع رنج والم اُسکے دور کر دیا اور اُسکا
نام اسکندہ رکھا بہت بردان دیا اور کہا کہ اے نکھادت تم اپنے خاندان کے راجہ ہوگے اور حسب خواہش و مرضی
اپنے کے کامیاب ہوا کروگے اب تمکو کوئی تکلیف نہین دیونگا تم جاکر سرنگ بیرپور کو اپنی راجدھانی یعنی دار الخلافت
مقرر کرکے عیش و آرام و سامان شاہی کے ساتھ سلطنت کرتے رہو تمھاری اولاد کثیر ہوگی جسکی تعریف دیوتا بھی
کرینگے اور رام چندر ہمارے بھگت تمکو ہمارا خاوند تصور کرکے تمھارے گھر آوینگے اور تمھارے ساتھ رابطہ اتحاد کا
مستحکم کرکے تمکو کمال نیکنامی دیونگے لیکن ہمارے بھجن مین غافل رہنا تمکو مکت نایاب حاصل ہوگی اور بعد کرنے عیش
و راحت دنیاوی کے پھر تمکو شیو پوری ملیگی اسی عرصہ مین تمام جمعیت آہوان نے شیو کے درشن پاکر مرگ جون یعنی
آہوان سے نجات پایا اور جسم مقدس ملکی حاصل کرکے بانون مین سوار ہو ہوکر سراپ سے آزاد ہوکر
دیولوک کو چلے گئے آج تک وے آسمان پر نمودار ہوتے ہین اس چرتر کے بعد شیو انتردھیان ہوگئے اور
لنگ سروپ ہوکر اسی جگہ مقیم رہکر نام بیادھیشر کے مشہور ہوے اور اگر بدگر جو مشہور ہے اُسی مین یہ شیو لنگ
قایم ہے اس لنگ کے درشن و پوجن سے مکت و بھگت حاصل ہوتی ہے اور بیادھا بھی بنام اسکندہ کے
جیساکہ شیو نے نام رکھدیا تھا مخاطب ہوکر شیو کی مہربانی سے سرنگ بیرپور مین گیا اور آباد ہوکر تمام بھیلون کا
راجہ ہوا اور شیو کی مہربانی سے دیوتون کے مانند عیش و آرام کرتا رہا جبکہ رام چندر نے تریتا جگ مین اوتار لیکر
اُسکو شیو پرستار جانا تو اُسکے مکان مین جاکر اُسکو ممتاز فرمایا اور غایت مہربانی سے رام چندر نے اُسکو شیو کی
بھگت عطا فرمایا جسکی وجہ سے نکھاد کو شیو کی شاجج مکت حاصل ہوئی اور تینون جہان کی رنج و راحت سے آزاد
ہوگیا اے نارد شیو راتر برت ایسا ہے کہ جسکو نادانستہ بیادے نے کرکے دونون جہان مین سلطنت اور عقبی مین مکت پایا ہر چند کہ
شیو کی شاجج مکت بدون گیان کے نہین ہوتی لیکن شیو راتر برت نے بیادہ کو بلا محنت دیدیا جو شخص بھگت کے
ساتھ شیو راتر برت کو کریگا اسکی یہی کیفیت ہوگی تمام بید و پوران نے سوچ و بچار کرکے شیو راتر برت کو سب
برتون کا راجہ بیان فرمایا ہے اسکی برابر کوئی عبادت و ریاضت و جپ و جگ و برت وغیرہ نیک کرم نہین ہے جو
اُسکو قراءت یا سماعت کریگا وہ دونون جہان مین شادان و فرحان رہیگا اے نارد اور کیا سماعت کروگے

# چوتھا ادھیاے

برہمانے کہاکہ اسے نارد جسطرح سے کہ گن ندھ برہمن نے برت شیو راتر کو کرکے راحت و فرحت حاصل کیا ہی وہ ہم بیان کرتے ہین واضح ہو کہ درگیدپوری جو لب گنگ ہی اور جسکو کمپلا بھی کہتے ہین وہ شہر بدرجہا نہایت پاک ہے وہان شیو نام راہشیر اور شکت نام کالیس کے راجان ہین وہان ایک برہمن جگ کرنیوالا جگ دت نام رہتا تھا وہ بخطاب دیکھت نے مخاطب ہو کر شیو کا بڑا پرستار ہوا اور راجہ کے ذریعہ سے اسکو بڑی دولت و ثروت حاصل تھی اُسکی عورت بھی بڑی دھرم وان اور معاملات خانہ داری مین بڑی ہوشیار تھی اُنکی ایک لڑکا ہوا جسکا نام گن ندھ رکھا اور اُسکو بڑے بڑے دھرم اور علوم سکھاے اور اُسکی شادی کردیا تھوڑی مدت کے بعد گن ندھ صحبت خراب سے خراب ہو گیا اور آشے بید و پوران کے تمام کرم ترک کرکے قمار بازی مین سب مال و دولت اپنے باپ کا غارت کر دیا لیکن اُسکی مادر اُسکے عیوب کو مخفی رکھا کرتی تھی اور جگدت واقف نہین ہونے پاتا تھا ہر چند کہ مادر نے بڑی خوش آمد و لجاجت کرکے گن ندھ کو ہدایت اختیار کرنے طریقہ تسلیم و راہ مستقیم کے کیا لیکن اُسنے کچھ نہ مانا رفتہ رفتہ چندروز مین گن ندھ بڑا عیاش و زناکار و شکار دوست و چور و شراب خوار و نمام و غماز و گوشت خوار ہو کر اپنی عورت کی صحبت سے متنفر ہو کر غیر عورتون کے ساتھ جام محبت و پیمانہ الفت نوش کرنے لگا یہانتک کہ جسقدر راجہ نے جگدت کو مال و دولت دیا تھا وہ سب گن ندھ نے اڑا دیا اتفاقاً ایکروز جگدت نے اپنی انگشتری کسی قمار باز کے ہاتھ مین دیکھکر اُس سے دریافت کیا کہ تمنے کہان سے اسکو حاصل کیا ہے قمار باز نے غصہ سے کہاکہ مین نے چوری نہین کیا تمھارے لڑکے سے قمار بازی مین پایا ہے مین نے صرف یہ انگشتری نہین پایا اور بھی تمھاری دولت میرے ہاتھ لگی ہی تمھارا لڑکا قمار بازون مین لاثانی ہے یہ سنکر جگدت منفعل خجالت کے ساتھ گھر مین آکر اپنی عورت سے دریافت کیا کہ گن ندھ کا کیا حال ہی مگر اُسنے محبت مادرانہ سے حقیقت حال کو اخفا کیا تب جگدت نے کش و پانی کو طلب کرکے بنام گن ندھ کے سودک چھوڑ دیا یعنی طلاق دیدیا مگر مادر گن ندھ نے ہاتھ جوڑکر اسقدر عجز و انکساری سے اپنے شوہر کو سمجھایا کہ وہ گن ندھ کو گھر رکھنے مین نیم راضی ہوا مگر جبکہ گن ندھ نے یہ ماجرا غیظ و خشم اپنے باپ کا سنا تو گریہ و زاری کنان خوف والد سے بھاگ گیا اور جبکہ سفر کرنے سے درماندہ ہوا تو بیٹھکر تا غروب آفتاب برابر روتا رہا قضا کار وہ دن شیوراتر کا تھا جسطرح کہ چارون برن ہین برہمن اور ستارہ و نہین

ماہ اور دریاؤن مین گنگ اور شیو بھگتون مین کرشن اور بیدون مین شام اور منترون مین پرنو اور بسیون مین
شیورانی اور پوران مین بھارت ہی اسیطرح برتون مین شیوراتر ہی المختصر اُس روز ایک شیو کا بھگت شیوراتر
برت دھارن کیے ہوئے بیشمار بھگتون کو ہمراہ لیے ہوئے بڑا سامان پرستش کا ساتھ لیکر اُسی راستہ سے
آنکلا جہان گن ندھ درماندہ ہو کر بیٹھا تھا چونکہ گن ندھ گرسنہ از حد تھا اُسنے اچھے اچھے اطعمہ کی خوشبو پاکر دلمین
اسبات کو قرار دیا کہ جسوقت یہ لوگ اشیاء خوردنی شیو مین چڑھا کر غافل ہونگے تب مجکو سب اُٹھا لینے کا ملیگا چنانچہ
بہ تعاقب اُن سبھون کے گن ندھ بھی روانہ ہوا شیو بھگتون نے شوالہ مین پہونچکر سولہ اُپچار سے شیو کی پرستش
کی اور گن ندھ اپنے مطلب کیواسطے اُن سبھون کی پوجن کو دیکھتا رہا شیو بھگت بعد پرستش کے ذرا اونگھ
گئے گن ندھ نے سب کو سوتے جانکر شوالہ کے اندر مداخلت کی اور آہستہ آہستہ قدم رکھتے ہوئے چاہا کہ
شیو کی نیوید کو اُڑا لیوے اور واسطے اسکے کہ جسمین سب کھانا دیکھکر چرا وے اُسنے اپنے جسم کے کپڑے
سے ایک ٹکڑہ پھاڑ کر ایک فتیلہ بنایا اور روشن کر کے شیو کے اوپر سے کھانا وغیرہ لے لیا اور مارے خوشی
کے جلدی کے ساتھ شوالہ سے باہر کو چلا مگر بوجہ تیز رفتاری گن ندھ کے اُسکا پیر کسی شیو بھگت کے پیر
مین لگ گیا جسنے شور کیا کہ چور جاتا ہی پکڑو یہ شور سنکر محافظان شہر فوراً پہونچ گئے اور اپنے بان سے
گن ندھ کو ہلاک کر ڈالا اور گن ندھ اپنے اور جنم کے صواب سے کھانے شیو نیوید سے محفوظ رہا کیونکہ جو شخص پرشاد
کو ترک کر کے شیو کے نیوید کو کھاتے ہین اُنکو بڑا دکھ ہوتا ہے جیسا کہ تمام بید و پوران اسبات کو لکھتے ہین
آخر کو جمراج کے گن آکر گن ندھ کو باندھکر چاہا کہ جمراج کے حضور مین حاضر کرین اُسی وقت شیو نے اپنی گنون کو
بلاکر بعد واقف کرنے تمام ماجرا حکم دیا کہ گن ندھ کو جمراج کے پیادون کے ہاتھ سے رہا کرا کر ہماری پاس
لاؤ کیونکہ اُسنے شیوراتر برت کر کے ہماری پرستش کو اپنی آنکھون سے دیکھا اور ہمارے نیوید کے کھانے سے
محفوظ رہا ہمنے اُسکو اپنا خادم کر لیا وہ اب جہنم مین نہین جاسکتا یہ برت سب برتون سے مجکو عزیز اور اس برت کا
کرنے والا مجکو بہت پیارا ہے خصوصاً جو شیوراتر کے دن ہمارا پوجن دیکھتا ہی وہ سب سے زیادہ ہمکو
مرغوب ہے اُسنے چراغ جلاکر ہمارے اوپر اپنے ہاتھ سے آرتی اُتارا اُسوقت وہ کلنگ دیس کا راجہ ہو کر
پھر ہمارے یہان آویگا اور ندھ ناتھ ہو کر ملقب دوست خاص ہمارے کے ملقب ہو کر شادان و فرحان رہا کریگا

چنانچہ شیو کے گنون نے جاگر گن ندہ کو جمراج کے پیادون سے بعد طول کلام وبحث لا طائل کے چھین لیا
اور شیو کے پاس لے گیے گن ندہ کانک کا راجہ ہوکر بنام دم کے مشہور ہوا اور بعدہٗ شیو کی مہربانی سے ندہ پت ہوکر زمرہ
اجہاے خاص سدا شیو مین منسلک ہوگیا اے نارد یہ برت اگر حالت نادانستگی مین ہوجاتی تو بھی اسقدر پھل ملتا ہے جیسا کہ اوپر کہا گیا

## پانچوان ادھیاے

برہما نے کہا کہ اے نارد اب اور بھی شیو راتر برت کا مہاتم سماعت کیجے حکایت اگلے زمانہ مین سومن
نام ایک برہمن کی لڑکی کمال صاحب جمال ہوئی اُسکے والد نے اُسکی شادی کسی برہمن کے ساتھ کردیا چنانچہ مرد
وعورت دونون طرح طرح کی عیش وراحت مین مصروف رہے قضاکار اُسکا مرد جوان مرگیا بعد وفات شوہر
کے سومن چند مدت تک کماحقہ بسر اوقات کرتی رہی لیکن آخر کو غلبہٗ شہوت نے اُسکو مجبور کیا چنانچہ سومن تاب
بخار شہوت کی نہ لاکر زانیہ و فاحشہ ہوگئی اُسکے اہل برادری نے اُسکو ذات سے خارج کرکے گھر سے نکالدیا پھر
سومن خود مختار مطلق العنان ہوکر دورہ کرتی ہوئی جو دلمین آیا وہ کیا ایک روز وہ جنگل مین گشت کررہی تھی کہ
ایک شودر اُسکو بطور عورت خود بناکر اپنے گھر لے گیا اور سومن شراب نوشی اور گوشت خواری کرنے لگی
اور اُس سے بہت اولاد پیدا ہوئی ایک روز اُسکا شوہر کہین چلا گیا بحالت غیبت شوہر کے سومن نے شراب نوش
کرکے حالت بیہوشی مین بہ نیت کھانے گوشت کے گوسالہ مین جہان اکثر خسی وغیرہ بھی رہتی تھین جاکر بوجہ
رات کے حالت بیہوشی مین بچہ گاو کو خسی تصور کیا اور جبکہ اُسکو مارکر گھر لائی تب معلوم ہوا کہ یہ خسی نہین ہے
بلکہ بچہ گاو ہے اُسنے زبان سے شیو شیو کہا مگر بعد لمحہ کے اُسکو پکاکر کھالیا آخر کو بعد وفات کے چند مدت تک
جہنم مین رہکر پھر ایک حلال خور کے گھر مین پیدا ہوئی وہ پیدائش سے اندھی پیدا ہوئی اور اُسکے والدین مرگئے
اور وہ بوجہ کور چشمی کے بدون کسی ولی وبے وارث کے ماری ماری پھرنے لگی طرّہ یہ کہ اُسکو جذام ہوگیا وہ
رات دن کثرت رنج سے الامان الامان پکارنے لگی اور جو کچھ حلال خورونکا جھوٹا کھانا وغیرہ پاتی اوس سے
گذارا کرتی جبکہ پھاگن کی اندھیاری چتردسی کو گوکرن چھیتر مین بطور میلہ کے روانہ ہوے اُسوقت وہ اندھی
وکوڑھی عورت بھی بامید پانے کھانا وغیرہ کے پیچھے پیچھے جاتریون کے روانہ ہوکر مانگتی کھاتی ہوئی گوکرن
چھیتر مین پہونچی اور سب میلہ والون سے دونون کف دست آگے کرکے بھیکھ مانگنے لگی ایک شیو پرستار نے

ایک مشت بیل پتر اسکے ہاتھومین پھینک دیا مگر جبکہ اندھی نے جانا کہ یہ کھانے کی چیز نہین ہے تو غصہ ہو کر
پھینک دیا اتفاق سے وہ بیل پتر شیو لنگ کے اوپر گری وہ روز شیوراتر کا تھا شیو نے جانا کہ ہماری پرستش
اندھی نے کیا ہے وہ رات بھر اسی طرح مانگتی رہی مگر کسی نے تقدیر سے اسکو کچھ بھی نہ دیا جسکی وجہ سے شیو نے جانا کہ اسنے ہمارا برت
رکھا یعنی بدون آب و خور کے کرکے تمام رات بیداری مین گذرانا ہے جبکہ صبح کو سب میلہ والے روانہ ہوے
تو وہ حلال خورن اندھی بھی تشنہ و گرسنہ آہستہ آہستہ چلکر بہت روز دن کے بعد اپنے ملک مین پہونچی اور زمین
مین گرکر مر گئی شیو نے اپنے گنون کو مع بمان کے واسطے لانے عورت کے روانہ کیا جب شیو گن آئے
تو گوتم منی جو حسب اتفاق اُس مقام پر موجود تھے اُنھون نے دریافت کیا شیو کے گنون نے سب حال
بتلایا اور اسکو بمان مین سوار کرکے شیو پوری مین لے گئے جہان وہ مکت پاکر جگدمبا کے مصاحبہ عورتون
مین داخل ہو گئی ای نارد شیوراتر برت اسی طرح کا پھل دینے والا ہی تمام شاسترون کا قول ہی کہ شیوراتر
تمام مقاصد پر کامیابی دیتی ہی اسی برت کو راجہ متر سہ نے کرکے برہمن کے قتل کے گناہ سے پاکیزگی حاصل
کیا تھا اس چرتر کا قاری و سامع دونون جہان مین خوش رہتا ہی اور اُسکی اقبال سے تمام گناہ دور ہو جاتی ہین

## چھٹوان ادھیاے

نارد نے کہا کہ راجہ متر سہہ نے جسطرح شیوراتر برت کرنے سے درجہ اعلی پاکر مکت کو حاصل کیا وہ شیو چرتر بیان
فرمائیے برہما نے فرمایا کہ ای نارد شیوراتر برت کی مہمان سب سے زیادہ مکت دینے والی ہی پھاگن کی چتردسی
کو اندھیاری پچھ کے روز برت کرنا اور شب بیداری و شیو سروپ کی درشن و پوجن و بیل پتر کا چڑھانا بڑی عظمت
و بزرگی رکھتی ہین دوسرا کوئی پدارتھ جلد مکت دینے والا مانند اسکے نہین ہی دس ہزار برس گنگاجی کا اشنان بھی
برابر شیوراتر برت کے نہین ہوتا جسقدر ایام متبرک و پاک جہان مین ہین وہ سب شیوراتر کے دن شیوراتر مین
مقیم ہوتے ہین بشن و یم و سنکادک و دیوتا و بید و غیرہ لوگیان سب شیوراتر کی مہمان بیان کرنے مین متفق ہین
شیوراتر برت مانند سو برس جگ کرنے کے ہے اور شیوراتر برت مین شب بیداری ہی بڑا اپھل ہوتا ہی اسکی بڑی
برتری ہی کیونکہ کرور برس کی ریاضت و عبادت سے بھی اسکا درجہ زیادہ ہی اور اگر ایک بیل پتر سے بھی شیو کی
پوجن کرے تو اسکی برابر اور کوئی بات مکت دینے والی نہین ہی ہم اسی مادہ مین ایک اتہاس یعنی حکایت

بیان کرتے مین جسطرح بیل پتر کے چڑھانے سے تمام گناہ دور ہوگئے **حکایت** راجہ متر سہ ہو پست خاندان
مین بڑا دھرم وان راجہ و جمیع شاستروں و بیدون و پورانون کا عالم و شجاع و مدبر با فرہنگ و رحیم و غالب
و اہل قوت و شوکت و صاحب جاہ و جلال تمام روے زمین کا فرمان روا اور برہمنون کا پرستار و صاحب حسن
و نیک کار رہا اُسکی عورت مدنیتی مثل دمینتی راجہ نل کی عورت کے پت برت دھرم مین قایم رہنے والی تھی
ایکروز راجہ مع فوج کے جنگل مین واسطے شکار کے گیا اور بہت جانداروں کو شکار کیا اور اس شغل مین وہ شکار
دوست ہوگیا کہ مدت تک اپنی دار الخلافت کو معاودت نکر کے خبر گیران حال رعایا و برایا کا نہوا اتفاقاً
اُسی جنگل مین راجہ نے ایک نشیچر کمٹھ نام کو قتل کیا جسکے بھائی کو بوجہ قتل ہونے بھائی اپنے کے بڑا رنج
لاحق ہوا اُسنے بدین نیت کہ راجہ سے انتقام لینا چاہیے بصورت انسان کے مسخ ہوکر راجہ کے خادمان مقرب
مین شامل ہوگیا جبکہ راجہ شکار سے معاودت کر کے گھر آیا اور اپنے گرو کو جو برہمن دھوم دھام سے
نیوتا دیا تو کمٹھ رسوئی مین بردار ہوکر دغا سے آدمی کے گوشت کو ترکاری مین ملاکر گرو کے آگے رکھا جب
گرو نے اس دغا پر مطلع ہوکر راجہ کو سراپ دیا کہ تم بارہ برس تک راکچھس رہوگے راجہ نے اپنی انجلی مین پانی
کر کے چاہا کہ وہ بھی گرو کو سراپ دیوے مگر رانی مانع ہوئی راجہ راکچھس ہوکر بنام کلماش پاد مشہور ہوکر
ہوکر اکثر جانداروں کو کھانے لگا ایکروز اُسنے ایک نوجوان برہمن کو جو اپنی عورت سے جام محبت پی رہا تھا پکڑا ہر چند کہ عورت نے
منت و سماجت کر کے بہت سمجھایا لیکن راجہ نے کچھ نہ سنکر فوراً اُسکا سر توڑ کر کھالیا عورت نے ستی ہوتے وقت راجہ کو سراپ
دیا کہ جسوقت تو اپنی عورت سے مجامعت و قربت کریگا اُسیوقت فوراً مر جاویگا عورت تو ستی ہوکر دوسرا جنم پاکر اپنے
شوہر سے جا ملی اور راجہ بھی بعد انقضای بارہ سال کے بدستور انسان ہوکر چاہا کہ اپنی رانی مدنیتی سے مباشرت کرے
مگر رانی نے منظور نہ کیا تب راجہ نے بدون مباشرت و دیگر عیش و آرام دنیاوی کو ناحق و فضول تصور کر کے جنگل کو چلا گیا
وہان ایک منی کی ہدایت سے طواف تمام تیرتھون مین سرگرم ہوا اور جنکپور مین گوتم منی سے ملاقی ہوکر کہا کہ مجکو برہم ہتیا
لگی ہے جسکی وجہ سے مین نہایت خراب و خستہ پھرتا ہون مین نے سب تدبیرات کی لیکن وہ دور نہین ہوتی گوتم نے
عجز و انکساری و گریہ و زاری راجہ پر متوجہ ہوکر فرمایا کہ کچھ اندیشہ نکرو تم سدا شیو کی پرستش مین مصروف ہو کوئی گناہ
باقی نہین رہیگا پچھم دریا کے کناری گوکرن چھیتر مین جاکر مہابل نام شیو لنگ کی پوجن کرو اور شیوراتر برت وہان کرو اور

اُسوقت وہان سے آتے ہین چنانچہ متر سہہ روانہ ہوکر گوکرن مین پہونچا اور بعد پرستش مہابل شیو لنگ و غسل گوکرن
چھیتر و کرنے شیوراتر برت کی تمام گناہون سے پاک و صاف ہوگیا اور اپنی دار السلطنت مین پہونچکر مع رانی کی عیش و آرام
مین مصروف ہوا اور بعد مرنے کے شیو کے گنون مین داخل ہوگیا اے نارد شیوراتر برت اسقدر مکت دینے والی ہے
جو اس چرتر کو روز روز سماعت یا قرات کرے اسکی اکیس پشت تک مکت ہوجاتی ہین یہ حکایت بدرجہ غایت مقدس ہے

## ساتوان ادھیاے

برہمانے کہا کہ اب پھر ہم چودس برت کا مہاتم بیان کرتے ہین جس سے واضح ہوگا کہ یہ برت حالت نادانستگی مین
بھی اگر ہوجاوے تو پھل عمدہ اعلیٰ ملتا ہے **حکایت** راجہ بھر کھین کرات دیس کا فرمان روا اگلے زمانہ مین ہوا
وہ بڑا صاحب شوکت قوت اور جانداروں کا قاتل و سخت دل و چالاک و شریر و ظالم و سفاک و گوشت خوار تمام
جانداروں کا و بخیل شہوت پرست و مغلوب الغضب اور جمیع برنوں کی عورت سے زنا کرنے والا جسکو بجز
زناکاری کے اور کوئی فعل اچھا نہین معلوم ہوتا ہرچند کہ وہ راجہ اسقدر خراب راہ چلنے والا تھا مگر تو بھی وہ
چودس برت کو بہت عزیز جانتا وہ دونون پاکھ کی چودس مین شیو کی پوجن کرتا تھا اور اگرچہ وہ روز روز شیو کی
پرستش کرتا تھا الا چودس کے روز بڑے جشن کے ساتھ شیو کی پرستش کیا کرتا تھا اُس روز خود رقص و
سرود شیو کے سامنے کرکے دان و خیرات سب کو دیا کرتا اُسکی رانی جسکا نام کمدت تھا وہ بڑی صاحب
نوت و مروت و ہنرمند تھی اپنے شوہر کو اسقدر خراب باتون مین غریق دیکھکر کہا کہ تمھاری یہ کام اور
شیو کی پرستش یہ دونون فعل ایک ہی جسم سے نسبت اور تعلق نہین رکھتے تم روز مرہ تمام گوشت کھاتے ہو اور
جمیع اقسام کی عورتون سے مباشرت کرتے ہو اور جمیع جانداروں کو قتل کرکے ظلم و سفاکی مین اوقات بسری کرتے ہو
مجکو بدرجہ غایت اشتباہ ہے کہ باوصف ایسی حالت کے شیو کی محبت تم نے کہان سے سیکھا مین چاہتی ہون کہ
وجہ خاص اسبات کی تم بیان کرو راجہ نے یہ کلام رانی کا سُنکے اپنی عورت سے کہا کہ مین اگلے جنم مین سگ
تھا اور روز مرہ پمپاپور مین پھرا کرتا تھا مجکو حالت گرسنگی مین تیل و نہار پویان و دوان مدت دراز مفقی
ہوگئی اتفاقاً ایکروز چودس کے دن ایک مجمع شیو کے بھگتون کا شوالہ مین جاکر بڑے پریم سے شیو کی
پرستش کرتے تھے مین گرسنہ دور سے کھڑا ہوا یہ تماشا دیکھنے لگا مجکو شیو کے بھگتون نے دیکھکر مارا مین فوراً

وہان سے بھاگ گیا مگر چونکہ مین نہایت بھوکتا تھا پھر خفیہ خفیہ طمع پنڈ اوغیرہ اشیا خوردنی سے اُسی شوالہ کے کنارہ آیا مین بہت دفعہ تک شوالہ کے گرداگرد پھرتا رہا اور خفیہ خفیہ بامید پانی اطعمہ کے شیو کی پوجن دیکھتا رہا ایک شخص نے غایت غصہ سے اپنے بان کو میرے اوپر چلایا چنانچہ شیو کی پوجن دیکھتے دیکھتے ضرب تیر سے مین پنجۂ اجل ہوکر مرگیا اور چونکہ شیو پوجن دیکھتے ہوے مین مرا تھا لہذا اس نتیجہ سے مین راجہ ہوا مین نے چتردسی کا پوجن اور چراغون کی روشنی دیکھا تھا اُسی روز سے زمانہ حال واستقبال وماضی پر مجکو ادراک کامل حاصل ہوا اور چونکہ مین سب کچھ خوردنی وناخوردنی کھاتا ہون یہ بات پہلے جنم کی وجہ سے جو سگ کے جسم مین تھا ہے کیونکہ یہ کرت یعنے عادت جبلی معدوم ہونا سب کو دشوار ہے اسوجہ سے عام چتردسی کے روز مین شیو کی پوجن کرتا ہون جسکی بدولت سے تمام کام میرے مبارک ہوتے ہین اے رانی تم بھی شیو کی پرستش کیا کرو عورت نے پھر پوچھا کہ اے راجہ تم تینون زمانہ کے واقف ہو مین چاہتی ہون کہ میرے اول جنم کی کیفیت من وعن آپ بیان کرین راجہ نے کہا کہ پہلے جنم مین تم کبوتری تھین ایک روز تمکو ایک مضغہ گوشت سے ملا جسکو لیکر تم آسمان کیطرف پروازکنان روانہ ہوئین قضاکار ایک کرگس نے تمکو دیکھکر تمھارا تعاقب کیا اور تم بخوف جان بھاگتی بھاگتی سری نگر مین شوالہ کے اوپر بیٹھ گئے کرگس ہوبچکر بعد چھین لینے مضغہ گوشت کے تمکو اسقدر مجروح کیا کہ تم بعد پرواز کرجانے کرگس کے شوالہ کے اوپر سے گرکر مرگئے تمنے گرتے وقت حالت نزاع مین شیو کے لنگ کو دیکھا اسوجہ سے تم اس جنم مین ہماری رانی ہوئی ہو جبکہ یہ ماجرا اول جنم کا رانی نے سنا تو اسکو شیو کی بھگت بہت زیادہ ہوئی کہا کہ اے راجہ اب زمانہ استقبال کا حال ہمارا اور اپنا بیان کرو تاکہ اطمینان کامل حاصل ہوئے سنکر راجہ نے کہا کہ ہم دوسرے جنم مین سندھ کے راجہ ہونگے اور تم راجہ سنمی کی لڑکی ہوکر ہمارے ساتھ بیاہی جاؤگی اور تیسرے جنم مین ہم راجہ شوراشٹر کی لڑکی ہوکر تمھارے ساتھ جو رجہ کلنگ کی لڑکی ہوگی بیاہ کرینگے چوتھے جنم مین ہم راجہ گندھار ہوکر تمکو جو مگدھ دیس کے راجہ کی لڑکی ہوگی بیاہ لاوینگے پانچوان جنم مین ہم راجہ اوجین اور تم راجہ دھارن کی لڑکی ہوکر ہماری رانی ہوگی چھٹوین جنم مین ہم انرت کے راجہ اور تم گجرات کے خاندان مین پیدا ہوکر ہماری عورت ہوگی ساتوین جنم مین ہم پانڈی دیس کے راجہ ہوکر نام پدم پرتی کے مشہور ہونگے اور تم راجہ بدرابہ کے گھر جنم لیکر نام بسوہتی کے مشہور ہوگی اور جبکہ تمھارا باپ

سیمبر کریگا ہمین ہم تمکو تمام راجون پر غالب ہو کرکے آوینگے اور شیو کی پرستش مین ہم دونون مصروف رہکر بعد عیش و آرام
بیشمار کے جب صاحب اولاد ہونگے تب سلطنت لڑکے کو دیکر ہم دونون جنگل مین جاکر اگست منی سے گیان کو حاصل
کرکے مع تمھاری شیوپوری مین داخل ہوجاوینگے اور شنکر سداشیو کے گنون مین شمار کیے جائینگے ای رانی یہ
چترد سی برت کرکے سات جنم تک ہم راجہ ہوتے رہینگے چنانچہ بعد گفتگوے بسیار کے دونون چترد سی برت و
شیو پوجن کو تا بقیہ حیات دائم العمر کرتے رہے اور ساتون جنم مین شیوپوری کو پاکر مکت ہوگئی ایسی شیو برت
کی مہمان ہے اس چرتر کے قرات و سماعت سے دونون جہانمین راحت بیشمار و بہجت بسیار ملتی ہے ختم ہوا شیو راتر مہاتم

## آٹھوان ادھیاے
## شروع تیرس[۱۳] برت مہاتم

برمھانے کہا کہ اب ہم پردوش یعنی تیرس[۱۳] برت کا بیان کرتے ہین واضح ہو کہ تیرس[۱۳] برت سداشیو کو بہت پیارا
اور سب مقاصد اعلی کا دینے والا ہے مبارک ہین وہ مرد و عورت جو اس برت کو کرتے ہین چاہیے کہ سب مہینون
کے دونون پاکھ مین تیرس برت کو کرکے بلا آب و خور تمام دن رہے ترکیب برت کی بالاجمال اسطور پر ہے
کہ صبح کاذب کو غسل کرکے پرستش معمولی اور سداشیو کی پرستش کرے اور کوئی کام دنیاوی اسوقت نکرنا چاہیے
جبکہ تین گھڑی دن باقی رہے تو حسب طاقت جسمانی خود پھر اشنان کرے اور خاموشی اختیار کرکے سفید ایہر
یعنے کپڑہ کو پہنے اور سندھیا کا جاپ کرکے شیو کا دھیان کرے اور سداشیو کی پوجن کماحقہ پریم کے ساتھ کرے
اور طرح طرح کی اشیا پرستش جمع کرکے شیو کو خوشنود کرے اور حسب مقدور شیو کی پوجن کرکے دلمین بہت خوش
ہووے اور مع تمام خاندان کے سداشیو کی پرستش کرکے ڈنڈوت و استت کو حضور قلب کے ساتھہ بجا لاوے
اور پردوش کال مین شیو کی پوجن کرکے برہمنون کو کھانا کھلاوے اور بعد دینے دان و دکھنا ان لوگون کے اپنے
اجازت لیکر خود بھی بھکت یعنے بلا نمک کو کھاوے اسکی برابر دوسرا برت اور دوسری شیو کی پوجن نہین ہے ایسی
شیو پوجن تمام گناہون کی دور کرنیوالی اور جمیع مقاصد کی دینے والی اور جرائم صغیرہ و کبیرہ کی نیست و نابود
کرنیوالی ہے اور سو برہمن کے قتل کا عذاب اگر پردوش کال مین شیو کی پوجن کرے تو دور ہوجاتا ہے جو تیرس کو برت
مین کھانا کھاتے ہین وے دونون جہان مین خوش و خرم رہتے ہین جو شخص تیرس[۱۳] برت کو کرتا ہے اسکے اوپر کوئی آفت

نازل نہین ہوتی اور پردوش کال مین شیو کی پوجن بدرجہ غایت خوشی دینے والی ہی یہ بات بید و پوران اتہاس مین جا بجا
یہ بات جہان مین بخوبی عیان و آشکار ہی اور مُنی لوگ بھی اس بات کو قبول و تسلیم کرتے ہین پردوش برت سے
مفلسی و گناہ دور ہو جاتے ہین بہ تصدیق بیان بالا ایک حکایت عجیب و غریب ہم بیان کرتے ہین جسکی سماعت
سے شیو کی محبت زیادہ ہوتی ہی **حکایت** زمانہ ماضیہ مین راجہ چندرسین اوجین کا فرمانروا شیو کا بڑا بھگت
ہوا وہ بڑی محبت سے ہمیشہ تیرس برت کو کرکے اُس روز بڑا جلسہ کیا کرتا تھا اور پردوش کال مین تیرس کے دن
شیو کی پوجن کرتا تھا جسکی بدولت وہ ہمیشہ شادان و فرحان رہا کرتا تھا اور مہاکال شیولنگ کی پرستش
کما حقہ کرتا تھا آخر کو مُنی بھدر نام شیو کے ایک گن راجہ سے خوشنود ہو کر راجہ کے ساتھ بنائے اتحاد و یگانگت
کو مستحکم کرکے راجہ کو غایت خوشنودی سے چنتامن کو مرحمت کیا اُس جواہر کی خاصیت یہ تھی کہ جسکے پاس
ہووے یا جو شخص اُسکو دیکھے یا آنکہ چھووے یا آنکہ یاد کرے تو وہ شخص مبارک ہو کر جمیع محن و آلام سے
آزاد ہو کر خوشی و خرمی بے اندازہ کو پاتا ہی اور جمیع ملزات اُسکے اتصال سے فوراً اطلای نفیس ہو جاتے تھین
اُسکے دھارن کرنے سے راجہ مانند آفتاب کے مستغنی و مستنیر ہوا جبکہ روے زمین کے تمام راجون پر یہ
بات منکشف ہوگئی تو اُن سبھون نے غایت اصرار کے ساتھ اُسکو طلب کیا لیکن راجہ ایسے جواہر گران
مایہ کیمیا خاصیت کو کب کسی کو دیتا تھا کیونکہ جو شے کسی دیوتا سے حاصل ہووے وہ دینے لایق نہین ہوتی
چنانچہ تمام راجہ متفق ہو کر راجہ اوجین پر خروج کیا اور ہر سمت سے شورش کرکے اوجین کا محاصرہ کر لیا
اور تمام رات کل شہر کو تصدیعہ دیتے رہے صبح کو تیرس تھی راجہ غایت پریم سے مہاکال شیو کی پرستش کو گیا
اور جبکہ تین گھڑی دن باقی رہا تو پردوش کال پا کر راجہ نے مہاکال کی سرنا گت مین جا کر اُسی وقت
پرستش کی قضا کار ایک عورت پانچ سال کا لڑکا گود مین لیے ہوے وہان آئی اور راجہ کی پوجن کو دیکھتے
ساتھی جبکہ عورت مع لڑکے کے وہان سے اپنے گھر آئی تو لڑکے کو اسقدر پریم ہوا کہ اُسنے ایک پتھر کو قایم
کرکے جسطرح راجہ کو پوجن کرتے دیکھا تھا اُسیطرح خود بھی پوجن کرنے لگا جبکہ باوجود طلب کرنے کے گھر
نہ گیا اور اپنی لڑکے نے پوجن کو ترک نہ کیا اور حسب الطلب اپنی مادر کے کھانا کھانے گھر نہ گیا تب اُسکی مادر
نے حالت غصہ مین لڑکے کو مار پیٹ کرکے ہاتھ پکڑ کر گھر مین کھینچ لائی اور شیولنگ کو دور پھینک دیا

لڑکا ہاے ہاے کہکر بعد گریہ وزاری بسیار بیہوش ہوکر زمین مین گر پڑا اور حالت بیہوشی مین لڑکے نی شوالہ جواہرات کا دیکھکر اُسکے وسط مین تخت جواہرات پر شیولنگ جواہرات کا قایم دیکھا اور شیو کی مہمان جان کر بہت استت کی اور کہا کہ میری مادر جاہل و نادان ہی اُسکے قصور کو معاف کیجیے جب کہ شام کو وہ اپنے گھر گیا تو دیکھا کہ مانند اِیندر لوک کے وہ شہر ہوگیا ہی جسکے تمام مکانات طلائی اور جواہرات سی مغرق ہین منجملہ تمام مکانات کی اُسکی مادر کا مکان سب سی زیادہ پر رونق ہی جسکے اندر جواہرات کے پلنگ پر اُسکی مادر سو رہی ہی اُسنے اپنی مادر کو جگایا جبکہ مادر نے یہ ماجرای عجیب و غریب دیکھا تو فرط خوشی سے نوبت شادی مرگ کی پہونچی لڑکے نے کہا کہ یہ سب شیو کی جود و کرم و سخاوہمم کا ایک شمہ ہی تعجب کی کچھ بات نہین ہی اور راجہ نی اس ماجرای غریب کو سماعت کرکی بعد اختتام پوجن کے براد معاینہ مکان عورت مذکورہ مین گیا اور لڑکے کے ساتھ معانقہ جسمانی کرکے گوپی عورت کی بہت تعریف کی اور تمام راجن نی شیو کی اسقدر مہر و عنایت کو ملاحظہ کرکے بعد کرنی صلح کی اپنی اپنی نگرونکو بلا نیل مرام چلے گئے

## نوان ادھیاے

بعد سوال نارد کے پھر برہما نے کہا کہ بقیہ کیفیت چندرسین کی یہ ہی کہ باوجودیکہ تمام راجن نی اوجین کو ہر چہار سمت سے محاصرہ کر رکھا تھا مگر بوجہ ظہور ایسے چرتر کے سب کے دلمین ذرہ بھی خوف و یاس نی جگہ نہ پایا اور تمام رات مانند ایک لمحہ کی گذر گئی اور تمام راجن نے اپنی مخبرون سے اس خبر عجیب و سانحہ غریب کو گوش زد کرکے حالت حیرت و تعجب مین مثل تصویر کے خاموش ہوگئے اور کہا کہ جس مقام پر سدا شیو ایسے مہربان ہین وہان ہماری کیا پیش رفت جا سکتی ہی یہ خیال کرکے راجون نے ہتھیار اپنے زمین پر ڈالدیے اور راجہ چندرسین کی پاس جاکر بالاتفاق اُنکے مہاکال کے درشن کیا بعدہ مکان گوپی مین جاکر گوپی کی بڑی تعریف و توصیف کی اور اُسکے لڑکے کے لنگ قایم کیے ہوے کو دیکھا اور مجلس کرکے سب راجون نے لڑکے سے معانقہ کیا اور بشمار دولت و نعمت اُسکو دیکر جمیع گوپ لوگونکا راجہ بنایا اُسوقت سری ہنومان جی نے اُس مقام مین ظاہر ہوکر سب کو درشن دیا سب راجون نے اُٹھکر بعد ڈنڈوت کے استت کو پڑھا ہنومان جی نی لڑکے کو گود مین اُٹھالیا اور تمام جسم مین اپنے ہاتھ کو پھیر کر فرمایا کہ ای سب راجہ لوگو چندرسین کے اوپر شیو مہربان ہین تم کوئی طریقہ عداوت و مخالفت کا اُنکی ساتھ قرار نہ دینا اور مہاکال شیو اُسکے اوپر کمال خوشنود ہین شیو نے ترس ۱۳ برت کے مہاتم ظاہر ہونے کو سبب

چرتر کیا ہی تم سب کو واجب ہی کہ آج سے تم بھی شیو کے بھگت ہو جاؤ یہ تیرس[13] برت سب برتونکا راجہ ہی اُسکی برابری
اور برت کو نہین ہی خصوصاً جبکہ سنیچر کے دن تیرس[13] ہو تو اُسکی بزرگی بدرجۂ غایت ہی روز تیرس[13] چو اندھیاری پاکھ کی ہی
وہ کمال مقدس و برتر ہی اگر ایسا جوگ پاکر کوئی شخص مہاکال کی پوجن کرے تو جہان مین خوش رہکر ضرور بالضرور
عاقبت کو مکت پاوے دیکھو اس لڑکے نے اِسی وجہ سے کہ تیرس[13] اندھیاری پاکھ مین بروز سنیچر کے شیو کی پرستش
کیا اور ایسے رتبہ پر پہونچا اُسکی آٹھوین پشت مین نند نام اہیرن کے راجہ ہوکر اُنکے گھر کشن اوتار لیوینگے
آج سے اِس لڑکے کا نام سری کر ہوگا تم سب اپنے گھرون مین جاکر تیرس[13] برت کو رکھو اور شیو کی پوجن مین
دل لگاؤ اور بھسم وغیرہ لگاکر پردوش برت مین پردوش کال کے اندر شیو کی پوجن کیا کرو بعدہٗ ہنومان جی
نے سری کر کو شیو پوجن کی ترکیب تعلیم کی اور اول نام مہاتم سناکر بھسم دھارن کرنیکی ترکیب کو بتلایا اور بعدہٗ
رودراچھ کی مہان سناکر انتردھیان ہوے اور تمام راجہ چندر سین سے اجازت حاصل کرکے اپنے اپنے
گھرونکو چلے گئے اور سری کر برہمن کے ساتھ شیو کی پرستش کرتا رہا اور ہمیشہ تیرس[13] برت کرنے لگا اور چندر سین
و سری کر شیو کے بھگتون مین مشہور اور تیرس برت کے کرنے والون مین بڑے نامی ہوے اور تیرس[13] برت کے
مہاتم کو ہر چہار سمت جہان مین مشہور و مروج کردیا اور دونون جہان مین کامران رہکر عاقبت مین مکت کو حاصل کیا
اے نارد تیرس برت کی ایسی بزرگی ہے جو اِس حکایت کو قرات یا سماعت کریگا اُسکو ضرور مکت ملیگی اور
یہ تیرس کا چرتر جمیع مقاصد عظمیٰ کا دینے والا ہے

## دسوان ادھیاے

بعد سوال نارد کے برھما نے پھر بھی تیرس[13] برت کے مہاتم کو کہنا شروع کیا اور کہا کہ اے نارد مبارک وہی
شخص ہی جو شیو کا دھیان کرتا ہی کیونکہ ایسا شخص جہان مین خوش رہکر بعد موت کے مکت کو پاتا ہی شیو کل کے مرشد
و جان و دوست و بھائی و باپ ہین جو شخص شیو کو تمام دھرم ترک کرکے بھجن کرتا ہی اُسکے دنیاوی فعل سب
ترک ہوجاتی ہین زبان و گوش و دست و چشم و سر و پیر وہی ہین جو شیو کے اوصاف کو بیان و سماعت و پرستش
و معائنہ و پوجن سدا شیو و ڈنڈوت و شیو کے تیرتھون مین سفر کرین شیو بھگت شیو کو سب سے زیادہ عزیز ہے
خصوصاً جو شخص کہ تیرس[13] برت کو کرتا ہی وہ تو سب بھگتون سے شیو کو زیادہ محبوب ہی اِس بت کے کرنے سے شیو کی

محبت زیادہ ہوتی ہی ایسے شخص کو سداشیو سب قسم کی سدھ عطا فرماتے ہین اِس برت مین صرف سداشیو کی پوجن
پرودوش کال مین ضروریات سے ہی سوای شیو کے اور کوئی اُسوقت اور اِس برت مین پرستش کا سزاوار نہین ہی کیونکہ
صرف شیو کی پرستش سے اور سب دیوتا خوشنود ہوجاتی ہین جو شخص پرودوش برت نکرتا ہی وہ کسی حالت و زمانہ مین
مفلس و تہیدست نہین ہوسکتا وہ شخص جمیع نعمت کو پاکر فرزند و نبیرہ و خاندان نیک کو پاتا ہی اور جو شخص پرودوش
کال مین شیو کی پوجن نہین کرتے وی ہمیشہ مفلس رہا کرتے ہین شیو کی پرودوش کال مین پرستش سب پوجن ہی
اعلی ہی اُسکے کرنے سی نہایت سرور و کمال راحت ملتی ہی اور پرودوش کال مین تمام دیوتا شیو کی خدمت مین حاضر
ہوتے ہین اور شیو مع شیورانی کے عمدہ آسن مین متمکن ہوتے ہین اور تمام دیوتا وشن و برہم شیو کے آگے
بھجن کرتے ہین اسطور پر کہ بشن مردنگ کو بجاتی ہین اور برہم کرتال کو بجاتے ہین اور بین سرستی بجاتی ہین اور
لچھمی گانا گاتی ہین اور تم بین کو بجاتے ہو اور طرح طرح کی عقیدت و ارادت و خدمت سی شیو و شیورانی کو رجھاتی
ہین باقی اور جسقدر دیوتا و آپ دیوتا ہین وہ سب خدمت مین کھڑے رہتے ہین اُسوقت کوئی دیوتا اپنے
لوک مین نہین رہتا سب شیو لوک مین جاکر شیو کی خدمت مین مصروف رہتے ہین اِسوجہ سی واجب ہی کہ اُسی
وقت مین سوای شیو کے اور کوئی دیوتا پرستش کے لائق نہین ہی مگر اُسوقت صرف سداشیو کی پرستش
سے باقی سب دیوتا خوشنود بدرجۂ کمال ہوتے ہین کوئی دیوتا غضبناک نہین ہوتا اگر احیاناً کوئی شخص
اُسوقت کسی اور دیوتا کی پرستش کرتا ہی تو وہ دیوتا پوجنے والے پر بہت غضبناک و غائظ ہوتا ہی واجب ہی
کہ پرورش کال مین سب کامونکو ترک کرکے شیو کی خدمت مین حاضر ہووی کوئی شخص خواہ کیسا ہی مرض و
درد و رنج مین گرفتار ہووے اگر پرودوش کال مین سداشیو کی پوجن کرے تو ضرور وہ راحت و فرحت کو حاصل
کریگا چنانچہ ہم ایک حکایت نادر بیان کرتے ہین حکایت مُلکِ دکن مین جو ملک بنام بدربھ کے مشہور ہین
وہان کا راجہ ست رتھ نام بڑا دھرماتما ہوا وہ کمال راست گو و صاحب مروت و خلیق و رحیم و شیو پرستار تھا
اُسنے غایت رحم و الطاف و کمال دھرم و عدالت کی ساتھ جہان کی جہانبانی و ملک کی پاسبانی کی اُسکے عہد
سلطنت مین کوئی شخص غمگین نہ تھا بعد مدت دراز کے راجہ شال نے جو ست رتھ کا دشمن تھا ست رتھ
کے شہر کا محاصرہ کیا بالآخر لڑائی سخت فیمابین دونون راجون کے واقع ہوئی جسمین ست رتھ مارا گیا اور

اُسکی فوج ورانی سب بھاگ گئی رانی تمام رات فرار ہوتے ہوتے صبح کو جانب پورب ایک تالاب پر پہنچ گئی جہان
اُسکے ایک لڑکا ساعت سعید مین پیدا ہوا اور وہ غلبۂ تشنگی سے دریا کے کنارے گئی چاہا کہ آب نوش کرکے تشنگی کو
رفع کرے کہ ایک نہنگ نے اُسکو پکڑ کر اپنا لقمہ کر ڈالا اور وہ طفل نوزاد حالت یتیمی مین گریان بھوکھ پیاس سے حیران
ہوا اُسکی گریہ وزاری پر شیو کو رحم آیا چنانچہ جہان وہ لڑکا پڑا تھا وہان ایک عورت برہمنی جو بیوہ تھی آئی اور
لڑکے کو تن تنہا دیکھکر متعجب مین آئی اور کہا کہ مجکو نہین معلوم ہے کہ کس ذات کا لڑکا ہے ورنہ مین مثل فرزند صلبی انکی
کے پرورش کرتی اُسوقت سداشیو نے بصورت برہمنون گداگر کے جسم اختیار کرکے برہمنی سے کہا کہ تم بلا وسواس
اسکی پرورش کرو اِس لڑکے سے تمکو بڑی خوشی حاصل ہوگی یہ پہلے جنم مین راجہ کا لڑکا تھا اُسنے تیرس برت مین بوجہ
شور وغوغا شہر کے ہماری پوجن کو چھوڑ کر واسطے خبر گیری شہر کے چلا گیا تھا اور اپنے دشمن کو اسیر کرکے اپنے ہاتھ
سے اُسکا سر کاٹ ڈالا اور اُسی حالت ناپاکیزگی مین پوجن ہمارا ترک کرکے طعام تناول کیا اسوجہ سے راجہ بدریعہ کے
یہان پیدا ہوکر اِسی حالت خراب کو پہونچا اے برہمنی تیرس برت کا ترک کرکے کسی شخص کو خوشی نہین ملتی اور اسکی مار
نے اول جنم مین اپنی سوت کو بڑی دغا سے مار ڈالا اِسی وجہ سے اُسکو نہنگ نے دریا مین اپنا لقمہ کر لیا ہے اور
تیرا لڑکا جو تیرے ہمراہ ہے اول جنم مین خراب دان لیکر ایسی حالت قبیح کو پہونچا ہے تمکو واجب ہے کہ دونون لڑکون سے
شیو کی پرستش کراکر تمام دولت ونعمت دنیاوی کو حاصل کرکے عاقبت مین مکت ہو جاؤ یہ کہکر اپنی اصلی صورت
ونشانات خاص سے برہمنی کو درشن دیا ایسی صورت سداشیو کی دیکھکر برہمنی نے ڈنڈوت کیا اور بعدہ شیو نظر سے غائب ہو گئے

## گیارھوان ادھیاے

بعد سوال نارد کے برہما نے کہا کہ بعد انتردھیان ہونے سداشیو کے برہمنی نے طفل نوزاد کو اُٹھا کر مع اپنے
اصلی فرزند کے گھر مین آئی اور موضع چکر مین بود وباش اختیار کی وہ دونون لڑکون کو گود مین لیکر دریوزہ گری
کرکے پرورش کیا کرتی تھی جبکہ دونون کچھ بالغ ہوے تو اُنھون نے رنار پا کو جمیع علوم کو بوجہ احسن پڑھا ایکروز دونون لڑکون
نے ساندلی مُن کو مع شاگردون کے شیو کے اوصاف بیان کرتے ہوے دیکھا اور بذریعہ ساندلی مُن کے شیو منتر کو حاصل کرکے
شیو کی پرستش مین مصروف ہوے اور بموجب ارشاد شاندلی مُن کے پردوش برت کو بوجہ احسن کرنا شروع کیا جبکہ چار ماہ
گذر گیے ایکروز دونون واسطے اشنان کے ندی کے کنارہ گئے اور بعد اشنان کے شیو بانا کیے ہوے اپنے گھر کو

واپس آتے تھے کہ شیو مہربان ہوئے اور اُنکو اثنا ے راہ مین ایک سبوچہ نعمت و دولت سی بھرا ہوا ملا اُسکو لیکر اپنی ماں کے
سامنے رکھدیا ماں نے کہا تم دونون برابر تقسیم کر لو تب راجہ کے لڑکے نے کہا کہ یہ سبوچہ تمھارے لڑکے نے پایا ہے
مین نہین لونگا ہمارے اوپر جب گرجا ناتھ کرپا کرینگے تو ہم بھی دولت و نعمت بیشمار حاصل کر لیوینگے یہ کہکر وہ بدستور شیو
کی پرستش و تیرس ۱۳ برت مین مشغول رہا تا آنکہ ایک سال پورا گذر گیا اتفاقاً دونون ایکروز جنگل مین گئے اور ایک
لڑکی گندھرپ کو جو بدرجہ غایت حسین و وضعدار تھی دیکھا برہمن کے لڑکے نے یہ کہا کہ ہم اس لڑکی کے نزدیک
نہین جاوینگے کیونکہ برت دھاری کو قربت و صحبت لبسوان بہت ممنوع ہے مگر راجہ کا لڑکا اُسکے پاس گیا اور دونون
اسیر پنجہ عشق و الفت ہوکر بعد مکالمہ و بیان اشتیاق جانبین کے اظہار حسب و نسب خود ہا لڑکی گندھرپ نے کہا
کہ مین کو دربک گندھرپ کی لڑکی ہون جو سب گندھرپونکا راجہ ہے اور مین مقامات موسیقی سے کماحقہ ماہر ہون مین نے شیو
کی کرپا سے تمکو پایا ہے یہ اسکر پالی امروار بدر راجہ کی لڑکے کو دیا راجہ کے لڑکے نے کہا کہ مین حسب و نسب سے خارج اور سلطنت
و خلافت سے معزول ہون مجکو کسواسطے اپنا شوہر کیا چاہتی ہو با وجودیکہ تمنے اپنے باپ سے بھی اجازت اس بات کی
نہین پائی گندھرپ کی لڑکی نے کہا کہ مین بعد حصول اجازت والدین کے تمھاری رانی ہونگی تم تیسرے روز
اسی مقام پر آکر ہم سب کو دیکھوگے یہ کہکر بعد اقرار واثق کے دونون اپنے اپنے گھر کو واپس آئے اور دونون نے
اپنے اپنے وارثان و والیان کو اطلاع دیکر بموجب قرار داد کے مقام مقررہ پر موجود ہوے گندھرپ نے دونون
لڑکون سے کہا کہ ہم سداشیو کے یہان واسطے رقص و سرود کے گیے تھے وہان سداشیو نے ہمسے فرمایا کہ زمین مین
ایک راجہ کا لڑکا دھرم گپت نام یتیم و خارج از سلطنت ہوکر بہدایت گرو سے تیرس ۱۳ برت کو کرتا ہے اُسکے تمام پتر گناہون
سے بری ہوکر ہماری لوک مین آگئے ہین اور تمکو حکم دیا جاتا ہے کہ تم جاکر اُسکی اعانت کرو تاکہ وہ اپنے دشمن پر غالب ہوکر
اپنی سلطنت موروثی کو پاوے اسلیے اول مین اپنی اس لڑکی کو تمھارے ساتھ بیاہے دیتا ہون بعدہ تمھارے
دشمنون کو قتل کرا کر تمکو بادشاہ تمھارے ملک موروثی کا بناؤنگا تاکہ تمکو شیو کی خدمت کا نتیجہ معلوم ہووے کہ کسقدر
نتیجہ شیو پرستاری کا غیر محدود ہے تم مع اپنی رانی کے جہان مین عیش و آرام کر نیکے بعد شیو پوری کو تشریف
لیجاوگے یہ کہا اور اپنی لڑکی کو راجہ کے ساتھ بیاہ کر دیا اور ملک موروثی اُسکا بعد قتل دشمنون کے اُسکو دلادیا
اور بعدہ گندھرپ اپنے ملک کو واپس گیا اور راجہ مع برہمنی کے جو بمنزلہ مادر کے تھی اور اُسکا لڑکا جو بمنزلہ بھائی کے

تھا اور رانی خود و دیگر خاندان کے تمام عمر عیش و کامرانی کرتا رہا ای نارو یہ برت تیرس کا چارون پدارتھ کا
دینے والا ہو اسکی مہان کی قرات و سماعت سے دونون جہانمین خوشی ملتی ہے

## بارھوان ادھیاے

**حکایت** برمھانے کہا کہ اور دوسری حکایت مہاتم تیرس کی ہم کہتے ہین واضح ہو کہ اگلے زمانہ مین درمیان دیوتون
اور دیوتون کے بڑی لڑائی ہوئی تھی اور راندر و برمہاسر نے آپسمین بڑا معرکہ کیا تھا برناسر نے عین معرکہ مین اسقدر
اپنے جسم کو طویل کر دکھایا کہ تمام دیوتون کو تاب مقابلہ کی نہ رہی اور وہ سب میدان کارزار کو ترک کر کے بھاگ گئے اور
سرناگت برہسپت مین جا کر کہا کہ مہاراج ہمکو برتاسر نے میدان رزم سے منہزم کر دیا ہماری کوئی تدبیر اسکے اوپر
نہین چلتی اب وہ تدبیر بتائیے جسمین ہماری فتح ہووے برہسپت نے سداشیو کا دھیان کر کے دیوتون سے فرمایا کہ یہ
برتاسر اول جنم مین چتررتھ نامے ایک راجہ تھا جسنے ترکیب کے ساتھ تیرس برت کو کیا اور شیو کو بہت خوشنود کر کے
مال و دولت و جاہ و حشم و ملک و خدم سب کچھ حاصل کیا لیکن شیو رانی کے سراپ سے اس جنم مین دیت ہو کر نام برتاسر
کے مشہور ہوا ہے شیو کی عبادت کے زور سے اسقدر صاحب جاہ و جلال و اہل قوت و شوکت ہوا اور گرجا کے سراپ
کی وجہ سے دیوتون کو بوجہ دیت ہونے کے تصدیعہ و تکلیف دیتا ہے اگر تم برتاسر کو فتح کیا چاہتے ہو تو سداشیو کی
پرستش کرو اور شیو کے پردوش برت کو دھارن کرو تمکو ضرور فتح و فیروزی حاصل ہوگی کیونکہ پردوش برت کرنے سے
ہر شخص اپنے مطلب دلی و خواہش قلبی کو پا سکتا ہے اور ترکیب رکھنے پردوش برت کی یہ ہے کہ جو رجاوک یعنی شروع
کاتک سے آخری سال تک تمام مہینون مین پردوش برت کو اختیار کرے اور اجیالے پاکھ مین جو سنیچر کے روز
پردوش پڑے وہ بدرجہ اتم عمدہ نتائج کا دینے والا ہے اسکی ترکیب ہم بیان کرتے ہین چاہیے کہ دوپہر کو شیو کا دھیان
اور مع تل و املون کے پانی سے اسنان کرے اور شیو کی پرستش بہت اشیا چڑھا کر کرے بعدہ شام کے وقت پردوش
کال مین شیو لنگ کی پوجن جو کسی مقام پر قائم ہو بعد غسل کے خاموشی کے ساتھ کرے اور بہت فتیلہ روغن گاو دار
کے جلا دے یہ چراغ ہزار سے لیکر ایکسو تک بھی جائز ہین وو در صورت مجبوری بیس چراغ تک تو ضرور جلانا چاہیے
اور جمیع اقسام کے سامان سے اور عمدہ عمدہ نیوید وغیرہ پریم و محبت کے ساتھ شیو کی نذر کرے اور شیو کی ست ردوری
کو قرات کرے اور دو سو دفعہ پردکھنا یعنی طواف سداشیو کا کرے اے اندر وغیرہ اس ترکیب کے ساتھ تم سب

تیرس برت کو کرو اور بعد خوشنود کرنے سداشیو کے دیوتون نے مقابلہ کرو غالباً فتح تمکو نصیب ہوگی یہ سنکر اندر
دیوتون کے بہت خوش ہوا اور پردوش برت کو حسب ارشاد گرو کے بخوبی کیا اور شیو کو مہربان تصور کر کے
برناسر کے ساتھ جنگ کر کے برناسر کو سہج سے مارا اور تمام دیوتون کو بڑی خوشی و خرمی حاصل ہوئی اب نارد ایک اور
ترکیب ہم تیرس برت کی تمکو سناتی ہین جسکے کرنے سے بڑی فرصت ملتی ہے یعنی تیرس برت کو دھارن کرکے ترکیب
کے ساتھ شیو کی پوجن کرے اور چاندی کا بیل ہوا کر شیو و پاربتی کی پرتما یعنی شکل طلا و خالص سے ہموزن مساوی
اِس طور پر طیار کرا دے کہ دس بازو و پانچ منہ و تین آنکھین ہووین اور تانبے کے کلسے مین اُن مورتون
کو قائم کرے اور پنج رتن کے پھل پھول لگاوے اور چاندی یا بانس یا پتر یعنی بانس کی تیلی یا مٹی کا گھڑا ایک اور
دوسرا کلس قایم کرے جسکو کپڑہ و مالون و زیور سے آراستہ کرے اور ترکیب سے سولہون اُپچار کر کے دل و جان سے
شیو کی پوجن کرے اور اسیطرح چارون پہر رات مین بیدار رہکر حالت زندہ شبی مین بموجب خواہش خود جلسہ مین مشغول رہے
اور شیو کی ڈنڈوت و استت بہت طرح سے کرے جبکہ صبح ہو جاوے تو پھر اشنان کر کے بعد پرستش شیو کی ہوم کرے
اور گرو کی پوجن کرے اور پھر بسرجن کر کے برہمنون کو اطعمہ لذیذ کھلاوے اور بعد حصول اجازت اُنکی خود بھی
کھانا کھاوے اسطرح اگر پردوش برت کو کوئی شخص کرے تو تمام مقاصد پا سکتا ہے اُسکو کبھی کوئی تکلیف دنیاوی
نہووے اور بعاقبت مین شیولوک کو چلا جاوے اور دیگر ترکیب پردوش برت کی یہ ہے کہ جب تیرس کو سنیچر پڑے
اور اجیالا پاکھ ہو تب واسطے حصول اولاد کے تیرس برت کو شروع کرے اور بروز منگل تیرس برت کرنے
سے قرض ادا نہین ہوتا اور اگر تیرس سُکر کو ہووے تو اُسکے رہنے سے عورت و نصیب نیک کی افزونی ہوتی ہے
اور اگر بروز اتوار تیرس پڑے تو اُسکے رہنے سے عمر کی افزونی و امراض کی تخفیف ہوتی ہے چاہیے کہ ایکسال تک
برابر ہر ماہ مین دو دفعہ تیرس برت کو محبت کے ساتھ کرتا رہے اور سنکلپ کر کے یقین کے ساتھ شام کیوقت سداشیو کی
پرستش کرے اور چارون طرف چراغان کر کے اپنے مطلب کو شیو کے نزدیک عرض کرے اور بیل کے خصیتین کو دیکھکر
بعدہ اُسکی دونون شاخ کے درمیان معاینہ کرے اور دُم و لاٹھ کو دیکھکر اپنے جمیع گناہون سے پاک ہو جاوے
کیونکہ جہانتین جسقدر سب تیرتھ ہین وہ سب بیل کے خصیتین مین مقیم ہین بعدہ اُس بیل کو دانہ چوگا دیوے
اور ہر طرح سے اُسکی خدمت کرے اور بعدہ برہمنون کو حسب مقدور خود دکھنا دیوے اور خاموشی کے ساتھ

برہمنون کو کھانا کھلاوی اور خود بلا نمک کی طعام تناول کری یا آنکہ ہیب یعنی کھیر کو کھاوی غرض کہ ایک سال تک اسطرح
برت تیرس کو کرتا رہی یا آنکہ برس روز تک سنیچر تیرس کو پر دوکش برت کرکے تمام برتون کی پھل کو حاصل کرے
اسکو کوئی شخص برنج و تکلیف نہین دیسکیگا ای نارد یہ پردوش برت کئی قسم کا ہی جو طرح طرح سے بھگت کو بیشمار
راحت و فرحت دیتا ہی ای نارد اور ترکیب تیرس برت کی سماعت کیجیے یعنی جسطرح سے کہ عورتون کو یہ برت
کرنا چاہیے و اجب ہی کہ مارگ مانس جو اگھن کا مہینا ہی اُسکی اجیالے پاکھ مین تیرس کا برت جو بڑا متبرک ہی شروع کرے
اسمین مسواک چنبیلی کی کرکے شیو کی پوجن کرے اور مروا کے پھول غایت پریم سی شیو کے اوپر چڑھا کر نارنگی کا
ارگھ دیوے اور یعنی چرونجی کی نیوند لگاوی اور دیگر میوہ جات و غلہ وغیرہ کی اطعمہ لذیذ رکھے اور باقی جسطرح سے
چاہیے کما حقہ پوجن کرے اس ماہ کی پوجن مین شیو کا نام ننگ ہی رات کیوقت مدھ بھوجن یعنی شیرین ترش کھانے کو تناول
کرے دوسرے مہینے مین دمبر کی مسواک کرکے جاتی یعنی خوشبودار کو شیو کے اوپر چڑھاوی اور داڑم یعنی انار کا ارگھ
دیوی اور اشوک ورتی کی نیوید لگاوی اس مہینے مین شیو کا نام ناٹسر جاننا چاہیے اور خود سفید چندن کو کھاوی اور
تیسرے مہینے یعنی پوس مین بشن کرانتا کی مسواک کرکے کندکے پھول شیو کی اوپر چڑھاوی اور نج پور کا ارگھ دیکر
نیشکر کی نیوند لگاوی اور جو کرش شیو کا نام اس مہینے مین تصور کرکے آپ مولی کو کھاوے اور شیو کا دھیان کرے
چوتھے مہینے مین انار کی مسوال کرکے کانگ پشپ کو شیو کے اوپر چڑھا کر سری پھل یعنی بیل کا ارگھ دیوے
اور کھیر یعنی شیر برنج کی نوند لگاوی اس مہینے مین شیو کا نام ہیرسن ہی رات کو کنادل بھوجن کرنا چاہیے پانچوین
مہینے مدھ ماس مین ملکا کی مسواک کرکے مان پشپ کو شیو کی اوپر چڑھاوی اور اسی کا ارگھ دیکر گھر تک کی
نیوید لگاوی اور شیو کا نام اس مہینے مین تھجو جانکر خود بوقت رات کی کافور کھاوی اور چھٹوین مہینے راوہ ماس
مین انجیر کی مسواک کرکے آنبل کا ارگھ دیوی اور شیو کا مہاروپ جانکر چنبیلی کے پھول چڑھاوی اور نیوید پاک
نام غلہ کی لگاوی اور جاپھل کو عورت رات کیوقت خود کھاوی ساتوین مہینے مین سہدیئی کی مسواک کرکے
باکل پھول کو شیو کی اوپر چڑھاوی اور سری پھل کا ارگھ مدرک کی نیوند لگاوی اور شیو کا پرومن نام جانکر خود
رات کو لونگ کھالیوی اور آٹھوین مہینے چیت ماس اسارتہ مین نارنگی کی مسواک کرکے قدم کے پھولون سے
شیو کی پرستش کرے اور نارجیل کا ارگھ دیکر دودھ یعنی جغرات کی نیوید لگاوی اور شیو کا نام اومایت جانکر

رات کیوقت تل کھاوے اور نوین مہینے ساون مین جاتی کی مسواک کرکے گل کنول کو شیو کے اوپر چڑھاوے اور جامن
پھلونکو ارگھ دیکر دودھ کی نیوند لگاوے اور شیو کا نام شول پان جانکر رات کیوقت گندہ توی کو عورت خود کھاوے اور
دسوین مہینے بھادون مین کنگول کی مسواک کرکے چانپک کی پھولون سے شیو کی پوجن کرے اور پونگ یعنی سوپاری کے
ارگھ دیکر سوہاری یعنی نان بریان کی نیوند لگاوے اور شیو کا سدیو نام جانکر اگر کا بھوجن خود کرے اور گیارھوین
مہینے کنوار مین کنکت کی مسواک کرکے کینر کے پھول شیو کی اوپر چڑھاوے اور کرکوٹی پھل کا ارگھ دیکر ست مندرک کی
نیوند لگاوے اور ترودستاوس شیو کا نام جانکر رات کو عورت کنک تری کو نوش کرے اور بارھوین ماہ کاتک مین ادرج کدم
کی مسواک کرکے شرح اپیل سے پھول شیو کے اوپر چڑھاوے اور کمٹھا پھل کا ارگھ دیکر سوہاری کی نیوند لگاوے اور
شیو کا نام جگدیشر جانکر رات کو عورت من پھل کو کھاوے اسطرح عورت برس برت کو کرکے کامیاب ہووے اسبات مین کچھ
شک نہین ہے اور جبکہ ایک سال اسیطرح برت کرتے ہو جاوے تو پھر برت کا اودیاپن کرے یعنے
عورت و مرد برہمنان کی پوجن کرکے کھانا کھلاوین اور شیو کی پرستش کرکے ہوم کرین اور اپنے اچاریج
کو دان دیوین اور جاگرن یعنی شب بیداری رکھین اس بیان کی قرات و سماعت سے دونون جہانمین راحت ملتی ہے

ختم ہوا پردوش برت مہاتم
تیرھوان ادھیاے
شروع ایکادشی مہاتم

برہما نے کہا کہ اب ہم ایکادشی کے برت کے مہاتم کو بیان کرتے ہین جو برت راج اور تمام گناہون کا دور کرنیوالا ہے
اور یہ تتھ ایکادشی جملہ تتھون سے تبرک و اعلی ہے اور دونون پاکھ کی ایکادشی شیو کو پیاری ہین انکو جو کوئی شخص
برت کرتا ہے اسکے اوپر شیو کمال خوشنود ہوتے ہین اور اندھیاری پاکھ کی ایکادشی مین کھانا کھانے کی اجازت
ہے اسطور پر یعنی جب کہ پردوش کال آوے تب شیو کی پوجن کرکے خوش ہووے غرضکہ مانند تیرس کے برت کے اس برت
کو تصور کرکے شام کو شیو کا پوجن کرکے رات کو بھوجن کرے لیکن اجیالے پاکھ کی ایکادشی مین بلا آب و خور کے برت
کو رکھے اسطور پر کہ بوقت صبح کاذب اٹھکر نیم کے ساتھ اشنان کرکے شیو کی پوجن کرے اور تمام دن شیو کے کام
کاج و فراہمی سامان پوجن مین گذران دیوے اور شام کیوقت پھر غسل دوبارہ کرکے شیو کی پوجن کرے اور

ہر طرح سے شیو کو رجھاوی اور بڑی خوشی کے ساتھ جلسہ کر کے اپنے گالو نکو بجاوی اور اندھیاری پاکھ مین بھوجن
کر کے اجیالے پاکھ مین بلا آب و خور کے اس برت کو رکھنا چاہیے پورن پھل یعنی کامل نتیجہ برت کا بلا آب و
خور رہنے کی ملتا ہے اور آدھا پھل یعنی نصف نتیجہ دودھ پینے سی حاصل ہوتا ہی غرضکہ کسی طرح سے برت کو کرے
کیونکہ برت کے ترک کرنے سی انسان کی بھلائی نہین ہی یہ برت شیو کو بہت پیارا ہی اسکے ترک کرنے سی خرابی ہی
اس برت کی کرنے سی تمام مطالب و مقاصد پر کامیابی ہوتی ہی جہان مین خوش رہکر عاقبت مین شیو پوری ملتی
ہے اور جیسی خواہش دلی ہووی وہی خواہش بر آمد ہوتی ہی جیسا کہ بہ تصدیق بیان بالا ہم ایک حکایت
بیان کرتے ہین **حکایت** راجہ ماندھاتا سورج بنسی نے اس برت کو کیا اتفاقاً ملک اودھ مین خشک سالی
واقع ہوئی اور بوجہ نہ پیدا ہونے غلہ و قحط کے رعایا نہایت حیران و پریشان ہوئی چنانچہ تمام رعایا یکجا ہوکر
در دولت فلک منزلت راجہ پر حاضر ہوکر التماس کیا کہ اے مہاراج روی زمین کی حفاظت کرنیوالے دھرم آتما
کس وجہ سی امساک باران و قحط سالی واقع ہوئی ہی کون گناہ ایسا واقع ہوا ہی جسکے انتقام مین یہ رنج ملتا ہی
تمام ملک اودھ ماری بھوکھون کے مرتے ہین کوئی تدبیر نہین سوجھتی آپ مہاراجہ ہو کوئی تدبیر نیک تبلادیجیے سب
تمہاری سرناگت ہین ہم سب کو مرنے سی محفوظ رکھو ماندھاتا راجہ نی اپنی رعایا کے کلمات درد انگیز کو سنکر بدرجہ اتم
پریشان خاطر ہوکر برہمنون اور بڑے لوگو نکو بلایا اور شرم و خجالت سی سر بگریبان جیا کہنے لگا کہ آپ سب لوگ
اس امر کو تشخص کرو کہ کس وجہ سی بارش باران ہماری ملک اودھ مین نہین ہوتی اور جبتک ایسی تدبیر تبلاو جس سے بارش
باران ہووی برہمنون نی بعد سوچ بچار کے کہا کہ ہمکو کوئی وجہ خاص بارش نہونے کی معلوم نہین ہوتی لیکن ہم
تدبیر ہونے بارش کی بیان کرتے ہین یہ کہکر انھون نے بہت تدابیر نافع تبلایا جسکو راجہ نی ترکیب کی ساتھ کیا
مگر تاہم بارش ملک اودھ مین نہوئی تب راجہ متعجب ہوکر اندوہگین ہوا اور مایوس ہوکر ایک جنگل کو چلا گیا
وہان ایک مرتاض کو دیکھا جسکا نام لومس تھا اور جو بڑا گیانی و شیو کا بھگت تھا راجہ انکو سدہ جانکر انکے آگے
کھڑے رہے اور ڈنڈوت کر کے ہر دو دست بستہ عرض کیا کہ اے مہاراج منیشر جمیع باتون کی واقف اودھ مین
بارش نہین ہوتی رعایا تمام و کمال عاجز و پریشان ہی ہر چند کہ مین تدابیر بیشمار کر چکا ہون مگر کوئی تدبیر باعث بارش و
موجب ترشح ابر مدرار نہوئی آخر کو مین مضطر ہوکر جنگل مین آیا ہون اور تقدیر سی آپ کی اقدام میمنت التزام کی درشن

حاصل ہوی مجکو اُمید ہی کہ آپ براہ عنایت مجکو کوئی ایسی تدبیر نیک بارش ہونیوالی تبلادیونگے یہ سُنکر لومس نی راجہ سی کہا کہ
شیو کی کرپا و مہربانی سی مین تدبیر بارش ہونے کی تبلاتا ہون یعنی تمکو واجب ہی کہ مع اپنی رعایا کی شیو کو یاد کرکے ایکادشی
برت کو اختیار کرو اِس برت مین شیو کا پوجن کرکے کھانا کھانے کی اجازت ہی چنانچہ راجہ رخصت ہوکر اپنی دار السلطنت
مین آکر ایکادشی برت کو دھارن کیا اور اپنی رعایا سی بھی یہی برت رکھایا اور اسقدر بارش باران ہوئی جسکی
وجہ سی سب کو بیشمار خوشی و راحت و اطمینان و استمالت کامل حاصل ہوئی اور غلہ بکثرت پیدا ہوا ای نارد اِس
برت کی کرنے سی ہر طرحکے مطالب فوراً حاصل ہوتی ہین اِس برت کی کرنے سی کوئی تکلیف باقی نہین رہجاتی علی ہذا القیاس راجہ
مچکند و راجہ جنک و راجہ سگر جکو وستی نی یہ برت کرکے کیا کیا پدارتھ حاصل نہین کیا اور سری رامچندر کی حکایت سماعت
کرو **حکایت** رام چندر دسرتھ مہاراج کے صاحبزادہ جو شیو دھرم مین نامی گرامی ہوے ہین وہ حسب تقدیر چودہ
سال کو واسطے صحرا نوردی کو منظور کرکے عجیب عجیب چرتر کیے جسکو سماعت کرکے راون نے سیتا مہارانی کو اُٹھا کر
لنکا مین مقیم کرایا آخر کو رامچند و لچھمن افتان و خیزان تلاش سیتا مین حیران و پریشان دوان دوان تمپا پور مین جاکر
بعد اعانت سری ہنومان جی کے بڑی فوج جرار کے ساتھ سمندر کی کنارہ تشریف لائی مگر جبکہ راہ عبور دریا کی دشوار
معلوم ہوئی تو فوج کو کنارہ سمندر کی مقیم کرا کر خود اِدھر اُدھر پھرنے لگے اور لومس رکھ کو ریاضت کرتے ہوے پاکر اُنکی
نزدیک گئے اور بعد ڈنڈوت و پرنام کے حقیقت حال کو عرض کیا اور کہا کہ دریاے سمندر کی پار جانا دشوار ہی آپ کوئی
تدبیر تبلائیے کہ ہم مع فوج کے عبور سمندر کو کرکے راون کو قتل کرین یہ کلام رامچندر کا سُنکر لومس نے شیو مایا کو جانکر
ہنس دیا اور رامچندر سی کہا کہ اول تو تم بشن کا اوتار دوسرے شیو کی پرستار تمہاری مطلب براری مین کیا تامل
و توقف ہی تم سدا شیو کا دھیان کرو وہ بگڑے ہوے سب کام درست کردینگے تمہاری برابر اور کوئی شیو نہین ہے
تمکو حسب تقدیر یہ رنج حاصل ہوا ہی کیونکہ جب آپ نی آدمی کا اوتار لیا ہی تو آدمی کو ضرور رنج ہوتا ہی اسیوجہ تمکو بوجہ
ہونے آدمی کے آپ کو بھی یہ رنج لاحق ہوا ہی تمکو چاہیے کہ ایکادشی برت کو دھارن کرو اور شیو کی پرستش کرکے اُس
روز پھل اہار کرو اور شیو کو مع شیو رانی کی دھیان کرو اور اجیالی پاکھ کی ایکادشی مین بلا آب و خور برت کو کرو اِس
تدبیر سی تمکو کامیابی حاصل ہوگی ایکادشی کے برابر دوسرا برت نہین ہی جیساکہ بید و پوران بیان کرتے ہین یہ سُنکر رامچندر
لومس سی رخصت ہوکر اپنی فوج کے اندر داخل ہوے اور حسب ہدایت لومس کے ایکادشی برت کو شروع کیا چنانچہ

پُل مستقیم کرکے شیولنگ کو قایم کیا اور عبور دریا کرکے بعد قتل راون کے سیتاجی کو پایا ای نارد یہ برت ایکادشی کا
پھل دینے والا ہی اور واضح ہو کہ یہ برت بشن و شیو دونون دیوتونکا ہی اسکے کرنے سی بشن و شیو دونون خوشنود ہوتے
ہی یہ برت سب دیوتون و منیشرون کو بہت پیارا ہی اُسکے مہاتم کی سماعت سی دونون جہانمین خوشی ملتی ہے

## ختم ہوا ایکادشی مہاتم
## چودھوان ادھیاے
## شروع اشٹمی برت مہاتم

برہمانے کہاکہ ای نارد اب اشٹمی برت مہاتم کو سماعت کہ وہ تمام مہینون کی اشٹمی تتھ کو یہ برت کرنا چاہی اور سومبار برت کے
مانند اس برت کو ترکیب کی ساتھ کرے صرف بھادون کے مہینے مین کچھ تھوڑا فرق ہی باقی دونون برت کی سب ترکیب
واحد ہی خصوصاً بھادون کے اُجیالے پاکھ مین شیو کی پوجن کی ترکیب اسطرح پر ہی یعنی واجب ہی کہ پردوش کال مین
دوب یعنی گیاہ لاکر شیو کی پوجن کرے تو پوجن کرنے والے کا ایک پاپ یعنی گناہ نہین رہجاویگا اسکا دل و جسم دونون
نورانی ہوجاوینگے اور پھول و پھلون و دوب و بیل تر وسیمی شیو کے اوپر چڑھاوی اور ارگھ و نیوید دودھ یعنی خیرات
وارگھیت ولائی کی دیوے اور شیو کے ڈنڈوت و ہست شرور ہو کر کرے اور پریم کرکے شیو کو رجھاوی بعدہ
برہمنون کو عمدہ کھانا کھلاوی لیکن جھار و نمکین کھانا نہ تو آپ کھاوی اور نہ برہمنون کو کھلاوی بعد کھانے کھانے
کے برہمنون کو خیرات دیکر وداع کر دیوے ای نارد اس طور سی جو اس برت اشٹمی بھادون کو کرے تو اُسکے جمیع
رنج وغیرہ دور ہوجاوین یہانتک کہ برہم ہتیا وغیرہ اس سی نیست ہوجاوین تمام مطالب و حوایج پر کامیابی حاصل
ہووی اور جہان مین شادان رہکر عاقبت مین شیوپوری حاصل ہو ہشیار جنمون کے گناہ دور ہوجاوین یہ دور
یا اشٹمی برت شیو کو بہت مرغوب ہی جسکے کرنے سی کوئی گناہ نہین رہجاتا چارون برن اسکے کرنیکا اختیار رکھتے
ہین اور سب گرہستون کی عورتون کو تو ضرور یہ برت کرنا واجب ہی یہ ترکیب مذکورہ بالا بھادون واسطے اشٹمین مہینے
بھادون کے بیان کیا ہی اب دوسرے مہینون کی اشٹمین برت کو ہم بیان کرتے ہین یعنی مہینہ اگھن کی اندھیاری
پاکھ مین اشٹمی تتھ کو بلا آب و خور کے اس برت کو کرے اسکا نام کالاشٹم برت ہی اُسکے کرنے سی بھگت کو مکت ملتی
ہے اُس روز دوپہر کیوقت بھیرون نے جنم لیا تھا اس سبب سی یہ برت بنام بھیرون برت کے مشہور ہوا ہے

جسکے کرنے سی تمام گناہ دور ہوجاتی ہین یہ بھیرون کا برت بدرجہ غایت خوشی کا دینے والا ہی اور اُسکو کرکے بیشمار بھگتون
نے مکت پایا ہی یہ برت شیو کو بہت مطبوع اور سب برتون کا راجہ ہی اور سب کو چارون پھل کا دینے والا ہی جو شخص دنیا
دعقبی امین بیشمار راحت کا طالب ہو اُسکو یہ برت کرنا ضرور ہے ہی کیونکہ اس برت کے کرنے سی بھیرون بہت خوشنود
ہوتے ہین اور ظاہر ہی کہ جب بھیرون خوشنود و رضامند ہین تو جہا مین وہ کون شے ہی جو برت کرنے والیکو
نایاب ہو واجب ہی کہ اِس برت کو کرے دوپہر کے وقت ٹرا جلبہ کرے اور چارون پہر رات کو شیو کی پوجن
کرکے حالت شب بیداری مین تمام رات کو بسر کردیوے جسوقت صبح ہوجاوی اُسوقت بعد غسل کے شیو کی پوجن
کرے اور برہمنون کو بال ٹبگ یعنی کمسن لڑکون کو پوجن کرکے آٹھ لڑکون کو کھانا کھلاوی بعدہ دوسرے برہمنون
کو بھی کھانا نفیس و لذیذ کھلاوی اور حسب مقدور خود انکو دکھنا دیکر ڈنڈوت کرے بعد رخصت ہوجانے اُن
سب کے آپ مع تمام خاندان و دوستون سمیت شیو کو یاد کرکے طعام تناول کرے یہ برت بھیرون کا مدت
ایک سال تک کرنا چاہیے جسکے کرنے سی چارون پدارتھ ملتے ہین اور بھیرون پورن سروپ سداشیو کے ہین ہم
ایک اتہاس بھیرون کی مہمان کا بیان کرتے ہین **حکایت** ایکروز تمام دیوتا و منیشر یکجا بیٹھکر کہنے لگے کہ کون پرم برہم
اسبات پر تکرار و مباحثہ کرکے واسطے اِس امر کے سب متفق ہوکر ہماری پاس آئے اور کہا کہ سب مین کون پرم برہم
لازوال و لافنا تمام عالم کا بادشاہ نرگن و سگن سروپ جہان کا خالق و رب فنا کرنیوالا ہی جسکی برابری کسی کو حاصل
نہین ہی اور جسکو بید انبی ست چیت آنند کہکر مانتے ہین اور جسکے خوف سی سیس زمین کو اپنے سر پر رکھی ہوے ہین اور
جسکے حکم سے آفتاب روزمرہ جہان کو روشن کیا کرتے ہین اور ماہتاب و نجوم آسمان پر قایم ہوتے ہین یہ سوال
سُنکر ہمنے کہا کہ ایسا شخص جو تم دریافت کرتے ہو ہم ہین دوسرا کوی نہین کیونکہ برہم و سنبھو و ج وغیرہ ہمارے
نامون سے یہ بات بخوبی ثابت ہی ای نارد شیو کی مایا سی مین نے ایسے کلام کو کہا وہ مایا بڑی صاحب قدرت
وقوت ہی اثنای ذکر مذکورہ بالا مین بشن پیدا ہوکر مجھ سے بہت ناراض ہوی اور اپنے کو برہم قرار دیا اور کہا کہ
کیا کوی شخص اندھا ہوکر نام نین سکھ کے مشہور نہین ہوتا اور نام کو بر ہوتا ہی مگر بھیکھ مانگتے ہین تم نے بید
کے معنی نہین سمجھا کیونکہ بید کے معنے تمہارے مانند جہلا و البھا نہین جانتے ہین بالآخر ہم دونون نے بڑا
جھگڑا کیا اور بیدون کے اوپر تصفیہ واقع تنازع نے قرار پایا چنانچہ بیدون نی بموجب استفسار ہم دونون کے

بلکہ خاک کر دیا اور جسکی طاقت وگیت وناگ گوارا نکر سکے ای ناردیہ بھی شیو کی عنایت تصور کرو جو راجہ بل نے
باناسر کے مانند لڑکا پایا اور جسکی شہرت کی محافظت بشن کے ذمہ قرار پائی یہ بات بوجہ کثرت مہربانی سداشیو
کی راجہ بل کو حاصل ہوئی یہ سنکر نارد نے کہا کہ مہاراج راجہ بل نے کون پربھاؤ سے ایسی خوشی ورتبہ وفرزند
ارجمند پایا برمھا نے فرمایا کہ جس وجہ سے راجہ بل نے بموجب ارشاد رکمین کے سداشیو کی محبت کو بڑھا کر تینون
جہان کو اپنا مطیع وفرمانبردار بنا کر دیوتون کو اپنا خراجگذار بنایا اور جسکی وجہ سے وہ برمھ بھگت ہو کر بشن سے مغلوب
نہو سکا و نیز کیفیت جنم اول کی مفصل ہم بیان کرتے ہین جسکی سماعت سے سداشیو کی محبت روز افزون ہو کر بھگت و مکت ملتی ہے

## دوسرا ادھیاے

برمھا نے کہا کہ زمانہ ماضیہ مین ایک شخص کیونام جرا پاپی دیوتا و برہمن کی مذمت کرنیوالا ہوا اور عورات غیر سے
زنا کر کے بدنام و ہر طرح سے خراب کام کرنیوالا تھا وہ ہتھیار جانداروں کو قتل کر کے اسقدر افلاس و تہیدستی
مین گرفتار ہوا کہ اسکے جسم مین کومن تک بھی نتھی اور وہ چوری وفریب سے اوقات بسری کرتا تھا اور طوائفون
کے ساتھ ہم بستر ہو کر اپنے دھرم کو ضائع کر دیا ایک روز کتو مذکور ایک طوائف کیواسطے پان و پھول و صندل
وغیرہ لیے ہوئے دوڑا جاتا تھا کہ حسب تقدیر بوجہ تیز رفتاری کے زمین مین گر پڑا اور بیہوش ہو گیا اور جبکہ
دیر کے بعد اسکو ہوش آیا تو جو عطریات وغیرہ کہ زمین مین گر پڑے تھے وہ نام شیو سے منسلک کر دیا اور پہلے
نمہ شوای کو زبان سے کہا اسی عرصہ مین وہ مر گیا اور اسکو عاصی تصور کر کے جمراج کے پیادے لینے کو آئے اور فوراً
پکڑ کر پاس جمراج کے لیے گئے جہاں مجرمون کو سزا دی جاتی چنانچہ ایک اور ہولناک سے جمراج نے کہا کہ ای سر پاپی
تو نے جہان مین بڑے بڑے گناہ کیے چنانچہ اور اپنے نیک دھرم کو چھوڑ دیا تیرے گناہ بھی ہم زبان سے بیان
نہین کر سکتے مگر تجھکو ہم سخت دوزخ مین ڈالدینگے یہ سنکر کتو نے جواب دیا کہ ای مہراج جمراج ایک ہی نظر کی
دیکھنے والے ہماری بات کو دل صاف کر کے سماعت کرو کہ مین کچھ پاپی نہین ہون یہ سب الوان نے ظلم کیا ہے
مجکو دھرم کا نتیجہ دیکر خراب کامون کا ہی پھل دو یہ سنکر جمراج متردد ہو کر چترگپت سے منفعل ہو کر فرمایا کہ جو بات
کتو کہتا ہے اسکو دل لگا کر سنو یہ باوصف اسقدر گناہگار ہونیکے کلام گستاخانہ بلا خوف کہہ رہا ہے یا تو مین نے خود
غلط فہمی کی ہے یا آنکہ یہ ضرور داخل جہنم کیا جاویگا یہ سنکر چترگپت نے فوراً شیو کا دھیان کیا اور شیو کی مہربانی

شامل حال کتو کے جان کر جمراج سے کہا کہ تم تمام عمر اپنے گناہان عظیم کیے گر مرتے وقت کتو نے ایسا کام نیک کیا ہی
کہ واسطے طوائف کے عطریات وغیرہ لیے ہوی جاتا تھا اتفاقاً زمین مین گر کر تمام سامان کو شیو آرپن کر دیا اور
شیو کے قدمون مین مرتے وقت دل لگایا ہماری رای مین یہ قابل سزای دوزخ کے نہین ہی اسکو سُرلوک دینا چاہیے
اور تین گھڑی تک اندر اس اسکو ملنا چاہیے اور وہان جو کچھ کہ اسکے دلمین آوی وہ کرے جمراج نے منظور کیا
اور صورت نیک ہی کتو کو درشن دیکر شیو کی بڑای کہا اسی عرصہ مین برہسپت مع دیوتون کے آئے اور کتو کو
ایراوت اندر کے ہاتھی پر سوار کر کے اندر کے گھر مین لیگئے اور برہسپت نے اندر سی کہا کہ تین گھڑی کیواسطے
کتو کو اپنی مسند پر جگہ دو اور ہمارے حکم کی تعمیل کرو اُسنے عمدہ چیز کو شیو کے نام پر آرپن کیا ہی اسوجہ سی تمہاری مسند
اسکو ملی ہی یہ سنکر اندر نے اپنے گرو کے حکم کو مان کر تفکر کے ساتھ اُس جگہ سے اور کہین جا بیٹھے اور کتو
بجای اندر کے مسند پر بیٹھا اور نہایت مسرور ہوا اے نارد عطریات وخوشبویات کے آرپن سی کتو اس حالت کو پہونچا
درحالیکہ اتفاقیہ و تقدیری عطریات کا آرپن اسقدر منتج ہی تو اگر کوی شخص محبت کی ساتھ آرپن کرے تو مکت پاوی مین
کیا شک ہی جو شخص شیو کو مع گرجا کے روزمرہ محبت سے پوجن کرتے ہین وہ سدا کتو شیو کی مکت کو پاکر مسرور
رہتے ہین شیو کی پرستش کرنیوالے کو کوئی شے تینون جہان مین نایاب نہین ہی اسیطرح مانند کتو و گن ندھ کے
بیشمار لوگون نے شیو کی مہربانی سی شیو لوک کو پایا ہی المختصر اُسوقت تم نے یعنی نارد کتو سے کہا کہ اب تم سچی
اندرانی کو اپنے پاس بولا لو اور جسکی وجہ سی تمہاری سلطنت پر رونق معلوم ہووی کیونکہ اصل خوشی کی اُسکے برابر
دوسری نہین ہی مگر کتو نے تمکو تبسم ہو کر جواب دیا کہ ہمکو سچی سے کچھ غرض دسرو کار نہین ہی پھر تو ایسی بات کو زبان سی
نہ کہنا بعدہٗ کتو نے دان دینا شروع کیا اور اگست کو ہاتھی اور بسوامتر کو گھوڑا اور برہسپت کو کامدھین و
گات کو اور کوون کو کلپ برچھ دیگر بہت اسیر باد پایا علی ہذا القیاس بیشمار عمدہ چیزین سب کو دان دیدیا
اور کھٹر دون کی بڑی پرستش کی اُسنے تین گھڑی تک خوب خیرات کیا بعدہٗ اندر بدستور اپنی مسند پر بیٹھا و سچی کو
بولایا اور بڑے غضب سی آنکھین لال کر کے کہا کہ تمہارے ساتھ کتو نے ضرور فعل بد کیا ہی تم ہمسے راست راست
کہو یہ سنکر سچی نے کہا کہ تم اپنے مطابق سب کو دیکھتے ہو تمہارا دل پاک نہین ہی کتو کے حالات نہایت پاکیزہ ہین
یہ کتو بدرجہ غایت پاک اور شیو اُسکے اوپر مہربان ہین وہ موہ وغیرہ رجوگن کے دام سے رہا ہو کر شیو کا بھگت

ہوگیا ہے اور وہ پرم پد کو پاکر تینون جہان کی عیش و آرام کو حاصل کریگا یہ کہکر سبھی خاموش ہوے

## تیسرا ادھیاے

برہمانے کہا کہ ایسے کلمات سبھی کے سنکر اِندر بہت شرمندہ ہوا اور خاموش ہوکر بیٹھ رہا مگر جبکہ اُسنے دیکھا کہ
ابراوت ہاتھی اور اوچیشروا گھوڑا کامدھین وغیرہ وہ کچھ نہیں ہین تب برہسپت سے کہا کہ یہ سب چیزین کون
چُرا لے گیا برہسپت نے کہا کہ یہ سب چیزین کنتو نے خیرات کردیا اُسنے حالت محود اختیاری مین جو چاہا
وہ کیا اُسنے اپنی سلطنت کو واسطے تین ساعت کی جانکر اچھے کامون کو کرلیا یہ سنکر اِندر نے کہا کہ ہمکو
وہ تدبیر بتلاؤ جس سے ہم اپنے تمام سامان کو واپس پاوین برہسپت نے کہا کہ اسبات کی صلاح جمراج کے پاس جاکر
کرو اِندر بعد پانے تعظیم و تکریم کے کہا کہ تمنے کنتو کی شرارت کو دریافت نہین کیا تمنے اُسکو ہماری جگہ پر کسواسطے
قایم مقام کیا اُسکے فعلون رکیچ سے مجکو بڑی تکلیف ہوئی ہی دیکھو اُسنے ہماری تمام اشیاء نفیس کو دیڈالا تم ہمارے
تمام اسباب معروضہ کو حاضر کردو یہ سنکر جمراج نے کنتو کو بلاکر غایت غیظ و خشم سے کہا کہ تونے یہ کون کرم کیا ہی
تجھکو پرائی دولت کے غارت کرنے سے سخت جہنم ملیگا اور تم اپنے بدفعلون کی نتیجہ پاؤگے یہ سنکر کنتو نے غایت غصہ سے
بلاخوف جمراج سے کہا کہ مین بڑا پاپی ہون مگر مجکو اندیشہ نہین ہی ہمنے اِندر کے یہان کیا ایسا گناہ کیا ہی تم کسواسطے
ہمارے حق مین ایسی دعاے بد کرتے ہو جبتک ہمارا اختیار جاری وہان رہا ہمنے جو دلمین آیا اور جو کام لائق تھا کیا
تم کسواسطے اُسکو گناہ مین شمار کرتے ہو جمراج نے کہا کہ دان دنیا زمین مین واجب ہی جہان دان دینے سے
پھل ملتا ہی اور دیوتون کے لوک مین دان دنیا واجب نہین ہی یہ بات بید و پوران کہتے ہین اسوجہ سے تمہارے
اوپر بہرا عاید ہوتی ہی تمکو ہم ضرر اکماحقہ دیونگے کیونکہ تمنے بید کی خلاف کام کیا ہی اسطرح کنتو کو بہت ڈراکر چترگپت سے
دھمکا کر کہا کہ اسکو طبقات دوزخ مین ڈالدو اور انواع عقوبت مین گرفتار کردو یہ سنکر چترگپت نے ہمکر
فرمایا کہ اے دھرمراج خلاف بید دھرم کے آپ ایسی بات اپنی زبان پر لاتے ہین کنتو کسوجہ سے دوزخ مین
جاسکتا ہی اُسنے عمدہ دھرم بموجب بید کے کیا ہے جو دان شیو کے نام سے دیا جاتا ہی وہ تردید کے لایق نہین
ہے اسلیے بید کے مطلب کو سمجھکر کنتو کو دوزخ مین نہ ڈالو کنتو کے تمام گناہ بوجہ ایسے کامون کے جل گئے ہین
اُسکے برابر تینون جہان مین کوئی دیوتا و انسان دھرموان نہین ہی دھرمراج نے ایسے کلمات چترگپت کو

سنکر اندر سے کہا کہ تم دیوتون کے راجہ اور زناکاری مین معروف ہو تمنے سو اشمید جگ کرکے اندر لوک کو پایا ہے اور کتو بھی اپنے
نیک کامون سے تمام گناہان کو خاکستر کرڈالا ہے تم اگست وغیرہ منیشران کے پاس جاکر عجز و انکساری سے تردید
کی درخواست کرو اور انکو مال و دولت بے شمار بعوض اشیاء خراب شدہ کے دو تاکہ تم اپنی سب چیزونکو واپس پاؤ
چنانچہ اندر اپنی لوک مین جاکر بعد دینے زر و مال بیشمار کے اُن لوگون سے اپنی اشیاء کو واپس لیا اور اپنی سلطنت کو پھر
پاکر بہت خوش ہوا اور کتو بھی برو چن کا لڑکا ہو کر سرچ کے شکم سے پیدا ہوا جو برکھ پربا کی لڑکی تھی اور پہلاد بھی
پیدا ہوئے تھے یہ پہلاد بشن کے ایسے بھگت ہوئے کہ جنکے اوپر کسی کی کچھ نہ چل سکی اور بروچن ذا اپنا سر اندر کو دیکر
تینون جہان مین شہرت حاصل کی اور بروچن سے بل پیدا ہوا یہ بل بڑا صاحب قوت و اقبال ہو کر شیو کی مہربانی
سے ہمیشہ شادان و فرحان رہا اور جس کے جلال پُر کمال کی تاب اندر نہ لاکر کشیب کے پاس گئے اور بل اندر ہو کر سب
دیوتون کا مالک ہوا اور تمام گپت آفتاب و ماہتاب و بلیس وغیرہ کے سب کام خود انجام کرلیا اور شیو کی کرپا سے
تینون جہان کا راجہ ہو کر تمام برہمانڈ کو فتح کرلیا اور جنکے دروازہ پر بصورت برہمن بشن نے دروازہ گری کرکے اندر
کے مقصد کو پورا کیا یعنی روئے زمین کو دان مین لیکر اندر کو دیدیا اور باوجودیکہ بشن نے بڑی دغا اُنکے ساتھ کیا مگر
تو بھی بل کو کچھ رنج نہوا اور بدولت اپنی دان کے ستل لوک مین جاکر بشن کے دوشن روز بروز پانے سے
شادان و فرحان ہے یہ حال ادلین راجہ بل کا ہے کہ جو کہا گیا

## چوتھا اُدھیاے

برہمانے کہا کہ اے نارد اب تلاتل کا حال سنیئے جو ستل سے نیچے ہے وہ وسعت و لمبائی مین مانند ستل کے ہے
اور مکانات اُسکے جواہرات و انواع رتنون سے آراستہ اور دریا و جھیلین گلہائے کنول سے بدرجۂ کمال فرحت بخش
چشم و دل نظارگیان ہین وہان مئے دیت رہتے ہین جنکی مایا جاننے لایق نہین ہے اور جس نے ترپر کو اسطور پر بنایا تھا
کہ کوئی دیوتا اسکو دیکھ نہین سکتے تھے وہ شیو کی بردان سے ہر قسم کی مایا کو موجود کرسکتا تھا اور تمام مایا کا حادث و
مخترع و موجد مشہور ہوا کیونکہ اکثر اُسنے خود اختراع و ایجاد کیا تھا و مدوث آور وہ طبقہ دیت و دانو اسمین اُس قدر
قدر و منزلت رکھتا تھا جسقدر دیوتون مین ہو کر ہان سے عزت و حرمت ہے یہ دانو شیو کی خاوندی سے بلا خوف و
خلل خوش و خورم رہتا ہے وہ وقت جلانے ترپر کی شیو کی سرناگت مین جاکر بچ گیا اور تلاتل کو کل سامان نفیس اشیا

غریب وصحرا اے پر بہار و طیوران شیرین گفتار و آب جوے خوشگوار و گلستان پُر از گل و بار و ار رشک ارم ہو رہا ہی
وہان کسی کو کچھ بھی رنج و اندوہ نہین ہے اور مہادانوم تمام باشندگان وہان کے یہ شیو کی استت پڑھا کرتا ہی کہ اے
سداشیو تم سرناگت آی ہوی لوگون کے پالنے والے مطیعین کی معین و تمام رنجون کی دور کرنیوالے ہو جو تمھارے
پناہ مین آتے ہین آنکے اوپر تم فوراً مہربان ہوتے ہو مین نے اسبات کو بوجہ احسن دیکھ لیا ہی کہ جبتک مین تمسے
برخلاف رہا تب تک میری قیام و راحت کی صورت ظہور پذیر نہوی اور جبکہ مین آپ کے سرناگت گیا تو تم نے مجکو
اپنا غلام جانکر ممتاز و معزز فرمایا یہ تمھارے قدیم روش و رویہ ہی کہ اول انکو مغلوب کرکے پھر خوشنودی ظاہر کرتے
ہو مجھکو تم نے اپنی اطاعت مین پاکر بلاتل کا راجہ بنادیا اسی طرح رات و دن مے دانو شیو کی استت کیا کرتا
ہے اب مہاتل یا پنجش لوک کا حال سماعت کرو جہان کدرو کا لڑکا تچھک سلطنت کرتا ہی اسی کی ہر ایک
کچھ مین جواہرات گرانمایہ اس قدر ہین جو اُس لوک کی تاریکی کو دور کیا کرتے ہین اُس لوک کو ہر چہار سمت دریای
نواح و ہر جگہ جای عمدہ خوش آب و جوی و حوض و چاہ و باولی و دشت پر بہار و باغہای پر از درجہان بادرو سایہ دار
مع جانوران شیرین سخن موجود ہین وہ لوک ہمیشہ رنج و مرض ہی خالی اور اُسکے ساکنان ہمیشہ خوش و خرم رہا
کرتے ہین وہ لوک وسعت و فسحت و طول و عرض مین بموجب دونون لوک مذکورہ بالا کی ہی وہان تچھک و کالک
و کھک و سکھین وغیرہ اکثر سرپ یعنے اژدہا واقعی و مار بڑے زہریلی رہتے ہین آنکے اشکال عجیب طور کے ہین
اور انکے پاضیون مین ہین یعنے جو اژدہا پان پر اجمان ہین وہ شیو کی پرستار اور ننباست یعنی گرڑ سے مخوف
رہتے ہین اُنکے عیش و جشن و سامان بہجت و کامرانی و اسباب اہبت شادکامی و تجمل شاہانہ و جواہرات گرانمایہ
و مکانات مرصع زرنگار و بوستان پر از بہار و زنان صاحب جمال و مہوشان پر از غنج و دلال کو ہم کہانتک
بیان کرین تجمل تچھک شیو کا بڑا پرستار ہے جسنے چندرانگد سے گفتگو کرکے اور اسکو شیو کا پرستار سمجھکر
اُسکے مطالب کو پورا کیا یہ تچھک استت مفصلۂ الاول سداشیو کے حضور مین قرات کرتا ہی جے جے شنکر سداشیو
بھگتون کی بھلائی کرنیوالے تمھاری مہمان بڑی پیچیدہ اور باریک ہی برہماشن و دیوتا من و سنک و سارو
و سندکا و کسلیش و نارد و بیاس ہر طرح سے تمھارے اوصاف کو بیان کرتے ہین لیکن عاجز ہوکر خاموش
ہو رہتے ہین ای نارد اب ہم رساتل کا ذکر کرتے ہین جو مہاتل کے نیچے ہی اور وہ وسعت و طول مین مانند ایک

مذکورہ سابق کے ہی وہان وانو دویت جنکو پر کہتے ہین اور کالکی ونوات کوچ وغیرہ دیت رہا کرتے ہین ایک
زمانہ مین دیوتون نے انکو بڑا صاحب اقتدار و دوت جانکر سرناگو برتم برسات پرڈانو کے پاس روانہ کیا جسکو
دیکھ کر ٹرپی دیہہ نشریف بری کے دریافت کرکے مصالحہ چاہا سرہای ڈی کہا کہ تم نہین جانتی ہو کہ شن تینون جہان کے
مالک و پرورش کنندہ ہین وے چاہتے ہین کہ دیتون کو مار کر تینون جہان کو اپنی سایہ عاطفت مین پرورش کرین تم
اسقدر غافل ہو تمہارا بچنا اب مشکل ہے ایسے کلام خوفناک سرہای ڈسنکر بہت خوفناک ہوا چنانچہ اُسوقت سے دہ ہمیشہ
مخوف رہکر رات ودن ڈنڈوت اور پرلیس سداشیو کی کیا کرتا ہی تاکہ دیوتون کے ہاتھ سے بچا رہی ای نارد قاعدہ
کلی ہے کہ جو شخص سداشیو کی سرناگت مین ہوتا ہی اُسکو کبھی رنج وغم نہین ہوتا اب **پاتال لوک** کا ہم بیان
کرتے ہین جو رسائل کے نیچے ہی جو عرض وطول مین مانند اور لوگون مسبوق الذکر کے ہی وہان باسکی ناگ سیع
سنکہ و کلاک ودہترت راشتر ودہنجی وکمبل واشوتر و دنجی وو دیووت زکر کوٹ وغیرہ بہت قسم ناگون کی
رہا کرتی ہی جسکے سرون مین پانچ وسات ودس وسو وہزار من تک ہوتے ہین وایسے من ہین کہ جنکے روشنی
کے باعث سے وہان رات ودن مین کچھ تمیز نہین ہوسکتا وہان ضعف وفنا وخوف دیوتون
کا آثار نہین ہے اُنکی عمارت وپوشاک مرصع زرنگار ہین وے سب سداشیو کے بھگت ہین
اُنکو کوئی رنج بلا تکلیف لاحق نہین ہوتے اُن سب کے راجہ باسکی ناگ ہین وہ مع تمام ناگون کے
شیو کی یہ استت کرتے ہین کہ ای سداشیو تعین کیلئے قدیم وبے انجام وواحد وسب کی مالک وتینون جہان کی مارنے
والے لافنا و لازوال و برہم ہو جنے تمہاری ذات کو ایسا جانکر تمہاری سرناگت کو اختیار کیا ہی تمکو سب لوگ بھگت
وتسہیل کہتے ہین کیونکہ تم غایت مہربانی سے بھگتون کے پرانی کو دور کردیتے ہو جسطرح پانی مین سردی و آگ
مین گرمی اور ماہ مین خوشی اور آفتاب مین جلال اور دودھ مین گھی ہے اسیطرح تمکو تینون جہان مین دریافت کی ساتھ
یقین کیا ہی تم سے علیحدہ جہان کوئی شئے نہین ہے برہماسی لیکر جس تک تمہاری مطیع ومحکوم ہین اور تم بدون
کانون کے سنتے ہو اور بدون آنکھون کے تینون جہان کو دیکھتے ہو اور بدون ناک کے سونگھتے ہو اور بدون
منھ کے بید کو پڑھتے ہو اور بدون ہاتھون کے باڑو اور باوجودیکہ طاہر ہین کوئی حواس یا جسم نہین رکھتے ہو لیکن تو بھی
سب باتون کے فاعل تعین ہو اسبات کو کوئی شخص جانتا ہی اور بید بھی تمکو ست کہکر بیان کرتے ہین اور

برھما بشن دیوتا وغیرہ بھی تمھارے اوصاف کو بیان نہین کر سکتے تم صرف بھجن کے مطیع ہو انہی مادہی
سات طبقہ مذکورہ بالا جو جو ستر ہزار جوجن ہین اور جو سات لوک اتل سے لیکر پاتال تک ہین سپت ہنوز
बहुत्तर
یعنے ہفت طبقہ زمین کے کہے جاتے ہین

## پانچوان ادھیائے

برھمانے کہا کہ ساتوان لوک مذکورہ بالا علحدہ علحدہ بہ تعداد دس دس ہزار جوجن کے ہین اور مانند جنتیہ
کے بلند اور مدور و مساوی ہین اُن سب کی طوالت ستر ہزار جوجن ہے اُن ساتوان لوک کے نیچے اور
اور ایک لوک ہے جو سب لوگون کے اصل اصول ہے اُسکا عرض بیس ہزار جوجن ہے اُس مین شیش جی کا
قیام رہا کرتا ہے اُنکے ہزار سر ہین اور ہر ہر مین ایک قطار جواہرات درخشندہ و تابندہ براجمان ہے اور وہ
اپنی ایک سر پر زمین کو دھرے ہوے ہین وہ شیو کے تامسے گن کی مورت ہین اور شیو کا دھیان کیا کرتے ہین
اُنکا دوسرا نام سنکرکھن اور اننت اسوجہ سے ہے کہ جسقدر مخلوقات ہے اُس سب کو وے کھینچے اور قایم کیے ہوے
ہین اسوجہ سے سنکرکھن اور بوجہ اسکے کہ اننت یعنی لاانتہا ہین بنام اننت کے مشہور ہین جبکہ ایام قیامت کے نزدیک
ہوتے ہین تو وہی رودر جی دونون ابرو کے درمیان سے پیدا ہوتے ہین اور گیارہ تن دھارن کرکے اپنے
پرکاش سے طرفۃ العین مین قیامت کرکے سبکو معدوم و فنا کر دیتے ہین اُسوقت اُنکے ہاتھ مین ترسول ہوتا ہے اور
قیامت کرتے ہوے چہرہ جلال و افروختگی تنکار سے پُر ہوجاتا ہے اور ابرو بند ہے وغ اسقدر دکھلا دیتے ہین کہ
جسکو مستقل مزاج بھی دیکھکر بیہوش ہوجاتی ہین اور بعد قیامت کے پھر بدستور عمدہ سروپ زیورات سے ملبوس
ہوجاتا ہے جسکے قدمون کی خدمت و سیش کرتے ہین اور ایک نظر سے آنکھون کو قدمون مین سیکر دیکھا کرتے ہین اور
اور ناگ کنیا یعنے ناگون کی لڑکیان زیورات سے آراستہ ہوکر قدم مبارک کو دبایا کرتی ہین اے نارد اننت اسطرح
جنکے قدمون کی خدمت سے کوئی اُلگہ باقی نہین رہتا اور جسکی خدمت دیوتا و منی و انسان
شادان رہتے ہین
و کل مخلوقات کرتے ہین اور اُنکو خوشنود کرکے مورد مراحم سداشیو کے ہوتے ہین اُنکی خدمت سے شیو کی بھگت
بڑھتی ہے علی ہذا القیاس تمام دیوتون کی بھگت و پرستش اسواسطے کیجاتی ہے کہ اُسکے پھل سے شیو کی محبت بڑھتی
ہے اسلیے واجب ہے کہ روزمرہ سداشیو کی قدمون کی خدمت کیا کرے اور شلیش نے بھی بات تصور کرکے

شیو کے قدمون کی خدمت منظور کی ہے اور روزمرہ بعد فراہمی سامان کی پوجن سداشیو کی کرکے بعد ڈنڈوت بار بار کے خوشی و بشاشت کے ساتھ شیو کی حضور مین یہ استت پڑھتے ہین جی ناتھ شنکر کمال پاک سمت ہو برتر و عیبون سے مبرا تم اپنے بھگت کو عاجز دیکھکر زمین مین اوتار لیتے ہو اور بعد نیست و نابود کرنے ظالمون کے اپنے بھگتون کو نہال کرکے دنیا مین راحت اور عقبے مین مکت عطا فرماتی ہو آپ نی کہان کسکے کام کو پورن نہین کیا جبکہ آپ نی دیوتون کو حرارت زہر ہلاہل سے جلتے دیکھا تو خود اسکو نوش کرکے دیوتون کو جلنے سے محفوظ رکھا دیکھے بیادہ نے آپ کی کوئی پرستش بھگت ایسی نہین کی تھی کہ مکت پد اسکو دیا جاتا مگر اسکے پیرون کے زور سے بیل تیز رفتار سے ٹوٹ کر شیو کے لنگ پر باد انستہ گر پڑی آپ نے اپنا پرستار اسکو تصور کرکے مکت کردیا اسیطرح ایک ہرن کو مع ہرنی کے پرم پد مرحمت فرمایا اور ہرن مذکور کو مع اسکی عورت کے تار دیا اور تم ہمیشہ اپنے بھگتون کے لیے طرح طرح کی سروپ دھارن کرکے اوتار لیا کرتے ہو آپ نے بشن کے اوپر مہربان ہو کر بیاس خاطر انکی جالندھر و تریپورہ و تارک کا ناس کردیا اور راول کام کو جلا کر بعدہ رت کی حال زار پر رحم کرکے اسکو از سرنو زندہ کردیا اور جبکہ آپ اپنے قدوم مبارک کو زمین مین مار کر رقص کرتے ہین تو تمام روے زمین و طبقات آسمان و صحرای طور کانپ اٹھتے ہین اور جسوقت کہ آپ اپنی بازوی مبارک کو اوپر اٹھاتی ہین اسوقت آسمان چکر کھاتا ہی آپ نی برہما کا سر پنجم کاٹ کر اشتباہات جمیع ملایک کو رفع کردیا ہم آپ کی مہمان بیان کرنے لایق نہین ہین آپ کو کال بھی ڈرتا ہی اور برہما و بشن تمام دیوتا آپ کی ابروے مبارک کو دیکھا کرتے ہین کہ کیا ارشاد ہوتا ہی اور آپ کی مہمان کمال لطیف و نہایت باریک ہی جسکو بید و پران بھی نہین کہسکتے اور گنگا و للت دیبادہ و سری و سہر و سری گرد کتبوہ گن ندھر وغیرہ جو اول درجہ کے پاپی تھے انکی گت مکت کو خیال کرکے ہمارے دلکو بدرجۂ غایت اطمینان و خوشی حاصل ہوتی ہے

## چھٹوان ادھیاے

نارد نے کہا کہ ای برہما طبقات دوزخ کہان ہین اور وہ تینون جہانمین شمار ہوتے ہین یا آنکہ تینون جہان سے علیحدہ ہین برہما نے فرمایا کہ ساتون لوک یعنے پاتال کی جسکی کیفیت ہمنے بیان کیا ہی اور جہان سداشیو کا ایک لنگ قایم ہی اور جسکی بلندی ہزار جوجن اور جسکی عمارت دس ہزار جوجن تک طولانی و وسیع چلی گئی ہی چنانچہ اس پاتال لوک کے نیچے پانی کے اوپر طبقات جہنم واقع ہین جو تعداد مین چھپن کرور مشہور ہین وہ سب طبقات نہایت شدائد و صعوبت و عقوبت و جزار

१ तामिस्र
२ लोहशंकु
३ महारौरव
५ शाल्मलि
४ रौरव
६ कुड्मल
७ काकोल
८ कुम्भपाक
९ कालसूत्र
१० संघात
१२ लोहचारक

وسزا و تعزیر کی مقامات ہین لیکن اُمنین جو نرک راج یعنے سلطان الجہنم مشہور ہین وہ یہ ہین پہلا
نت وھور دوسرا اندہست تیسرا مسر چوتھا کریح پانچوان ارگل چھٹوان شالمل ساتوان نکھی پاک اور
بموجب قول دوسرے مُن کے طبقات نرک راج اکیس ہین یعنے تامسر ولوہ شنک و مہابھیرون
وشالمل وروڑ و دکدھ و بھیکر و پوت رج وکال سوتر و سنگھات ولوہ ڈنڈ و تاپن وکنکال و سنجون
و مہاتیہ و اپیح واندہ و تامسر و نکھی پاک و آرش تپر و تپن اور بموجب قول ثالث ایک مُن کے
اکیس جہنم یہ ہین تامسر واندو ہ تامسر ورور و مہا یور نرک و نکھی پاک وکال سوتر واش پتر و
کنت مکھ واندم کرپ وکرم بھوجن وسند نسک وشالمل و بیرونی دیو یودویران رودہ و نساس
ولالاوان وسوانادن وبلپت واپیح و بریان اور بعضوں منیشرون نے طبقات جہنم کو اٹھائیس
تک بیان کیا ہی منجملہ اُنکے اکیس تو وہی ہین جو اوپر مذکور ہوی اور باقی کے یہ نام ہین چھار کردم
و رکھپس بھوجن وسعل پروت و دند سوک و گھور و آوٹ نرودھن پاپر صیا ورتن و سوچی مکھ اور
جمراج ان طبقات مذکورہ بالا مین نہایت شکل مہیب و صورت تہت و خوفناک سے عاصیون کو
سزا دیتے ہین اور ابرو ی پُرخم و دندان مہیب و ہر سہ چشمان لال لال سے خاموش پر سوار او راواز
مانند ابر قیامت کے کرتی ہوی پاپی کو دیکھ پڑتی ہین جنکو دیکھکر پاپی تھر تھرا جاتا ہے اور
وہی جمراج دہرم والے لوگون کو صورت زیبا و شکل رعنا سے درشن دیکر نہال کر دیتے ہین
اور اُنکا نام ایسی صورت کے ساتھ دہرم راج مشہور ہی اُنکا شہر سمت دکھن کے ہے
جہان پتیرون کا قیام رہا کرتا ہی جو دھرم و ادھرم کی بابت گفتگوے فیما بین کیا کرتی ہین اور اُنھین کی تشخیص و تجویز
کے مطابق حکم سزا دہی یا رہائی پاپیون کے دیا جاتا ہی اور چتر گپت بھی بمنزلہ میر منشی و محرر اعمال نامجات کی ہین وے
سب کی افعال نیک و بد و اعمال حسن و قبیح رات و دن لکھا کرتے ہین یا بارہ لڑکے ہمارے جو بنام سروان کی مشہور ہین
وے ماجراے نیک و بد ہر انسان سے چتر گپت کو شبانہ روز آگاہ کیا کرتے ہین اور اُس مجلس مین اچھے اچھے دھرماتما و فرمانروایان
زمین جنھون نے تا دم زیست انصاف و عدل کے ساتھ جہان بانی کیا میر مجلس ہین وہان کا قاعدہ یہ ہی کہ جبکہ کوئی
شخص اسیر پنجہ اجل ہو کر وہان جاتا ہی تو پہلے پتر لوک تجویز کرتے ہین کہ یہ شخص پاپی ہی یا آتما دھرماتما اگر معلوم ہوا کہ یہ

१२ तापन
१३ कुंकाल
१४ संजीवन
१५ महापथ
१६ अविचि
१७ कुंभ
१८ तामिस्र
१९ कुंभीपाक
२० असिपत्र
२१ तपन
२२ क्षारकर्दम
२३ रक्षोगण भोजन
२४ शूलप्रोत
२५ दंदशूक
२६ अवट
२७ अवटनिरोधन
पर्यावर्तन
२८ सूचीमुख

یہ شخص دھرماتما ہی تو اسکو اچھے لوگون مین جگہ دیتے ہین اور اگر پاپی قرار پایا تو اسکو طبقات جہنم مین ڈالدینے کا حکم
ہوتا ہی اور حسب ترتیب جمیع طبقات جہنم مین وہ گھومایا جاتا ہی اور وہ شخص جو سدا شیو کے برخلاف رہتے ہین
اُنکو تمام دوزخون مین گشت کرنا پڑتا ہی اب ہم تفصیل گناہون کے اور یہ کہ کون پاپ سی کون دوزخ حاصل ہوتا ہی
مفصل بیان کرتے ہین جسکی سماعت سی عبرت و غیرت و ندامت دامن گیر ہوکر شیو کے قدمون پر محبت زیادہ ہوتی
ہے جو شخص دوسرے شخص کی عورت پامال کو اپنے قبضہ مین لاتے ہین وی جمدوت کے دام مین گرفتار ہوکر
تامسر نرک مین ڈالے جاتے ہین جہان اُنکو خون و ریم پینا پڑتا ہے اور بہت مار کھاکر اپنے اعمال گذشتہ پر
افسوس کرتے ہین اور جو شخص کہ دغا و فریب سی کسی عورت کی عفت مین مخل ہوتے ہین وی اندھ تامسر دوزخ
مین پڑکر سخت مصیبت کو گوارا کرتے ہین اور جو شخص کہ حالت مادمین مین اسیر ہوکر جاندارون کے ساتھ دشمنی کرتے ہین
اور صرف اپنے ہی خاندان والون کی پرورش و پرداخت مین مصروف رہا کرتے ہین اور جاندارون کو قتل کرتے ہین
ایسے لوگ رورو نرک مین داخل ہوکر انواع عقوبت و اقسام مصیبت مین گرفتار رہتے ہین وہان کوئی شخص اُنکی اعانت
و مدد نہین کرتا جسکے لیے اُنھون نے اپنا دھرم غارت کیا تھا اور وہی مظلوم و مقتول اپنا انتقام خاطر خواہ لیتے ہین
اور جو شخص اپنے تن پروری مین مصروف رہکر دوسرے کے لیے بھلائی مین دل نہین لگاتا وہ بھی اُسی رورو نرک
مین پڑکر اپنا گوشت جو جمدوت اُنھین کے جسم سے کاٹ کاٹ کر اُنھین دیتے ہین کھاتی ہین یہ رورو نرک نہایت سخت ہے
اور جو شخص کہ سخت مزاج و سنگدل و بیرحم و نامہربان ہوکر جانورون اور طیورون کے نیست و نابود کرنے مین مصروف
رہتے ہین وی کمبھی پاک دوزخ مین جاکر جلتے ہوی تیل مین ڈالے جاتے ہین اور جو شخص کہ برہمن و پتر وغیرہ کی تمام عمر
مخالف رہی وے کال سوتر دوزخ مین داخل ہوکر سخت عذاب و انتقام مین گرفتار رہتے ہین یہ کال سوتر نرک دس ہزار
جوجن طویل ہے اور زمین اُسکی سراسر تانبے کی ہے اور وہ تانبے کی زمین آتش و آفتاب کے تمازت سی جل رہی ہی اور
جبکہ گنہگار اُس زمین مین چھوڑ دیا جاتا ہی تو اسکو کبھی مقام پر تاب قیام کی نہین رہتی وہ ہر چہار سمت دوڑتا پھرتا ہی
اور کہین اُسکو ٹھہرنے یا آرام لینے کی جگہ میسر نہین آتی اور جو شخص کہ اپنی اصلی دھرم و ایمان کو ترک کرکے پاکھنڈی
یعنی ریاکار ہوکہ بسر اوقات کرتے ہین ائس پتر دوزخ مین داخل ہوکر زمین آتش فشان مین دوڑاے جاتے ہین اور
دو دھاری تلوارون سی دباے جاتی ہین اور وہی شخص اُسقدر شدائد شدید و عقوبت پدید کی تاب نہ لاکر قدم قدم زمین پر

گرپڑتے ہین اور کسی طرحسے صبر وتحمل نہین کرسکتے اور جو شخص آوند لوگون پر ڈنڈ لگاتے ہین یعنے وہ شخص جو سزا یا خراج
دینے کے لایق نہیں انپر حکم سزا یا استحصال محصول کا حکم جاری کرتے ہین انکو جمدوت دوزخ مذکورہ بالا مین ڈالکر
خوب مارتے ہین اور مانند نیشکر کے کولھو مین ڈالکر ٹکڑہ ٹکڑہ کر دیتے ہین اور جو شخص کہ روزمرہ بدون پنچ یگہ کے
موسے کھانا کھاتے ہین وے مانند زاغ کے بے دین ہوکر گویا کیڑون کو کھاتے ہین اور بعد مرنے کے وے لوگ ایک
ایسے حوض مین ڈالے جاتے ہین جو سو ہزار جوجن طویل ہے اور جسمین کیڑہ بھری ہوے ہین اور وہی شخص خود بمنزلہ
کیڑون کے ہوکر خود بھی کیڑون کو کھاتے ہین اور جو شخص کہ جواہرات وغیرہ کی چوری کرتے ہین وی سندلیس دوزخ
مین داخل ہوکر آگ سے داغے جاتے ہین اور جو شخص کہ عورات ممنوعہ شاستر یعنے وہ عورات جسکے ساتھ مجامعت کرنیکا
حکم شاستر مین نہین ہے مجامعت کرتے ہین ایسے لوگون کیواسطے ایک ستون آہنین بنا ہوا ہے جو مانند آگ کی رات و دن جلتا
رہتا ہے اور یہ لوگ اسی ستون مین ہم آغوش کرائے جاتے ہین کہ لذت ہم آغوشی کو یاد دین اور جو شخص کہ مانند حیوانات
کے سوای مجامعت و زنا کے اور کچھ کام نہین کیا وی پپ کٹنک اور شالمل دوزخ مین ڈالے جاتے ہین اور جمدوت انکو
اپنا نشانہ بناکر اپنے تیرونسے چھیدتے ہین اور جو شخص کہ پادشاہ یا ارکین سلطنت یا ملازمان شاہی ہوکر دھرم کے طریقہ
نہین چلتی اور صراط مستقیم دھرم قدیم کو توڑکر اور تمام دھرمون کو ترک و منسوخ کرکے ایک نیا طریقہ دھرم کا قایم و
جاری کرتے ہین وی سب نیتری مین داخل ہوتے ہین یہ ندی سراسر ناپاک اور آہنین جوق کے جوق پاپی لوگ غوطہ
کھایا کرتے ہین اس ندی مین بول و براز و ریم و خون و موے و استخوان و ناخن و گوشت و شحم وغیرہ بمنزلہ پانی کے بھرا ہوا ہے
اور جو شخص کہ طہارت و دھرم و نیم و شرم اپنی کا کچھ خیال نکرکے طوالفون و زنان فاحشہ کے ساتھ مجامعت کرکے مثل حیوان
مطلق کے ہوجاتے ہین وی پیو پودک نرک مین پڑکر ریم و بول و براز و بلغم و تھوک کو بمنزلہ غذا کی کھاتے ہین اور جو شخص برہمن
ہوکر شکار دوست اور جانوران جنگلی کا شکار کیا کرتے ہین وی بعد وفات کی پران رادوہ دوزخ مین داخل ہوتے ہین
اور جمدوت تیرون سے انکا جسم سنزنا یا چھید ڈالتی ہین اور جو لوگ جھوٹھ موٹھ محض براہ ریاکاری و فریب کے جگ کا بہانہ کرکے
بیرحمی کے ساتھ قتل حیوانات کے باعث ہوتے ہین وی بیشس نرک مین داخل ہوکر سخت مصیبت مین گرفتار رہتے ہین اور جو شخص
کہ اپنی اصلی عورت کو ترک کرکے دوسرے برن کی عورت سے ہم بستر ہوتے ہین وی لالابھکچہ دوزخ مین پڑکر منی کو نوش کرتے ہین
اور جو شخص کہ پیشہ چوری و غارتگری کو اختیار کرکے اورون کا مال لوٹ لیتے ہین اور گانون اجاڑ دیتے ہین وے

سوا مادن دوزخ مین داخل ہوتے ہین جہان وہ شُتر کتنی مہیب صورت سے ایسے شخص کا گوشت نوچ نوچ کر کھاتے
ہین اور جو شخص کہ طمع سے یا آنکہ بہ نیت حاصل کرنے دان کی جھوٹی گواہی دیتے ہین یا آنکہ معاملات متعلقہ زر و خیرات مین جھوٹھ
بیان کرتے ہین وہ ایسیچی ترک مین داخل ہوکر انواع صعوبت و تشدد مین گرفتار رہتے ہین اور دہان ایک پہاڑ سو جوجن
طول نہایت تنگ و باریک واقع ہے چنانچہ جمدوت ایسے شخص کو اُس پہاڑ کے اوپر چڑھا کر سر کے بل نیچے ڈالدیتے ہین اور تب شخص
گناہ گار کا جسم پرزہ پرزہ ہو جاتا ہے اور اگر کوئی شخص برہمن یا عورت ہوکر شراب نوش کرتے ہین تو ایسے لوگ کنوان کے
کیڑے ہوتے ہین یہ کیفیت مجمل اکیس طبقات جہنم کے ہے اب ہم سات طبقہ جہنم کی کیفیت کو بیان کرتے ہین یعنے اگر کوئی
شخص کسی ایسے شخص کے ساتھ جو برون و آسرم و تپ و جپ و آچار مین اعلی و کامل ہو کر ساتھ سختی و ظلم و بدخلقی و بے مروتی
کے پیش آوے تو وہ چہار نیک دوزخ مین سر کے بل ڈالا جاتا ہے اور جو شخص کہ کسی انسان کو بطور بلدان کی قربانی
کرتے ہین یا جو عورت ہوکر گوشت کو کھاتی ہے ایسے انسان رکچھ بھوجنی نرک مین داخل ہوکر بیزار پاتی ہین اور جمدوت خود
ایسے لوگون کو بجنور جراح کے پھاڑ کر اور اُنکا گوشت جسم سے کاٹ کاٹ کر کھالیتے ہین اور جو شخص کہ ناکردہ گناہون کو
لسبواس دیکر پھر انکو مار ڈالتے ہین اور جانداروں کے قتل پر راضی ہوکر بذریعہ جال و دام کے جانورون کو پکڑتے ہین
اور برخلاف و عدم رحم کے ظلم کرتے ہین ایسے آگ سول پروت دوزخ مین داخل ہوکر بغایت گرسنگی و تشنگی سے حیران و
پریشان رہتے ہین اور زاغ و زغن و کرگس وغیرہ اُنکے جسم کا گوشت اپنی منقارون سے نوچ نوچ کر کھاڈالتے ہین اور جو
شخص کہ جانداروں کے ساتھ بُرائی کرتے ہین وہ دندسوک جہنم مین داخل ہوکر شیران پنج دہن و ہفت دہن سے سخت
تکلیف کو اُٹھاتے ہین اور جو شخص کہ اندھون و نابیناؤن کو راہ راست سے بھٹکا کر واسطے جانی سمت کسی نالہ و غار وغیرہ کے
اشارہ کرتے ہین وہی آیت نبرودہن دوزخ مین داخل ہوکر سخت عذاب مین مبتلا رہتے ہین اور جو شخص کہ انتھو و بھیا
گتون کو نگاہ خشمگین و نظر بد سے دیکھتے ہین اُنکی آنکھین زاغ و زغن بعد موت کی نکال لیتے ہین اور جو شخص کہ غرور مال و دولت
مین مغرور اور اُسی کی فراہمی مین مصروف رہکر عام لوگون کو بنظر حقارت معاینہ کرتے ہین اور شب و روز بجز حفاظت
و جمع کرنے مال کے دوسرا کام نہین کرتے وہ مہا شمل دوزخ مین داخل ہوکر سوچی مکھ مین مقیم رہتے ہین اور جمدوت
سوزنون سے اُنکے جسم کو مجروح و مقروح کردیتے ہین ای ناردایسے ایسے جہنم وہان ہزارون ہزار ہین جو بوجہ طوالت کی بیان
نہین کیے گیے اور سمجھنا چاہیے کہ ہر شخص بموجب کمی بیشی گناہان کے وہان سزایاب ہوتا ہے اور جسطرح کہ پاپیون کو

طبقات جہنم مین داخل ہوکر طرح طرحکے تکالیف کو گوارا کرنے پڑتا ہی اسی طرح دھرماتمون کو طبقات بہشت مین انواع انواع راحت و آرام حاصل ہوتے ہین اور جبتک کہ کوئی جُزو ثواب یا عذاب کا باقی رہتا ہی تب تک اُسکو جہان فانی مین اکر جسم دھارن کرنے پڑتا ہی اور جسکی جیسی باشنا ہوتی ہی اُسکے مطابق اُسکے نشانیان نمودار ہوتی ہین یعنے بموجب ثواب و عذاب خود ہا رنج و راحت کو جہان فانی مین پیدا ہوکر بھوگ کرتے ہین جو شخص یہ بیان کان لگاکر سماعت کرتا ہی وہ دوزخ نہ دیکھتا بہشت مین خوش و خرم رہتا ہی

## ساتوان ادھیاے

برہمانے کہا کہ طبقات عالم پائین کی کیفیت ہم بیان کر چکے اب ہم عالم بالا کا حال مفصل کہتے ہین واضح ہو کہ عالم بالا مین آٹھ لوک مفصلہ الذیل شمار کیے جاتے ہین منجملہ اُنکے اول بھوت لوک یعنے عالم فانی ہی اور جسمین انسان رہتے ہین لاکھ پچاس کروڑ جوجن طویل ہی اور اُسکے متعلق سات دیپ ہین جنکو ہر چہار سمت سے بحار سبعہ گھیرے ہوے ہین پہلا جمبو دیپ دوسرا پلکہ تیسرا شالمل چوتھا کُس پانچوان کرونچ چھٹوان شاکدیپ ساتوان پُشکر یہ ساتون دیپ پہلے سے دوسرا اور دوسرے سے تیسرا طول مین دوچند ہین اور ساتون سمندر جو ساتون دیپ کے گردا گرد بمنزلہ خندق کے محیط ہین اُنکے نام یہ ہین پہلا چھار ودوہ یعنے دریای نمک دوسرا اکھرسودوہ یعنے بحر الشربت تیسرا سرودوہ یعنے قلزم شراب چوتھا گھرتودوم یعنے بحر روغن زرد پانچوان چھیرودوہ یعنے بحر الشیر چھٹوان منڈودوہ یعنے سمندر جغرات ساتوان سدھودک یعنی دریاے آب صاف اور جو سمندر جس دیپ کے متعلق ہے اور راجہ پریہ برت راجہ منُ مہاراج کے لڑکے ساتون دیپ کے راجہ ہوے تھے چنانچہ پریہ برت نے اپنے ساتون لڑکون کو ایک ایک دیپ دیدیا تھا جہان اُنھون نے فرمان روائی کیا اُن سات لڑکون کے یہ نام ہین پہلا اگن دہر دوسرا اجمب تیسرا اکھ باد چوتھا کنک دیت پانچوان دھرت پرشت چھٹوان میدھا نتھ ساتوان بیت ہوتر یہ بیان برہما کا سنکر نارد نے التماس کیا کہ مہاراج آپ نے یہ کیفیت عالم فانی کی مع تذکرہ بحار سبعہ کی نسبت مختصر بیان فرمایا ہی اور میری تمنا یہ ہی کہ روی زمین کی تمام کیفیت مشرح سماعت کرون برہمانے فرمایا کہ شیو کی مایا اور روی زمین کی کیفیت حیطۂ امکان و حصر بیان سے خارج ہی اُسکو کماحقہ کوئی شخص نہین جانتا مگر تاہم مین بھوگول یعنے روی زمین کی کیفیت بموجب علم و تحقیق اپنی کے لکھتا ہون

## کیفیت جمبو دیپ

یہ جمبو دیپ نیت جوجن وسیع و مطول ہی اور مانند برگ گل کنول کے مدور و مساوی وندی پر رکھا ہوا ہی اُسکے اندر نو کھنڈ

اور آٹھ پہاڑ ہین کھنڈون کے یہ نام ہین پہلا بھدراسو دوسرا ہربرکھ تیسرا کم پورکھ چوتھا بھارت پانچوان کیت مال چھٹا
رمک ساتوان ہرن مے آٹھوان کورنوان ایلاورت جو آٹھون کھنڈ کے وسط مین واقع ہی اور آٹھون پہاڑ کے نام
یہ ہین پہلا گندھ مادن دوسرا نکھد تیسرا ہیم کوٹ چوتھا ہمالیہ پانچوان مالیان چھٹوان نیل گر ساتوان سویت آٹھوان
سرنگ وان اور الاورت جو آٹھون کھنڈ کے وسط مین ہے بیان کیا ہے اسکی ناف مین سمیر نامی ایک پہاڑ سب پہاڑون
کا راجہ قایم ہے جو تمام وکمال طلائی ہی اور برابر وسعت دیپ کی مرتفع ہی اور الاورت کے ہر چہار سمت اور اکثر جہان جاوی
دحایل ہین یعنے سمیر کے پورب ایک دکھن طرف تین پچھم جہت مین ایک اور اوتر مین تین پہاڑ قایم ہین اور سمیر کے
گرد چار پہاڑ محیط ہین یعنے اول مندر دوم میرو سوم سپارس چوتھا کمد اکھہ اور وہان چار درخت ہین
پہلا آم دوسرا جامن تیسرا کدنب چوتھا برگد اور چار حوض مفصلہ الذیل وہان موجود ہین پہلا حوض دودھ کا دوسرا ارکھ
شہد کا تیسرا آغار شربت کا چوتھا تالاب عمدہ پانی کا اور چار جنگل دیوتون کے سیر و تفریح کرنے کو وہان ہین پہلا نند
بن دوسرا چیترتھ تیسرا ابھراجک چوتھا سرتو بھدر اور میرو کے پورب طرف دو پہاڑ جٹھر و دیوکوٹ نامے ہین اور دکھن
طرف کیلاس وکربیر دونون برابر واقع ہین اور ترسرنگ و مکر اوتر سمت مین ہی اور سمیر کے اوپر مین پوری یعنے شہر آباد ہے
الیان طرف سداشیو براجمان رہتے ہین اور وسط مین یعنے برہما اور سنبرت و سامین بشن بھگوان کا گوکل ہے یعنے
تینون دیوتا مع اپنے گنون کے وہان اپنی اپنی پوری مین رہتے ہین اور انکے آٹھون طرف مین آٹھون دگپال بھی
رہتے ہین ای ناردیہی نو کھنڈ جمبودیپ کی ہین جو اوپر بیان کیے گیے منجملہ نو کھنڈ کے بھارت کھنڈ کرم چھیتر یعنے لایق
کرنے کارہای نیک و بد کے ہی کیونکہ اس کھنڈ مین نیک کام کرنے سی نتیجہ بہتر حاصل ہوتا ہی اور چارون جگ کا دورہ صرف
بھارت کھنڈ مین ہوتا ہی اور آدمی ثواب و عذاب کرکے بہشت دوزخ کے رنج و راحت کو حاصل کرتا ہی باقی اور سب کھنڈون
مین ہمیشہ ترتیا جگ قایم رہتا ہی اور سب لوگ ہمیشہ شادان و فرحان رہا کرتے ہین اور باشندے انکی دس ہزار ہاتھی کی طاقت رکھتے ہین

## آٹھوان ادھیاے

برہما نے کہا کہ تمام ساکنان نو کھنڈ کے شیو کے پرستار و خادم ہین اور سداشیو سب کے مخدوم ہین جیسا کہ آگی بیان
کیا جاتا ہی واضح ہو کہ مہ کھنڈ مین سیش ناگ جو تمام ناگون کے راجہ ہین دن رات پریم سے سداشیو کی خدمت و
پرستش یہ استت کرکے پڑھا کرتے ہین کہ اے سداشیو ہم تمہارے قدم مبارک کو جو سرخ اور مثل کنول کے ہین دھیان کرتے ہین

تم سوت سی متبرا اور حسب طور سی تمہاری خواہش ہوتی ہی اُسی طرحکا روپ دھارن کرتے ہو اور تمہاری مایا تمام جہان کو فریفتہ
و آشفتہ کئے ہوے ہتی اور وہی تمام کام کرنے پر قادر ہے اور تمہاری تینون گُن ہی برہما وشن و ہر اوتار لیتی ہین
اور تمھین تمام جہان کے خالق و پروردگار و فنا کرنیوالے ہو اور تمھین سی جہان کی پیدایش ہوتی ہی اور تمام سب سے
علیحدہ ہو اور دیوتا و مُن و انسان سب تمہاری محکوم اور تمہاری ایک رستہ سُوت مین مقید ہین اور جنکے قابو ہوکر
سب خاص و عام اپنا اپنا کام کرتے ہین وہ ذات پاک صرف آپ کی ہے اور بوجہ اسکے کہ تمام جاندار ان تینون
گُن مین مسخر ہو رہے ہین اسوجہ سی آپ انکی نظرون مین نہین سماتے اور چونکہ شیس ایسی استت کو بحضور قلب سدا شیو کے
حضور مین پڑھا کرتے ہین بدین وجہ وہ مایا و امراض سی علیحدہ رہتے ہین اور اسیطرح بعد راشو کنڈ مین [illegible]
اس کھنڈ کے سدا شیو کی خدمت کرکے شیو کے منتر جاپ کرتے ہین اور یہ استت پڑھتی ہین کہ اے مہیش آپ کے چرتر
نہایت عجیب ہین اور تمہاری مایا کے سبطرح تمام انسان و دیوتا وغیرہ ہین اور ہرچند کہ وے اسباب کو دیکھتے ہین کہ
شیو کسی کو معدوم و فنا کرنے سی باقی نہین رکھتے مگر تاہم وے ایسے شیو کو نہین دیکھتے اور وہ باپ جو اپنی لڑکے کی موت
کا خواستگار ہے وہی عورات وغیرہ کے قابو مین ہوکر آپ کو فراموش کردیتا ہی اور آدمی اور ہر جاندار کی رستگاری
کے لیے صرف آپ کی توجہ درکار ہی ورنہ استکار ہونا ایک امر سخت و دشوار ہی اور تریگہ کھنڈ مین برسنگھ اوتار شن کی
شیو کا دھیان و پرستش کرکے شیو کا منتر جاپ کرتے ہین اور نہایت پریم سی شیو کی یہ استت پڑھتی ہین کہ اے دیو دیو شنکر
جگدیس ہماری اوپر کرپا کرو تمہاری برابر اور کوئی دیوتا نہین تمہاری خدمت تمام دیوتا و مُن کرتے ہین اے ایش گرجا
پت سب کی مالک اور سب جہان سے اعلے اور سب کے پیدا کرنیوالے آپ کسی سی پیدا نہین ہوے اور ہرچند کہ تمام شاستر
و بید و پوران و سنک و شیس آپ کا جس گاتے ہین مگر انتہا نہین پاتے ایسے بیشمار گُن آپ کے ہم کسطرح بیان
کرسکتے ہین اور تمہارا نام نہایت پاک تینون جہان کا خوشی دینے والا ہے ہمارے حال پر ہمکو خادم اپنا جان کر
مہربانی کرتے رہو غرض کہ برسنگھ مع والی اس کھنڈ کے بکمال اعتقاد کے ساتھ سری ناتھ شیو کی خدمت مین
بلاغور دھیان لگاے رہتے ہین اور کمبو کھنڈ مین سوراجہ کے سری مہاراج رامچندر شیو کی پرستش کرکے شیو
کے منتر کا جاپ کرتے ہین اور نہایت پریم و یقین سی شیو کا جس گا کر یہ استت پڑھتی ہین کہ اے شنکر شیو رودر مہیش
مین بید و گیان و سکرنیوالے سب کی مالک آپ نے راون کا روپ کے عزم کو پورا کیا اور سبکی غرض لب فتح ہونے دیا

اور چندر سین مع سری اکر کو مکت عطا فرمایا اور دھرم گیت و سچ رت اور ست سندھو و ورکھٹ کو نہال کر دیا اور بدر تو
مع عورت کے قید مرگ و تولد سے نجات دیدیا اور سربھ اوتار دھارن کرکے نرسنگھ اوتار کے غرور کو دور کر دیا تم نہایت
درجہ کے مہربان اور اپنے بھگتوں کے نجات دینے والے اور ہر طرح سے اپنے پناہ میں آئے ہوئے لوگوں کی تارنیوالے
ہو آپ اپنے بھگتوں کا سونچ نہیں دیکھ سکتے اور اسی وجہ سے بہت صورت و شکل کے اوتار لیتے ہیں آپ کو ہماری آفت
خوش نہ آئی اور ہمارے دکھ دور کرنے کو آپ نے ہنومان کا اوتار دھارن کیا اور دریائے ہجر سیتا جی سے جسمیں ہم ڈوبے
تھے آپ نے پار لگا دیا اور ہمنے راون و مہ راون کو آپ کی کرپا سے قتل کیا اور تمام لوگوں کی سلطنت جو ہمکو میسر ہوئی
وہ ... آپ کی خدمت کا نتیجہ تھا اور بھارت کھنڈ میں نرونارائن سداشیو کی خدمت و پرستش کرکے شیو کے
منتر کا جاپ کرتے ہیں اور یہ استت پڑھا کرتے ہیں کہ اے ایش شنکر ناتھ آپ سب جگہ ظاہر اور حیطہ دل و کلام و
حواس و وہم و قیاس سے باہر ہو اور تمہاری بیان اوصاف میں بیدون کو بھی حیرت ہے اور پرمیش و پرم پت اور رکھیا
کرنیوالے اور ہشیار تر تم سعدن ہو اور برہما و بشن و سنکادک وغیرہ آپ کی خدمت میں مصروف رہا کرتے ہیں تمہاری
مایا اسقدر جہان کو فریفتہ کیے ہوئے ہے اور اسقدر جہان آسکے نیچہ اقتدار میں گرفتار ہیں کہ اُن سب کو مایا چکر تر
کرے بنجاتی ہے اور کوئی مقام ایسا نہیں جہاں تمہاری مایا اپنا دخل و تصرف نہیں کر سکتی لیکن جو شخص کہ آپ کی
مین لگے وہ البتہ دام مایا سے بری رہکر اقسام سرور کو حاصل کرتے ہیں اے نارد نرنارائن کی ریاضت کی تاب سے شیو کے
پرستار متصل قیام گاہ نرونارائن کے مقیم ہوئے اور اس مقام کا نام تمام جہان میں کیدار مشہور ہے جہاں انکی خدمت
کرنے سے فوراً گناہان دور ہو جاتے ہیں اور جو لوگ کہ کیدار میں اپنے جسم کو غرق کر دیتے ہیں وے فوراً مکت کو حاصل
کرکے مورد مراحم سداشیو کے ہو جاتے ہیں اور کیت مال کھنڈ میں کامدیو مع اپنی فوج اور راجہ اُس کھنڈ کا اوپر مع اپنی زوجہ
شیو پرستاری میں مشغول اور شیو نام کا ورد کیا کرتے ہیں اور یہ استت پڑھتے ہیں کہ اے ایش مایاپت شنکر
ہمارے حال پر مہربانی کرو آپ ناقص لوگوں کو بہت عظیم خوف دینے والے ہیں میں نے راہ راست کو غلط کرکے
آپ کو شناخت نہیں کیا تھا اور مانند اور دیوتوں کے آپ کو بھی تصور کرکے غایت نادانی سے آپ کو اپنے قبضہ اقتدار
میں لانا چاہا اور آخر اپنے کیے ہوئے کا پھل پایا تم صرف خود اختیاری کے ساتھ اور عمدہ عقل دھارن کیے ہوئے
رہتے ہو جو حیطہ بیان سے خارج ہے اور چونکہ آپ نے مجھکو آتش غضب سے جلا دیا سو اسبات کو میں عین الطاف ...

غایت خاوندی آپ کی سمجھتا ہون ہرچند کہ مین تینون جہان کو مسخر کرسکتا ہون مگر آپ کے روبرو ہوتے ہوے مجھکو خوف عظیم پیدا
ہوتا ہی مین آپ کی سرناگت ہون آپ میرے تمام گناہان کو معاف فرماوین کیونکہ آپ سرناگت آئے ہوے لوگون کی حمایت و رعایت
کرتے ہین اور میک کھنڈ مین متشس سروپ بشن اوتار شیو کے پرستار ہین اور جن لوگون کو شیو کے قدمون کی محبت مین
منتر سمیت شیو کی استت اسطور پر پڑھتے ہین کہ ای جگدیش گریش تمام لوگون و برھمانڈ کے مہاراج ادھراج آپکے
چرن کملون کی خدمت لچھمین کرتی ہین اور تمام سیناسیون کے آپ راجہ ہین آپ دھیان کی بھی دھیان ہین اور
آپکا ادھار یعنے جای قیام دریافت سی باہر ہے اور آپ استت کی بھی استت ہین اور برھما و بشن [illegible] وہر تینون دیوتا
صرف آپ کے تین گن ہین جو باعث موجودگی خلقت و سبب پرورش و موجب قیامت ہین اور آپ [illegible]
وست چت آنند و پرم برھم وپیاتما ہین جو عقل و دانش و خرد مند مجسم اور گنہ اور اکہ وحیطہ چون و چرا سے سراسر مبرا ہے
آپ ایسے نہین ہین جنکا کچھ روپ یا مقام یا قرار گاہ بیان کیا جاوی اور یہ سب لوگون کا وجود اور جو کچھ کہ نظرون مین
آتا ہی ان سب سی آپ اعلی اور بے عیب اور قیل و قال سے مستغنی اور تمام علوم کے جامع و مجمع اور نرگن و سگن روپ بھی
ہی ہین اور بید اور دھرم شاستر اور پوران اور دیوتا و منیشر و نارد و سارد و بشن و برھما و سنکادک و سیس و گیس وغیرہ
آپکی چرترون اور جس کا بیان ہرچند کہ کرتے ہین مگر کچھ آغاز و انجام نہین پاتے اور آپ کی کرپا سے آپ کو ایک ادھم
یعنے پاپی و گنہگار شخص بھی معلوم کرلیتا ہی یہ بات خود بید فرماتی ہین اور ہرن مع کھنڈ مین لچھمین پت مع ترگنون کے شیو
کی پرستاری و خدمت گزاری مین مصروف رہکر شیو کا منتر جاپ کرتے ہین اور یہ عمدہ استت پڑھتی ہین کہ ای دیوتون کے
دیوتا سرناگت لوگون کے پالنے والے اور اپنے بھگتون کو خوشی دینے والے و دینا ناتھ اناتھون کے مدد کرنے والے سب
طرح سے پاک آپ کی نیک نامی کو بید بیان کرتے ہین اور تم خراب لوگون کو نہایت خوف دینے والے ہو آپ کی مہمان وشمار
والا انتہا ہے آپ نے خاوندی کرکے گرور ہا پاپیون کو تار دیا آپ نے چندر سین و سری کر کو نہال کردیا اور رھدر انگیرہ کو
شدائد زہر و صعوبت افلاس و مصائب گردش و ور دور الیسی اشکار کردیا اور تمھاری خدمت سی دھرم گپت و بیج
برت و ور گھٹ و گن ندہ و سیج و گنگا و گلٹ وغیرہ کیا کیا مرتبہ حاصل نہین کیے میری درخواست یہ ہے کہ میرے حال زار پر
بھی ایک نگاہ ترحم کی ہو جاوی مین آپ کا فرمان بردار و خادم ہون اور کور کھنڈ مین بابراھ بشن کا اوتار شیو کی
پرستش و خدمت کرکے کھٹ اکچھری منتر کا جاپ اور دھیان سدا شیو مین مصروف رہتے ہین اور کمال پریم سے شیو کی استت

پڑھتے ہین کہ ای گرجاپت کام کی جلانے والے اور بھگتون کے مطیع اور خود مختار و فاعل کل پرم برھم آپ کا مجمع علوم ہے اور تمھاری خدمت تمیون دیوتا غایت محبت سے بجا لاتی ہین آپ نے گنیج و گنگادھر دِلکت اور مدرکو مع عورت اور سری کرورنندی و کرات اور سوٹن وغیرہ کو گت عطا فرمایا ای نارد اسی طرح سب کھنڈونمین سب شیو کی پرستش کرتے ہین ہمنے یہ نو کھنڈ جمبودیپ کو بیان کیا یہ جمبودیپ دار السرور اور مجمع راحت و فرحت ہے اس جمبودیپ کی کیفیت کے سماعت سے انسان کو بدرجہ غایت خوشی ملتی ہے اور خوف دور ہوجاتا ہے

## نوان ادھیاے

برہما نے کہا ای نارد یہ کیفیت مجمل جو اوپر ہمنے ادھیاے گذشتہ مین کہا ہے یہ بابت جمبودیپ کی ہے اور اس جمبودیپ سے متعلق آٹھ اور اُپ دیپ بھی ہین جنکے نام مفصلہ ذیل مشہور ہین پہلا سوبرن پرستھ دوسرا چندر تیسرا اسکل پربرتن چوتھا رمنک پانچوان مندرہرن چھٹوان جن ساتوان سنگھل آٹھوان لنکا اور جمبودیپ کو چہار دو لینے دریای نمک ہر چہار سمت سے محاصرہ کیے ہوے ہے اور جسقدر جمبودیپ کی طوالت ہے اُسی قدر یہ دریا بھی طویل ہے بعد جمبودیپ کے دوسرا دیپ ہے جسکو پلکھہ کہتے ہین اور جسکا فرمان روا اودہم تھب نامے بڑا راجہ ہوا اُسکے سات لڑکے پیدا ہوئے جنکے نام یہ ہین پہلا شیو دوسرا نویس تیسرا سبھدر چوتھا شانت پانچوان چھیم چھٹا امرت ساتوان ابھی چنانچہ راجہ نے اپنے دیپ کے کھنڈ یعنے حصہ کرکے اپنے ساتون لڑکون کو آپس مین تقسیم کردیا اور وہی ساتون کھنڈ بنام انھین ساتون لڑکون کے مشہور ہین اور اُس دیپ مین پہاڑ بھی سات ہین اور اس دیپ مین چار برن ذیل آباد ہین جنکے دیدار شل ورسن دیوتون کے انسان کو محال و دشوار ہین پہلے اور دوسرا این دوم برہمن سوم تنگ چہارم سنگ چنانچہ یہ چارون برن حسب اجازت تینون بید کے آفتاب کو جو ذات خاص سداشیو کی ہین پرستش کرتے ہین اور آفتاب کا منتر بھی جاپ کرتے ہین اور شیو کا جس خوشی دینے والا بیان کرکے سطور ذیل آفتاب کی استت پڑھتے ہین کہ ای دیوتون کے دیوتا جو آفتاب ہو اور کام کے دشمن ہو اور تمام مرضون کے دور کرنے والے اور جمیع آفتابون کے نابود کرنے والے تحقیق ہو آپ کا جسم مبارک تینون گن یعنے ست رج و تم سے مرکب ہے اور تم ہر طرح سے اپنے بھگتون کے حال پر مہربان ہو کر نہایت محبت کی ساتھ اُنکے رنجون کو دور کرتے ہو اور تم سداشیو کا دوسرا روپ اور مجسم دھرم اور آبحیات و راستی و آتش کے مانند آپ کی شعاع جہان کو

روشن کرتے ہین آپ گل کنول کو دوست اور جہان کو تعلیم دینے والے اور عالم کے روشن کرنے والے ہین اور
تمھارے سب کام عیوب و گنہگان سے بیداغ ہین آپ کی طلوع کی وجہ سے زمین و آسمان درخشندہ و روشن ہوتی ہین
اور تم شیو کی آٹھ مورت مین ایک مورت ہو اور موت سے مبترہ ہو اور تم اور تمھاری مہان نہایت درجہ پاک و مبارک
ہے کہ سداشیو نے تمکو بہر حال اپنا کر سیا تم برمھ قدیم اور بڑے برتر و اعلی اور خاص تینون بید کا جسم ہو اور تمکو دیوتا دین
و دیت و گندھرب و کل عالم و مخلوقات و ماہتاب اپنا مالک سمجھکر تمھاری پرستش کرتے ہین اور تم دیوتا و رشیس اور
تینون جہان سے برتر اور تمھاری مہان بید و پوران مین ظاہر و باہر ہے ہم امید وار ہین کہ ہمارے حال زار پر ملتفت ہو کر ہمارے
رنجون کو دور کرو اور اپنے روز روشن کرنے والی نگاہ سے ہمکو خوشی مرحمت کرو اور ہمکو قوت عطا فرماؤ [illegible] پلکھ دیپ کا
ہے جو گذر گیا اب ہم شالمل دیپ کا بیان کرتے ہین واضح ہو کہ پلکھ وغیرہ تمام دیپون مین بھرت کھنڈ کی ایسی
اور کسی دیپ مین نہین ہے کیونکہ سوری بھرت کھنڈ کی باقی اور دیپون مین حواس خمسہ و عمر و عقل بہت زیادہ ہین اور
پلکھ دیپ مین اکچھ رس ودہ یعنے شربت کا سمندر ہے بعد اس دریا کے پھر شالمل دیپ ہے وہ پلکھ دیپ سے دو چند طویل و
وسیع ہے اور برابر وسعت دیپ کے سُرودہ یعنے دریای شراب کا اس دیپ کو ہر چہار سمت سے محاصرہ کیے ہوی ہے وہان
جگ باہ نامے راجہ پرچیہ پرب کا لڑکا فرمان روای اس دیپ کا ہوا اسکے سات لڑکے پیدا ہوے جنکے نام یہ ہین
रमणक सौमनस्य
پہلا سروچن دوسرا شٹ اسورمنس تیسرا رمنک چوتھا دیو بھدر پانچوان بھدر چھٹا اپیان ساتوان اب گیات چنانچہ راجہ
अविज्ञात आप्यायन मंड देवभद्र सुरोचन
جگ باہ نے شالمل دیپ کو سات حصہ کرکے اپنے ساتون لڑکون کو آپس مین تقسیم کر دیا ہے سات حصہ بنام سات کھنڈ
کے مشہور ہوے اور اس دیپ مین سات دریا اور سات پہاڑ ہین جنکو ہم بخوف طول کلام و احتمال مستلزم اطناب
بیان کے بیان نہین کرتے ہین وہان کے باشندے شیو کو ماہتاب کا روپ تصور کرکے پرستش کرتے ہین کیونکہ بید
مین ماہتاب کو بھی شیو کا سروپ بیان کیا ہے اور جو استت ماہتاب کی وے پڑھتے ہین وہ یہ ہے کہ اے ماہتاب
سروی ہو جہان کو خوش کرنیوالے آپ کی شعاع کی توصیف مین بید کو یاس آپ کی مورت مجسم آبحیات ہے اور تمام
جڑی بوٹی کو آپ ہی پانی دیکر طیار کرتے ہین اور تمکو تمام جہان سداشیو کی آٹھ مورت مین ایک مورت سمجھکر تمھاری
پوجن کرتے ہین اور چونکہ آپ کی مہان بید و پوران بیان کرتے ہین بدین وجہ سنت جن آپ کی قدمون کا دھیان
کرتے ہین اور تم شیو کی خوشنودی سے تینون جہان کو اپنی شعاع سے منور و تابان کرتے ہو اور جسقدر کہ صحت و تندرستی

جہانیان لو حاصل ہی وہ سب آپ کی عنایت بے غایت کا ایک شمہ ہی اور ہماری حال پر بھی دیا کرے بوجہ اسکے کہ ہم
سب آپ کی داس ہین ایک نگاہ ترحم کی کرو و بعد اس دیپ کی پھر گس دیپ ہی جسکو پر کھہ یعنے دریای روغن زرد ہر چہار
सविय
سمت سی گھیرے ہوے ہی چنانچہ راجہ ہرن رتیس اُس دیپ کا راجہ ہوا جو راجہ پریہ برت کا لڑکا تھا اور اُسکے سات
لڑکے پیدا ہوے راجہ ہرن رتس نے اپنی دیپ کو سات حصہ کر کے اپنے ساتون لڑکون کو تقسیم کر دیا چنانچہ وی سات
حصہ بنام انھین سات لڑکون کے سات کھنڈ مشہور ہین اور راجہ بعد تقسیم کرنے دیپ کے خود ریاضت و عبادت مین
مصروف رہا اور نام ان لڑکون کے یہ ہین پہلا ابس دوسرا الیدان تیسرا وردھ رُخ چوتھا نابھ گیت پانچوان ست برت
नाभिगुप्त दृढरुचि वसुदान वसु
چھٹا بکر... زان ساتوان بھامدیو اور اس دیپ مین دریای و پہاڑ بھی سات سات ہین جسکے نام بخوف طوالت بیان مین
वामदेव
نہ لائے جاتے ہین اس دیپ کے تمام باشندی آتش کو شیو کا سروپ جانکر آتش پرستی کمال پریم و پیار سیب دریا کے
ساتھ کرتے ہین اور منتر بھی آگ کا جاپ کر کے استت ندا کو پڑھتے ہین کہ ای اگن یعنی آتش تمھاری جی ہو کیونکہ تمھاری ذات سی
تینون جہان زندہ ہین اور تمام تکالیف کی زائل کرنیوالی صرف تمھاری ذات ہی تم شیو کی آٹھ مورت مین ایک مورت
ہو اور تم تین قسم پر منقسم ہو تم گرہ پت نام شیو کا اوتار دھارن کر کے لوکپالون مین داخل ہوگے اور برہما وشن وغیرہ جسقدر
دیوتا و نیز تمام وبیت تمھاری خدمت و پرستش بجالاتی ہین تمنے بشواتر برہمن کے گھر اوتار لیکر اپنے لہو و لعب مین و بارے
ایام طفلی سے انکو کمال درجہ خوشی عطا فرمایا اور سداشیو کی پرستش کر کے موت پر فتح یاب و غالب ہوی ہماری التماس
یہ ہے کہ آپ جو سداشیو کا روپ اور بیدون مین بیان کیے گئے ہین ہماری حال پر خاوندی فرماوین بعد اُس دیپ کے
پھر کرونچ دیپ ہی جسمین ہو وودھ یعنے دریای شیر کا طوالت مین برابر اپنی دیپ کی محدود ہی مگر گس دیپ ہی یہ دیپ کرو
पयोदधि क्रौंच
نچ طوالت مین دو چند ہے اور وہان کرونچ نامی ایک پہاڑ ہے جہان اسکندہ شیو براجمان رہتی ہین اور راجہ دہرت پشٹ
جو راجہ پریہ برت کی لڑکے ہین اُس دیپ مین فرمان روائی کرتے تھے اُنکے سات لڑکے پیدا ہوی چنانچہ راجہ دہرت پشٹ
نے اپنی دیپ کے سات کھنڈ کر کے اپنی ساتون لڑکون کو آپس مین تقسیم کر دیا اور خود ریاضت و عبادت مین مصروف
ہوا اور وہ ساتون کھنڈ بنام انھین سات لڑکون کے مشہور ہوی نام یہ ہین پہلا آما دوسرا مدھ رہ تیسرا میگھ پرشٹ
मेघपृष्ठ मधुरुह आमा
چوتھا سُدھامان پانچوان بھراجشٹ چھٹوان لوہتان ساتوان بنشپت اور سات دریا اور سات پہاڑ بھی اس دیپ
बनस्पति लोहितार्ण भ्राजिष्ठ सुधामान
مین ہین اور وہان کے تمامی باشندگان شیو کو جل سروپ سمجھکر جل کا منتر جاپ کر کے شیو کی یہ استت پڑھتے ہین

کہ ای لازوال ولا فنا پرم آنند دینے والے بید و پوران و سنکاوک و نارد و شارد وغیرہ تمہارا جس بیان کرتے کرتے تھک جاتے ہین اور انتہا کو نہین پاتے تم اپنے بھگتون کے لیے اقسام چرتر ولیلا کرتے ہو اور تم پرم پاون روپ ہو اور تم شیو کی آٹھ مورت مین ایک سروپ ہو اور تمھین سے تمام اشیا زندہ ہین اور خوشی کی دریا ہو تم نے تینون جہان کی زندگی اور قائم رکھنے کے واسطے اوتار لیا اور تمہارے آغاز و انجام سے کوئی واقف نہین اور تم پرم برہم و اعلی سے ہو اور تمہارے وجود سے سب کو سیری و آسودگی حاصل ہوتی ہے بعد دیپ مذکورہ بالا کے شاکدیپ ہے جسکا طول بتیس لاکھ جوجن ہے اور جسکو دودھ منڈ دو یعنے دریای جغرات ہر چہار سمت سے گھیرے ہے اور اس دریا کی طوالت بھی برابر سطبری اپنے [illegible] کے ہے اور ایک درخت شاک نامی اس دیپ مین ہے جو اپنی عمدہ خوشبو سے تمام دیپ کو معطر کرتا ہے اور راجہ مید [illegible] برت کا لڑکا اس دیپ کا بادشاہ تھا اور جبکہ راجہ مید ہاتتھ کے سات فرزند ارجمند پیدا ہوے تو اسنے تمام دیپ کو سات کھنڈ کرکے ایک ایک کھنڈ سب لڑکونکو تقسیم کردیا چنانچہ وے ساتون کھنڈ بنام انھین لڑکون کے مشہور ہین نام مین پہلا پر دجود دوسرے امنو جو تیسرا یومان چوتھا دھومرانیک پانچوان چترروپ چھٹا وشواروپ ساتوان بسھو اوچار

मनोजव पवमान धूम्रानीक चित्ररूप बहुरूप विश्वाधार सुरोजव

اور اس دیپ مین بھی سات دریا و سات پہاڑ واقع ہین اور وہان کے باشندے لوین روپ یعنی سدا شیو کو جانکر انھین کا منتر جاپ کرتے ہین اور یہ استت لوین کی پڑھتے ہین کہ اے شیو پرماتما ایس ونش طرحکے جسام رادھون کے ہین مگر وے سب بدون نفس یعنی ہوا کے جو خاص تمہاری ذات ہے مطلوبہ عدم مین گرفتار ہو جاتے ہین اور تم تینون جہان کے اندر و باہر رہکر بے گناہ اور پاک و ظاہر بنے رہتے ہو اور سب جہا مین ظاہر و باطن تمھین دیکھلای دیتے ہو اور تمھین سے سب ہو جس کا آغاز و انجام کچھ نہین اور تم کوئی سے مادے نہین ہو مگر پرم بہار سروپ ہو اور تمہارا آدھار یعنے مستقر اور تمہارا کچھ روپ نہین ہے اور تم بھی آٹھ مورت سدا شیو مین ایکمورت ہو اور پنج عناصر مین ایک عنصر لطیف جو چوتھا ہے تمھین ہو تم بلا عیب اور گناہون سے مبرا اور تمہارے اختیار مین تینون جہان کی زندگی ہے اور برہم دھرم کے اصل اصول تمھین ہو تمہاری اعانت و طاقت سے جوگی جوگ برہم پد کو حاصل کرتے ہین ہم تمہاری سرنا گت ہین ہمکو محفوظ رکھو بعد اس دیپ کے پھر پشکر دیپ ہے جو طوالت مین شاکدیپ سے دوچند ہے اور پشکر دیپ کو ہر چہار سمت سے سدھودک یعنے دریاے آب صاف محاصرہ کیے ہوے ہے اور یہ دریا بھی طوالت مین مانند اپنے دیپ کے ہے

सुद्धोदक

اور اس دیپ مین پشکر نامی گل کنول کے بہت عمدہ خوبصورت ہین اور اس دیپ مین پہاڑ صرف ایک ہی جگہ

रमणक

بانسو ترت کہتے ہین اور اُس دیپ کی راجہ مہاراجہ بیت ہوتر پریہ برت کے لڑکے تھے جنکے دو لڑکے یعنے پہلا رمنک دوسرا

मानसोत्तर

دھاتک پیدا ہوئی چنانچہ راجہ بیت ہوتر نے اپنے دیپ کی دو کھنڈ کرکے دونون لڑکونکو تقسیم کردیا اور خود عبادت

धातकि

و پرستش سداشیو مین مصروف رہے وہان کی تمام باشندے صرف کرم یعنے فعل کو سداشیو روپ تصور کرکے کرم کی

خدمت و پرستش کرتے ہین یعنے صرف عمل کو مقدم جانتے ہین اور یہ استت پڑھتے ہین کہ جو لنگ سداشیو کا برمھ کرم روپ

ہے اُسکا ہم پرنام کرتے ہین وہ کرم ایسا ہی کہ جسکے قابو دیوتا و مُن وغیرہ اور تینون جہان ہین اور جسکی وجہ سے تینون جہان کو

رنج و راحت حاصل [illegible] برمھا ہمیشہ خلقت پیدا کیا کرتے ہین اور بشن بھی اوتار لیکر اُسکی پرورش مین مصروف رہتے

[illegible] قیاس شنکر شیو تینون جہانکو کالعدم کرکے قیامت کرتے ہین اور اُسی کرم کے قابو ہوکر سیس جال زمین

ہین اور لوکپال اپنے لوکو مین اقسام رنج و راحت مین گرفتار رہتے ہین اور آفتاب و ماہتاب و جمیع سیارہ و

تمامی و یارہ و اقطاب کرم کے مطیع ہوکر طلوع کرتے ہین اور کبھی غروب ہو جاتی ہین پس اسلیے کرم روپ جو شیو ہین

اُنھین کی ڈنڈوت اور خدمت کرتے ہین ✤ برمھا نے کہا کہ اے نارد اُسکے اوپر لوکالوک ہی جو بہت بلند و طویل و وسیع ہے

लोकालोक

جسکو ستارے اور آفتاب و دھرو یعنے قطب تک بھی طے نہین کر سکتے یہ زمین لوکالوک کی تعداد مین پچاس کروڑ جوجن ہی

اور وہان ایک پہاڑ ترج بھاگ نامی ہے جسکے ہرچہار سمت برمھ کی قایم کی ہوئی و گج قایم ہین اُنکے نام یہ ہین پہلا

राज　　तुंगभद्र

اراحت دوسرا باسن تیسرا الکت پرت چوتھا لشکر پانچوان چوڈھتار کھیم اور اسی مقام مین بشن بھگوان مع اپنے

ऋषभ　चूड़　पुष्कर　गजप्रत　वामन　अपराजित

بھگتون کی مقیم رہکر پرورش عالم مین مصروف رہتے ہین اُسکے آگے پھر سوا اے جوگی جنون کی اور کسی کی رسائی

نہین ہی وہان کوئی انسان کسی طرح نہین پہونچ سکتا کیونکہ انسانون کی نظرون سے وہ مقام نظرون مین نہین آتا

یہ وہ مقام ہے کہ جہان اپنے پرون سی سین و شمس و منس وغیرہ جماعہ برھمنان یا طیور پرواز کر سکتے ہین جیسا کہ

بید فرماتی ہین یہ زمین تلو جوجن تک ہی اے نارد یہ بیان جھیت لوک یعنے روے زمین کا ہے جو مع دیپ و

کھنڈو نکے کیا گیا اور جسکی سماعت سے انسان کو کمال درجہ خوشی ملتی ہی

## ادھیاے دسوان

برمھا نے کہا کہ اے نارد جھیت لوک کے اوپر بھورلوک ہی جسکی طوالت مطلع خورشید تک ایک لاکھ جوجن سے

भुवरलोक

زیادہ ہے اور وہان اپنے صواب کی تعداد کے بموجب ہرجاندار پہونچکر انواع شادمانی و اقسام

اقسام وبشاشت کو حاصل کرتا ہے وہان کسی طرح کا دُکھ جو لاحق حال انسان کا ہوتا ہی کسی کو نہین ہوتا اور اس بعد لوک
ہین اور بھی بہت اچھے لوک ہین جیسا کہ ہم اُنکے نام و مختصر کیفیت ظاہر کرتے ہین پہلا پشاچ پور ہی جو مہادیو کے گن اکثر
بھوتون و پریتون کا ہی اور یہ بھوت پریت دیو جون یعنی ناری ہین خاکی نہین ہین اُنکو دُکھ کچھ تکلیف نہین ہی اور وے
تینون جہانمین جا سکتی ہین اور دوسرون کی اوپر اور پر خوشنود ہوکر اُنھین بردان بھی دے سکتے ہین اور چونکہ اس
فریق والے نیک کام تھوڑا کرتے ہین بدین وجہ اُنکو تھوڑی حشمت و دولت وحکومت و راحت پر اقتدار
حاصل ہوتا ہی اور انسان جو جو کام کرنے سے اُس لوک مین جاکر بھوت پریت ہوتے ہین اُنکی تشریح ہم کرتے ہین
یعنے جو آدمی دوسرے کی صحبت مین یا آنکہ بوجہ فرمان برادری و اطاعت دوسرے شخص کی کچھ [illegible] کرتی
بلا ترکیب کسی خواہش یا مقصد پورا ہونے کی نیت سے کسی دیوتا کی پرستش کرتے ہین تو ایسے لوگ بعد وفات
کے دوسرے جنم مین بھوت پریت ہوکر پشاچ پور مین آباد ہوتے ہین اور شیو کا منتر جاپ کرکے بھوت ناتھ مہادیو کی
استت کرتے ہین دوسرے گہجک لوک ہی جو پشاچ پور کے اوپر ہی جہان انسان و رنج کو راہ مداخلت کی نہین
اسکے باشندے حکم بردار سداشیو کے ہین اور مال و دولت کو خیرات کرتے ہین اور صرف اپنے خاندان کے دیوتون
کو مانتے ہین اور اُنھین کے کلام کو راست سمجھتے ہین اور اچھی راہ سے دولت کو جمع کرتے ہین اور سب لوگون کے
ساتھ اخلاق و محبت قایم رکھکر کسی سے رشتہ الفت کو نہین توڑتے چنانچہ ایسے ایسے نیک کامون کی اقبال سے
وہان کے مرد عورت متمول و مالدار رہکر شاد و فرحان رہا کرتے ہین وہان کسی کو کچھ رنج و تکلیف نہین ہی
اور مین گریو کچھ پربت پر مع اپنے گنون کے شیو کی استت کیا کرتے ہین تیسرا گندھرب لوک ہی جو گہجک لوک
سے اوپر اور حسین چارن اور گندھرب لوک آباد ہین یہ لوگ علم موسیقی مین بڑے مشتاق ہین اور رات و
دن الشیر کے گن گایا کرتے ہین اور بڑا ابھار کرتے ہین اور جو دکھ انسان کو لاحق ہوتا ہے اُس سے یہ فرقہ منزہ و بری
ہے اور جو شخص کہ اس جہان فانی مین علم راگ سے اُن لوگون کو خوشنود کرتے ہین وہی شخص اُس لوک کو حاصل
کرتے ہین اور بس جو گندھربون کے راجہ ہین مع تمامی گندھربون کے شیو کی خدمت کرکے شیو کا منتر جاپ
کرکے اور شیو کی استت پڑھا کرتے ہین وہ بندا اے اَلیش شنکر تمام لوگون کے بادشاہ آپ کی خدمت رکھنا
و بشن بھی کرتے ہین اور بید و پوران و شیش و شارد آپ کا جس بیان کرکے کمال شادی کو پاتے ہین تمہاری

مہمان نہایت پیچیدہ ہے جسکی انتہا دیوتا و مُن وغیرہ کچھ بھی نہین پاتے مگر آپ کی کرپا سے ایک ذرا ئل بھی اُسکو جان لیتا ہے
چوتھا بدیا دھر لوک ہے جو گندھرپ لوک سے اوپر ہے اور جہان ہر قسم کی دولت و نعمت مالا مال موجود ہے اور بدیا دھر
विद्याधर
معدن انواع علوم اور مخزن اقسام ہنرون کے ہین اور وے نہایت بلاغیب اور کمال مقدس ہین جو لوگ کہ ایسے لوگونکو
جو بموجب حکم شاستر کے ایسے ہین کہ انکو تعلیم علوم کی دلوانا جائز ہے اور انکو عمدہ مال دیکر تعلیم علوم کی دلواتے ہین
وہی لوگ اس بدیا دھر لوک مین مقیم و معمور ہوتے ہین جنکو کوئی اشخص کچھ خوف نہین دے سکتا اور چترگست جو
تمام [illegible] کے راجہ ہین مع تمام بدیا دھرون کے شیو کی پرستش کرکے شیو کا پنج اکچھری منتر جاپ کرتے
[illegible] یہ عمدہ استت شیو کی پڑھتے ہین کہ ای گریش سدا شیو ایش پرم برہم جگدیش جہان کے پیدا کرنیوالے اور
ہر طلوب مین مقام کرنیوالے گناہون و عیبون سے پاک لا فنا و لا زوال گدجاپت اپنے بھگتون کے پار لگانیوالے اپنے بیتن
گن سے جہان کی موجودگی و پرورش و قیامت کرنیوالے شمبھ ستی پت آپ کی مہمان نہایت نازک ہے اور تم دل و کلام
و بید کے ذریعہ سے تینون جہان مین تفرج کرتے ہو پانچوان سدھ لوک بدیا دھر لوک سے اوپر ہے جو لوگ کہ دھرم سخت اور
सिद्धलोक
مضبوطی کے ساتھ کرتے ہین وہی لوگ وہان جاکر رہتے ہین اور وہان سدا شیو کی پرستش کرکے شیو کا منتر جاپ کرتے
ہین اور شیو کی یہ استت عجز و انکساری کے ساتھ قرأت فرماتے ہین کہ ای مہاراج کرنا ندہ پرم ہنس لوگون کے عزیز آپ
اپنا سامان تو صرف بھوتون کا رکھتے ہین مگر جو شخص جس چیز کی خواہش کرتا ہے اُسکو آپ وہی عطا فرماتے ہین آپ اپنے جسم کو
صرف بھسم سے آراستہ رکھتے ہین اور اپنے بھگتون کو جواہرات و لال وغیرہ دیتے ہین اور اپنے گلے مین صرف
ہلاہل اور سانپونکی سیلی رکھتے ہو اور اپنے بھگتون کو جواہرات کے مالا پہناتے ہو ای شنکر آپ کی رسم نہایت بانکی ہے آپ
ہر قسم سے اپنے بھگتون پر محبت کرتے ہین چھٹوان اپسرا لوک سدھ لوک سے اوپر ہے یہ لوک انواع مباشرت و اقسام
عیش و آرام کا مقام ہے اور وہان رمبھا وغیرہ ساٹھ ہزار اپسرا آباد ہین وے ناچنے اور گانے مین نہایت چالاک
و ہوشیار ہین اور دلربائی اور عقلمندی و دلفریبی اُنکے حصہ مین ہے وے دھرم سے آراستہ مانند اور دیوتون کے
ہین اور یہ لوک گویا کام شاستر کا گھر ہے یہ اپسرا وقت متھنی چھیر سمندر کے اندر سے ساتھ کمال زیب و زینت
کے برابر ہوئی تھی اور جسکو دیکھتے ہوے تمام دیوتا و مُن و سدھ وغیرہ عقل سے خارج ہو کر فریفتہ و شگفتہ ہوگئے
تھے اور یہ اپسرا اندر کے ہمیشہ رعایت و مدد کیا کرتے ہین کیونکہ صاحبان ریاضت و مرضان سخت عبادت کی نیت

بھی اپسرا بھیجی جاتی ہین تاکہ انکی عبادت و ریاضت مین نقصان کلی اور زیان تمام عاید و لاحق ہو کیونکہ یہ طبقہ کام کو
بڑھانیوالا اور گیان مارگ کا خراب اور کم کرنے والا ہے یہ تمام اپسرا مانند رت کی عیش و مباشرت کی ساتھ رہا کرتی ہین
اور جو عورتین کہ صواب کی ساتھ پت برت دھرم کو محفوظ رکھتی ہین وہی عورتین اس لوک مین داخل ہو کر بھوگ و بلاس
کرتی ہین ساتوان راہ لوک ہے جو اپسرا لوک کی اوپر ہے اور جہان راہ فرزند سنگھیکا مقیم ہین اور راہ لوک کی نیچے آفتاب
کا مطلع دس ہزار جوجن نیچے ہے اور جبکہ دیوتون کو امرت یعنے آب حیات تقسیم کیا جاتا تھا اُسوقت بشن بھگوان نے
راہ کا سر کاٹ ڈالا تھا اور جبکہ راہ نے شیو کی سخت ریاضت و عبادت کیا تو شیو نے ا[illegible]طاب گرہ کا عطا دیا
چنانچہ راہ بخطاب گرہ کے ملقب ہو کر بلاخوف مانند دیوتون کے آسمان پر براجمان ہوا اور اپنے [illegible] کر یاد
کر کے ساتھ آفتاب و ماہتاب کے دشمنی پیدا کیا اور بہت تدابیر واسطے یعنے انتقام کے کیا اور آفتاب کا منڈل
یعنے مطلع خورشید طوالت مین دس ہزار جوجن ہے اور ماہتاب کا منڈل یعنے مطلع ماہ بارہ ہزار اور راہ منڈل
یعنے مطلع الراس تیرہ ہزار جوجن مطول ہین چنانچہ موقع وقت پا کر راہ آفتاب و ماہتاب کا محاصرہ کرتا ہے اور
جلال و اقبال سے ساتھ تمام دیوتون کو ڈانٹ ڈپٹ بتلاتا ہے آخر کو بشن بھگوان اپنا چکر روانہ کرتے ہین جسکے
دیکھنے سے راہ کو حیرت و تعجب ہوتا ہے اور جہانمین ایسے وقت کو گرہن یعنے کسوف و خسوف کہتے ہین اور لوگ ایسے
موقع مین تھوڑا صواب و خیرات کر کے نتیجہ عظیم و صواب بے پایان حاصل کرتے ہین یہ مختصر ذکر آٹھوین گرہ یعنے
راہ کا ہمنے کیا اب ہم مفصل کیفیت راہ کی بیان کرتے ہین جسطرح سے کہ وہ بہ لقب گرہ ہشتم کے مخاطب
ہوا واضح ہو کہ جسوقت بشن بھگوان نے راہ کا سر کاٹ ڈالا اُسوقت راہ وہان سے مفرور ہو کر ہر طرح سے
شیو کی عبادت مین مصروف ہوا اور نہایت سخت تپ کیا اور ہر قسم سے شیو کے قدمون مین محبت کو بڑھایا
چنانچہ بواویدا ایسی سخت ریاضت و عبادت کے سدا شیو اُسکے اوپر ظاہر ہوے اور بعد دینے درشن کے
اُسکو گرہ بنا دیا اور اُس روز سے راہ اپنے لوک مین مقیم رہکر شیو کی خدمت کرتا ہے اور غایت پریم سے
شیو کی استت پڑھتا ہے کہ اے ایش لازوال و لافنا مہیش آپ اپنی بھگتون کے کمال درجہ خوشی دینے
والے اور رنج دور کرنے والے ہین میری آرزو صرف یہ ہے کہ مجھکو اپنے قدوم مبارک کی بھگت و محبت
عطا کرو یہ ذکر بھوبر لوک کا مع آپ لوگون کے ہے جو ہم نے بیان کیا

## ادھیاے گیارھوان

برھمانے کہا کہ بھور لوک کے اوپر سُر لوک ہے جسکی زیب و زینت و عمارت کی تعریف حیطہ تقریر و خبر کلام سے خارج
ہے اور سُر لوک مین اپ لوک بھی بہت ہین جو سراسر دار السّرور اور خانہ نشاط و انبساط ہین اور خود سُر لوک
کی مطلع خورشید سے دھرو لوک یعنی اقلیم قطب تک شمار کی جاتی ہے اور برھمانڈ کے وسط مین آفتاب جا کر تابان
ہوتے ہین اور غایت مہربانی سے بذریعہ اپنی روشنی کے تینون جہان کو روشن کرتے ہین اور آفتاب کی
چال تین طرح پر ہے [illegible] بلند و آہستہ اور میانہ یعنی نہ جلد و نہ آہستہ اور جنکے نام یہ ہین پہلے اتراین دوم دکھناین
سوم [illegible] وجہ سے ہر چہار موسم و شش رت و بارہ مہینے ظاہر ہوتے ہین اور سورج کا رتھ صرف
ایک پہیا کا ہے اور انکی ایک آنکھ سمیرو کی پیشانی پر پڑتی ہے اور دوسرے مانسوتر کے ماتھے مین اور مانند کولھو کے جسکے
ذریعہ سے تیل نہایا جاتا ہے ہر چہار سمت آفتاب کا رتھ گھومتا ہے اور آفتاب کے گھوڑون کا نام چھند ہے اور سوت
یعنے رتھبان کا نام ارن ہے اور ساٹھ ہزار بالکھل رکھ جسکا قد و قامت انگوٹھی کے برابر ہے آفتاب کی رتھ کے
آگے آگے بید کو باواز بلند پڑھتے ہوئے اور آفتاب کا جس گاتے ہوئے چلتے ہین اور علاوہ اسکے اور
بھی رکھو ناک وغیرہ اور سپت رکھ آفتاب کی خدمت مین حاضر رہتے ہین اور سپت رکھ کی تبدیلی ہر مہینے
مین آفتاب کی خدمت کی ہوا کرتی ہے اور دوسرے نام کے سپت رکھ بجائے انکی حاضر رہا کرتے ہین اور
طوالت رتھ کی جسمین آفتاب سوار ہوتے ہین نو ہزار جوجن ہے اور ساتھ گھوڑے ہین تمام روی زمین مین
گشت کرکے پانچ پانچ گھڑے ہر ایک لوک مین ٹھہرتے ہین اور آفتاب کا لوک یعنی اقلیم خورشید زمین سے
ایک لاکھ جوجن بلند ہے جہان آفتاب مقیم ہو کر شیو کی پرستش سے تینون جہان کو بیشمار رحمت عطا
فرماتے ہین اور جسطرح کہ آفتاب نے ریاضت کر کے ایسے رتبہ بلند و درجہ عظیم کو پایا ہے مجملاً حکایت انکی یہ ہے
کہ ہمارے لڑکے مریچ جو بڑے گیانی ہین انسے کشیپ پیدا ہوئے اور کشیپ نے گرہست دھرم کو پسند
کر کے تیرہ لڑکیان دکھپرجاپت کو اپنے زوجیت مین قبول و منظور فرمایا منجملہ تیرہ عورتون کی جسکا نام ادت
تھا انکی بطن سے بارہ لڑکے پیدا ہوئے جنمین ایک لڑکا جنکا نام مہر ہے دی کاشی مین بعزم کرنے ریاضت کر
کے تشریف لے گئے اور بہت برسون تک کمال ریاضت و سخت تپ مین مصروف رہے چنانچہ سدا شیو خوشنود ہو

واسطے ورنیے بردان کے آفتاب کی پاس آئے اور برم بردہ کو زبان پر لائے یہ کلام سداشیو کا سنکر آفتاب نی اپنی
آنکھین کھولا اور دیکھا کہ سر مین گنگا کی دھارا بہہ رہی ہے اور ماہتاب پیشانی مین ساتھ ہزارون کلا کے نورانی
ہے اور ہلال گردن مبارک مین براجمان ہے اور چار بازو کے ساتھ سینہ کمال زیبایش کے ساتھ عیان ہے
اور ناصیہ مبارک جلال سے تابان ہو اور پیٹ مین تربلی اور کمر بہ غایت خوبصورت اور دونون جانگھین مانند
کیلے کے ہین اور پنڈلیان تمام دکھ کو دور کیے دیتی ہین اور سب سی زیادہ چرن کمل کی جھلک دلکو بے اختیار
کیے دیتی ہے جنکے ناخن کے مانند ماہ نو کے براجمان ہین اور ترووا مانند رنگ کمل کے [illegible]خ مین آفتاب نے
ایسا روپ سداشیو کا دیکھا اور غایت پریم سے بید پرنام کے بموجب استعداد و قابلیت خود [illegible] پڑھ سنایا
کہ ای دیو سداشیو بھاری شوامی آپ گھٹ گھٹ بیاپک اور انترجامی ہین آپ کی مہمان لطیف کو جو لاانتہا
و بے شمار ہے دیوتا دشن بیان کر کے تھک جاتی ہین مگر انجام اُسکا نہین پاتے شعر اے ہمہ در پردہ نہان از تو
بے خبر انجام ز آغاز تو + صانع بے عیب ز علت بری + نور فزاے قمر و مشتری + آپ پرم برہم اور بلا جسم اور
مایا سے علیحدہ ہین مگر تاہم چرتر کرنے کے لیے مجسم ہو کر اوتار لیتے ہین آپ کی بیشمار نام مانند شیو و پرم پرکھ و
پُراتن و ایس کے ہین اور برہما وشن و ہر جو تینون گن ہین ایسے ایسے آپ کی بیشمار سروپ ہین جو دکھونکو دور
کرتے ہین آپ کی خاوندی تینون جہانمین ظاہر و عیان ہے اور بید و پورانون مین اسکا بیان ہی بعد پڑھنے
اس استت کی غایت پریم سے آفتاب نی ہر دو دست بستہ عرض کیا کہ مہاراج مین اپنی قسمت پر نازان ہون
اور مین مبارک ہون کیونکہ آپ جسم دھارن کر کے مجھکو اپنے درشن و دیدار سی ممتاز فرمایا بید نی جمیع حصول مقاصد
و مطالب عظیمی سے آپ کی دیدار کو افضل و اعلی بیان کیا ہے مجھکو یہ آرزو ہی کہ مین روزمرہ آپ کی خدمت کیا کرون
کیونکہ مجکو جہانمین اس سی زیادہ اور کون بردان لینا چاہیے کہ آپ خود ہمارے آگے کھڑے ہین یہ کہکر آفتاب خاموش
اور سداشیو کمال خوشنود ہو کر بدون طلب کرنے آفتاب کی یہ بردان دیا کہ ای آفتاب تم اعلی جلال کے معدن
ہو کر جاندارونکی افعال سے گواہ ہوگے اور ہر طرح سے اپنی بھگتون کو خوشی دیتے رہو گے اور اپنے خادم کے جمیع امراض
نابود کر کے اُسکو بیستگارو آزاد کر دو گے اور بھور لوک کی اور بہمار لوک ہمنے مقرر فرمایا وہان تم مقیم رہکر تینون جہان
کی سیر کیا کرو اسی قسم کا بردان سداشیو آفتاب کو دیکر آپ انتردھیان ہوگئے اور آفتاب کمال شادان ہو کر بعد

پرنام کرکے خوش خوش اپنے گھر آئے اور اپنے لوک مین مقیم ہوکر ہمیشہ شیو کی خدمت کیا کرتے ہین جو شخص کہ سورج کے برت کرتے ہین یا انکے سورج کی عبادت و ریاضت و جگت وغیرہ کرتے ہین وہی سورج لوک مین جاکر پرم سکھ کو پاتے ہین یہ سورج لوک کا مختصر حال ہے جہان انسان انکے دھیان سے پہونچ سکتا ہے

## بارھوان ادھیاے

برہما نے کہا کہ اے نارد سورج لوک کی کیفیت ادھیاے بالا مین گذر چکی اب چندر لوک یعنی اقلیم ماہ کا حال ہم بیان کرتے ہین یہ چندر لوک سورج لوک سے ایک لاکھ جوجن اوپر ہے جہان نہایت دھرم آتما اور پن وان یعنے محیز [illegible] آدمی جاکر بڑا سکھ پاتے ہین اور خوف اور رنج کو وہان راہ نہین ہے وہان انسان وہ انجیات جو ماہتاب کے کرنون سے ٹپکتا ہے پیکر کمال سرور کو پاتا ہے اور پھر کسی قسم کا درد و رنج اس شخص کے نزدیک نہین آتا یہ چندر لوک دار السرور اور بیشمار رنجون کا دور کرنے والا اور انواع بشاشت و اقسام راحت کا گھر اور ہر قسم کی کامیابی کا مکان اور عورتون کے ساتھ مباشرت کرنے کے لیے سب کچھ سامان ہے وہان ماہتاب فرمان روا ہین اور جسطرح سے کہ ماہتاب نے ایسے وسیع لوک کو حاصل کیا وہ حکایت ہم تمکو سناتے ہین واضح ہو کہ اتر جو ہمارے من سے پیدا ہوے اور جو بڑے نیک عقل اور خلیق اور صاحب جلال مشہور ہین چنانچہ اتر منی نے ساتھ انسویا کے جو کردم منی کی لڑکی ہین اپنا بیاہ کیا اور بعد حصول اجازت ہماری کے اتر مع انسویا کے ریکھ کل کو پر جاکر نربدا ندی کے کنارے مقیم ہوئے اور حبس دم نفس کرکے سخت ریاضت مین مصروف ہوے اور باوجودیکہ سو برس گذر گئے تو بھی اتر کا دل طرف ریاضت کے اور زیادہ مائل ہوتا رہا اور ایک پیر سے کھڑے ہوکر کھانا پینا سب چھوڑ دیا اور یہ خواہش و تمنا دلمین ٹھانی کہ جو کوئی شخص جگدیش یعنے تمام جہانون کا مالک ہے ہم اسکی سرناگت مین اور درخواست کرتے ہین کہ ایسا شخص ہمکو ایک لڑکا رحمت فرماوے جو مانند اس شخص کے ہو اور جبکہ ایسی سخت ریاضت کرتے ہوے اتر کو ایکمدت گذر گئی تو اتر منی کی سر سے ایک شعلہ آگ کا باہر نکلا اور تمام لوگ جلنے لگے اور دیوتا و منی و آدمی تمام حیران و پریشان ہوکر ہماری سرناگت مین گئے اور عرض کیا کہ تمام لوگ جلے جاتے ہین مہاراج اسکی کیا وجہ ہے آپ کرپا کرین تاکہ یہ حرارت فرو ہوجاوے یہ بات سنکر ہم مع تمام دیوتون کے بشن بھگوان کے پاس گئے اور بعد پرنام کے بشن کی استت پڑھکر سب ماجرا عرض کیا چنانچہ باستماع ایسے ماجرے کے

بشن متعجب ہوکر مع ہم تمام دیوتون کے شیو کے پاس گئے اور تمام کیفیت بیان کی تو شیو نے فرمایا کہ تم سب کچھ
اندیشہ نکرو اترمن ریاضت کررہے ہین اور حبس نفس کرکے بعد فتح پاتی ہوا ہر یہ انایام مع جان کی کیے ہوے مراقبہ مین
بیٹھے ہین یہ کہا اور شیو مع ہم و بشن کی تمام دیوتون وغیرہ کو ساتھ لیے ہوے مقام ریاضت گاہ اترمن گئے اور بل
وہنس و گرڑ اپنی اپنی سواری خاص اور اپنے اپنے ہتھیارون سے ہم تینون دیوتا شناخت کیے جاسکتے تھے اور ہم
تینون نے اترمن سے متبسم کنان انکی ساتھ برمبر وہ پد کو زبان پر لائے اور کہا گیا کہ تمہاری یہ سخت ریاضت و عبادت
ہوگئی تمہارے برابر تینون جہانمین اور کسی کو ایسی سخت ریاضت و عبادت [illegible] کیا یہ کلام
تینون دیوکا سنکر اترمن نے بعد ختم کرنے اپنے سر کے دست لبتہ التماس کیا کہ مجھکو [illegible]
یہ پیدا ہوا ہے کہ جو تم تینون دیوتا ایک ساتھ ظاہر ہوے ہین تو صرف ایک شخص کی عبادت کیا تھا پھر کیا وجہ ہے
کہ تم تینون دیوتا آئے ہو بعد بیان وجہ کے پھر مجھکو بروان دیجیے ہماری تمنا یہی ہے یہ بات سنکر تینون دیوتا نہایت
خوشی سے کہنے لگے کہ ہم تینون نے یہ کلام برخلاف خواہش و تمنا تمہاری کے نہین کیا بلکہ جیسی درخواست تم نے کیا وہی
تمکو دیگئی کیونکہ ہم تینون بنام جگدیس کے ملقب ہین اور ہم تینون مین کچھ بھید نہین ہے یہی وجہ ہے کہ ہم تینون دیوتا
تمہارے پاس آئے ہین اور ہم اور تمہاری ریاضت سے بہت خوشنود ہین اور تم نے صرف واسطے حصول اولاد کے
یہ ریاضت کیا تھا سو تمہارے تین لڑکے ہم تینون کے انس سے پیدا ہونگے جو تینون جہانمین مشہور ہوکر اپنے
والدین کی نیکنامی کو دوبالا کرینگے یہ بروان دیکر تینون دیوتا اپنے لوکون کو چلے گئے اور اترمن بھی اپنے گھر مین
جاکر کمال شادان و فرحان رہنے لگے کیونکہ حسب انکو یہ بات یاد آتی تھی کہ تینون دیوتا ہمارے لڑکے ہونگے تو وے
پھولے نہین سماتے تھے چنانچہ موقع وقت پاکر تینون دیوتا اترمن کے گھرمین پیدا ہوے آسمان سے پھولونکی بارش ہوئی اور
باجا بجائے گئے اور جمیع عالم و کل مخلوقات نے اسوقت کیا کیا خوشی نہین پایا ہماری انس سے چندرما مہتاب پیدا
ہوے اور بشن کی انس سے دت اور شیو کے انس سے دربا سا پیدا ہوے اس مقام پر ہم صرف چندرمان کا چرتر بیان
کرتے ہین یعنے چندرمان بہ نیت ریاضت کی کاشی مین گئے اور وہان سداشیو کی قدمون کا دھیان کرکے
سخت ریاضت کرنے لگے اور سداشیو خوشنود ہوکر چندرمان کی روبرو کھڑے ہوے چندرمان نے شیو کو دیکھا اور
بعد ڈنڈوت کی استت پڑھا اور شیو نے بعد سماعت کی چندرمان کو بروان دیکر سورج لوک کی اوپر انکوایک لوک

عطا فرمایا اور تمام برہمنون کا راجہ بنایا چنانچہ چندرمان ایسا لوک پاکر سداشیو کی استت پڑھا کرتے ہین وہو ہذا کہ
اے شنکر آپ تینون جہان کے شوامی اور انترجامی ہین آپ کے برابر دوسرا کوئی دیوتا نہین ہے آپ کی خدمت برہما وشن وغیرہ
کرتے ہین آپ نے بھگتون کے لیے بہت اوتار دھارن کیے ہین وبچھو رامچندر کے واسطے تمنے ہنومان کا اوتار لیا اور کامروپ
پت کی عزم کو رکھ لیا اور دکھشٹ کو بات عطا فرمایا اور گن ندھ و چندرسین کو اپنا کر لیا آپ نے بیشمار ادھمون کو تار دیا ہے
اور بہت بھگتون کی حفاظ[illegible] کیا ہے اور بہت بھگتون کی حفاظت کیا ہے اور بہت بھگتون کے حاجت برآری فرمایا
اور بہت [illegible] تو بید تناسخ سے رہائی دیا یہ چندر لوک ایک لاکھ جوجن سورج لوک سے اوپر ہے جہان انسان جاکر
[illegible] فارغ رہتا ہے اب ہم اودگن لوک یعنے اقلیم النجوم کی کیفیت بیان کرتے ہین جو نہایت پُر رونق معلوم
ہوتا ہے اور جہان اشنے وغیرہ ستارے موجود ہین اور وے سب شیو کی خدمت مین دل وجان سے مصروف رہتے ہین
یہ اودگن لوگ تین لاکھ جوجن چندر لوک سے اوپر ہے اور جس طور سے کہ یہ لوک ستارون نے پایا داستان اسکی سطور ہے
کہ دکچھ پرجاپت سے ساٹھ لڑکیان پیدا ہوئین منجملہ انکے اسونی وریوتی وغیرہ ستائیس لڑکیون نے کاشی پوری مین
جاکر سخت ریاضت کرنا شروع کیا اس تمنا سے کہ ہم سب شیو کو اپنا دولہا بناوینگے چنانچہ شیو نے ایسی ریاضت
وپریم اسوتی وغیرہ کو ملاحظہ فرماکر واسطے دینے بردان کے تشریف لے گئے اور برم بردہ پد کو فرمایا ایسے کلام کو جو
آبحیات سے کم نہ تھا اسونی وغیرہ نے سنکر غایت پریم سے ہاتھ باندھکر بعد پرنام کے یہ استت پڑھا کہ اے دیو شنکر
آفتون کے دور کرنیوالے اور سب کے خاوند بے عیب تینون جہان سے علیحدہ اور تینون جہانمین شامل آپ اپنے
بھگتون کے نہایت خوشی دینے والے ہماری درخواست ہے کہ آپ ہماری اوپر کرپا کرکے ہمارے شوہر ہوجیے
یہ کلام سنکر سداشیو نے فرمایا کہ ہمنے تمکو چندر لوک کے اوپر ایک لوک رہنے کو دیا اور ہمارے آٹھ سروپ ہین
جو تینون جہان کے باعث رفاہ و موجب فلاح مشہور ہین منجملہ انکے چندرمان کہ وہ بھی ہمارا روپ ہے
وہ تمہارا شوہر ہوگا اور تم اپنے لوک مین مقیم ہوکر چندرمان کے ساتھ خوب بہار کرو اور چونکہ تم سب نے ہماری عبادت
مانند مردون کے کیا ہے اسوجہ سے تمہارا نام مثل مردون کے مشہور ہوگا یہ کہکر شیو انتردھیان ہوگئے اور وہ
بھی دکچھ پرجاپت کے گھر مین داخل ہوئین اور دکچھ پرجاپت نے شیو کا بردان معلوم کرکے ان سب کو چندرمان
کے ساتھ بیاہ دیا اور ان سب کو بوجہ ملنے ایسے شوہر کے کمال شادمانی حاصل ہوئی اور بارہ راس ہوکر

چندرمان

چندرمان کو بڑی خوشی دیا اور شیو کی خدمت کرکے شیو کا نام جاپ کرنے کے بعد شیو کے حضور مین استت
پڑھا کرین ہین کہ اے الیش گریش مہیش آپ تمام لوگون مین ظاہر ہین اور سب سے اعلی ہین اور دیوتون کے
دیوتا ہین اور ظالمون کے لیے بڑے مہیب ہین اور آپ بھوت ناتھ اور جہان کی نمود کے نابود کرنے والے
ہین اور اے یہ سب نام سداشیو کے ہین ای چندر چوڑ والے مرڑ والے دھورجٹ والے تارک والے سوک ہان
والے ترپر اسر ناسک والے شمبھ والے گرجاپت والے بھگت منورتھ پورک والے [illegible] والے بامدیو والے
است کنٹھ والے سناتن والے کام ناسک والے ترمبک والے پرم برمھ والے پرماتما والے [illegible] گن کے
گیت بید گاتی ہین ہمارے حال پر ایسی خداوندی کرو کہ کسی وقت مین ہم ملوث عصیان نہوین اور [illegible]
آپ کی بھگت زیادہ ہوتی رہے اور آپ کی خدمت ہر طرح سے کرتے ہین کیونکہ ہم نے اس بات کو بخوبی سمجھ لیا ہے
کہ آپ کے برخلاف ہوکر ہم کچھ عیش و راحت حاصل نہین ہوسکتی اے نارد یہ مختصر ذکر اوڈگن لوک کا ہے

## تیرھوان ادھیاے

برمھا نے کہا کہ اے نارد اوڈگن لوک کی اور شکر لوک یعنے اقلیم زہرہ کا ہے جو اوڈگن لوک سے دولاکھ جوجن
بلند ہے اور شکر آفتاب کے آگے اور پیچھے ایک ہی ساتھ چلتے ہین اور سبب بیش وپس ہوجانے کا صرف رفتار
آفتاب پر منحصر ہے اور جو آدمی کہ جہان مین شاعری کرتے ہین وہی لوگ شکر لوک مین داخل ہوکر انواع عیش و آرام
واقسام راحت وفرحت کو حاصل کرتے ہین وہان رنج کا وغم کا آثار نہین ہے یہ شکر ہماری خلف ارجمند بھرگ نام
سے پیدا ہوے اور کاشی مین جاکر شیو کی عبادت وریاضت مین مصروف ہوے اور بہت قسم کے پھول شیو
کے لنگ مین چڑھایا باوجودیکہ مدت دراز تک شکر نے ریاضت کیا مگر بردان پانے سے محروم رہے تب
شکر صرف ایک قدم سے کھڑے ہوکر شیو کے دھیان مین قایم رہے اور پورک کی تدبیر سے اپنے نفس کو اوپر
کھینچکر مراقبہ کیا چنانچہ ایک مدت دراز تک شکر اسی طرح کھڑے رہے اور بوجہ اسکے کہ ایسی ریاضت سے بھی
شیو اپنے مقام پر مقیم نرہ سکے وہ فوراً بردان دینے کیواسطے شکر کے پاس گئے اور بزم بردہ کو زبان پر لائے
مگر شکر بوجہ دھیان کے یہ کلام سماعت نہ کیا تب سداشیو نے اپنی مورت کو شکر کے دل سے کھینچ لیا جسکی وجہ سے شکر
مضطر وبیقرار ہوکر اپنی آنکھین کھولدین اور سداشیو کو اپنے آگے کھڑا دیکھکر غایت پریم سے بحد پرنام کے یہ استت

پڑھا کہ اے گریش مہا پربھو ہمارے اوپر خاوندی کرو آپ کل کے اوپر بلا عیب اور موت سے مبّرہ اور موت
کے موت اور جہان کے نابود کرنے والے اور تینون جہان کے راز جاننے والے ہین اور جہان کے محبوب و
پاک اور تینون جہان کی پرورش کرنیوالے اپنے بھگتون کو نہال کرنے والے اور ہر قسم کے دُکھون کو دور
کرنیوالے ہین بعد قرات اس استت کے سنکر خاموش ہوے اور شیو نے مرہم لوہ کو مکرر فرمایا تب سنکر نے
التماس کیا کہ ہم آپ کے [illegible] ہین ہمکو تنجی منتر عنایت کیجیے علاوہ برین اور جو واجب ہو وہ دیجیے شنکر
شیو نے فرمایا [illegible] ہوگا اور تم اوڈگن لوک کے اوپر جو لوک ہے وہان جاکر مقیم رہو اور دیوتون کے پرہت ہوکر
[illegible] اعانت سے شادان و فرحان بنے رہو یہ بردان دیکر شیو انتردھیان ہوے اور شنکر بھی حسب الحکم
سداشیو کے اسی لوک مین جو شیو نے دیا تھا جاکر رات دن شیو کی خدمت و اطاعت مین مصروف رہے
اب ہم بدھ لوک یعنی اقلیم عطارد کا بیان کرتے ہین واضح ہو کہ بدھ لوک شکر لوک سے دو لاکھ جوجن اوپر ہے
وہ لوگ معدن نشاط اور منبع انبساط اپنی زیب و زینت اور عمدگی عمارات اور شائستگی وضع اور طرز مکانات
جواہرات مین قرب المثل و لاثانی ہے اور وہان بدھ براجمان ہین اُنکی حکایت اجمالی اس نمط پر ہے کہ چندرمان
تینون جہانمین عظمت و حشمت پاکر غایت غرور و منی سے خراب عقل و راے بد کو ہم پہونچایا کیونکہ ایسا شخص جہان
مین کون ہے کہ جو صاحب جاہ و اہل اقتدار ہو کر غرور و پندار سے عاری اور عجوف و خودی سے مبّرا ہو چنانچہ
چندرمان نے برہسپت اپنے گرو کی عورت کو جو تمام دیوتون کی گرو وائین تھین بھگاکر اپنے گھر مین رکھا اور ہر چند کہ
برہسپت بعجز و الحاح طالب و خواستگار واپس پانے اپنی زوجہ کے ہوے مگر چندرمان نے منظور نہ کیا لاچار برہسپت سایہ
سداشیو مین پناہ گیر ہوے اور تمام دیوتا طرفدار و معین برہسپت کے ہوگئے اور بڑی لڑائی مثل جنگ تارا سر کے وقوع مین
جسکی وجہ سے تینون جہانمین ہاہاکار ہوگیا آخر کو سداشیو نے غایت غصہ سے اپنے ترسول کو اُٹھالیا اُسوقت
برہما جی چندرما کے پاس جاکر بعد افہام و تفہیم کے تارا کو اُس سے لیکر شیو کی سرناگت مین گئے اور برہسپت کے حوالہ
تارا کو کردیا اور شیو کے غصہ کو فرو کیا مگر جبکہ برہسپت نے تارا کو حاملہ دیکھا تب غایت جلال غضب سے کہا کہ اے تارا
اپنے حمل کو ترک کردو ورنہ ابھین ہم تمکو جلاکر خاکستر کر ڈالینگے چنانچہ تارا نے حمل کو ڈالدیا اور جبکہ لڑکا مجسم لحیم و شحیم نہایت
خوبصورت ظاہر ہوا تو برہسپت و چندرمان دونون نے اُسکا لینا چاہا اسبات پر دونون نے جھگڑا کیا برہسپت

کہتے تھے کہ یہ لڑکا ہمارا ہے اور چندرمان کا قول تھا کہ ہم اسکے والی و وارث ہین آخر کو فیصلہ اس امر کا بیان
تارا پر منحصر و مسلم سمجھا گیا مگر تارا نے شرم سے کچھ نہ کہا آخر ہمنے تارا سے استفسار کیا تب تارا نے کہا کہ یہ لڑکا چندرمان کا
ہے اس بات کو سنتے ہی فوراً چندرمان نے بہت دان و خیرات دیکر لڑکے کو اٹھا لیا اور ہمنے اس طفل نور اس شد و
خردمندی کے معائنہ کرکے نام انکا بدھ رکھدیا اور بدھ کاشی مین جاکر سخت ریاضت و عبادت کرنے لگے اور
شیوانی نے سداشیو سے کہا کہ اس لڑکے کو بردان دو چنانچہ سداشیو بدھ کے پ[illegible] جاکر فرمایا کہ جو چاہیے وہ بردان
مانگ لو یہ کلام سنکر بدھ نے التماس کیا کہ اے ناتھ اناتھون کے دستگیر ہم مبارک ہین مبارک [illegible] جو ہماری اوپر مہربانی
کرکے ہمکو اپنے دیدار سے سربلند کیا اس سے زیادہ اور کون بردان اعلی ہے جسکو ہم مانگین اگر آپ جو[illegible] تو جو
آپ کی لائق ہو وہ دیجیے یہ کلام بدھ کا سداشیو کو بہت پسند آیا اور نہایت خوشنود ہوکر بدھ کو یہ خطاب [illegible]
مخاطب فرمایا اور اپنی ڈمرو کو بجا دیا جسکو سنکر تمام دیوتا حاضر آئے اور بدھ کی تعریف کرنے لگے اور سورج و چندرمان
نے ایک ایک راس یعنے برج بدھ کو مرحمت فرمایا اور سداشیو نے ایک لوک عطا فرمایا ازان بعد شیو انتردھیان
ہوگئے اور بدھ بھی اپنے لوک مین تشریف لیگئے اور وہ ہمیشہ شیو کی خدمت غایت پریم سے کیا کرتے ہین اس
لوک مین وہ لوگ داخل ہوتے ہین جو بڑے عقیل و فرزانہ ہوتے ہین اب ہم بھوم لوک یعنی اقلیم مریخ کی بیان کرتے ہین
واضح ہو کہ بدھ لوک کی اوپر بھوم لوک دو لاکھ جوجن بلند ہے اور وہان منگل گرہ مقیم ہین جو تین پکچھ یعنے ڈیڑھ مہینے
تک ایک ہی راس یعنی برج مین رہتے ہین انکی حکایت بالاجمال اسطرح پر ہے کہ جسوقت ستی دکچھ پرجاپت
کی جگ مین تشریف لیگئین اور بوجہ بیحرمتی کے اپنی جان کو ضائع کردیا چنانچہ بوجہ حدوثات ایسی حادثہ کے شیو نے بھی دکچھ
خراب کرڈالی جگ کی سب ترک کرکے غم مہاجرت سننے سے کنج خمول و زاویہ خاموشی مین بیٹھ رہے اور بعد جسم کی
سخت ریاضت مین مصروف ہوے اور جبکہ بعد مدت مدید کے شیو نے اپنے دم کو چھوڑا تو اسوقت شیو کی پیشانی سے
ایک قطرہ عرق کا زمین مین گرا جس سے فوراً ایک لڑکا پیدا ہوا جسکا رنگ مانند پھول کوندرو کی سرخ تھا اور اسوقت
زمین بصورت زنان کے روپ اختیار کرکے حاضر ہوئی اور لڑکے کو اپنی چھاتیون سے دودھ پلانا شروع کیا
یہ چرتر ملاحظہ کرکے شیو نے غایت خوشنودی سے تبسم کیا اور فرمایا کہ اے زمین یہ لڑکا ہمارا ہے مگر چونکہ تم نے اسکو دودھ
پلایا بدین وجہ یہ لڑکا اب تمکو عطا کیا جاتا ہے یہ سنکر اور ایسا لڑکا پاکر زمین نے نہایت شادان و فرحان لڑکے کو

ے لیا اور شیو کی بڑی استت پڑھا چنانچہ موقع وقت پاکر بھوم کاشی مین گئے اور اپنی سخت عبادت وریاضت کی
شیو کو خوشنود کیا اور سداشیو نے بھوم کے پاس جاکر انکو درشن دیا بھوم نے شیو کو دیکھا اور اس استت کو پڑھا
کہ اے جگدیش ہماری اور ہماوندی کرکے ہاتھ رکھدو آپ کے چرتر بیحد اپار و باریک بیان کرتے ہین اور جن کو برھما
وبشن وملیش بھی نہین کہہ سکتے یہ سنکر شیو نے فرمایا کہ اے بھوم تم ہمکو بدرجہ کمال پیاری ہو اب ہم تمکو تیسرا گرہ کرتے ہین
اور بدھ لوک کے اوپر تمھارا لوک قایم کرتے ہین تم وہان جاکر بلاغیب مقیم رہو یہ کہکر شیو انتردھیان ہوے اور بھوم وہان
اپنے لوک مین جاکر [illegible] ساتھ شیو کی خدمت مین سرگرم رہے اب ہم برہسپت لوک یعنے اقلیم مشتری کا ذکر کرتے ہین
جو [illegible] پرو لاکھ جوجن بلند ہے وہان برہسپت مقیم ہوکر شیو کا جس گایا کرتے ہین اور وہان کے باشندگان انواع
و اقسام انتعاش کو حاصل کرتے ہین اور عمارات اس لوک کی جواہرات گرانمایہ سے آراستہ ہین اور جسطرح کہ
برہسپت نے اس لوک کو حاصل کیا وہ حکایت اسطور پر ہے کہ برہسپت انگرس سے پیدا ہوے اور انگرس برہم سے پیدا ہوے تھے چنانچہ
برہسپت نے کاشی مین جاکر بعد حبس نفس کے سخت ریاضت کیا اور بعد ایسی سخت ریاضت کی کہ سداشیو خوشنود ہوکر
واسطے دینے بروان کے پاس برہسپت کے قدم رنجہ فرمایا اور برہم برد کو زبان پر لاے مگر برہسپت بوجہ استغراق ومراقبہ کے
کلام کو سماعت نہ کیا مگر جب سداشیو نے اپنے صورت کو برہسپت کے دلسے باہر کر لیا تو برہسپت متردد ہوکر اپنی آنکھون
کو کھولدیا اور دیکھا کہ وہی صورت آگے کھڑی ہے برہسپت نے بیحد پرنام کرکے استت پڑھا شیو نے فرمایا کہ تم
سب دیوتون کے گرو ہوگے اور دیوتون کے پروہت ہوکر بنام آچارج کے مشہور ہوگے اور بھوم لوک سے
جو لوک اوپر ہے اسمین تمھارا مقام رہنے کا یہ بروان دیکر شیو انتردھیان ہوے اور برہسپت بھی اپنی لوک کو
جاکر دیوتون کے گرو ہوے اب ہم مند لوک یعنے اقلیم زحل کا بیان کرتے ہین جہان انسان جاکر نہایت آرام پاتا ہے
اور وہان سنیچر سورج کے فرزند ارجمند مقیم ہوکر شیو کی یہ استت پڑھتے ہین کہ اے ناتھ آپ پرم گت کے دینے والے
ہین اور آپ دینیدیال ہین اور جو کوئی کہ قول وکلام وفعل سے آپ کی خدمت کرتے ہین آپ انکے مطیع ہین اور
آپ کی مانند آپ ہی ہین اسیطرح سنیچر بہت استت شیو کی کرکے رات ودن خوش وخرم رہا کرتے ہین اور
ایک راس یعنے برج مین تیس۳۰ مہینہ تک مقیم رہتے ہین کیونکہ انکی رفتار نہایت سست ہے اور ہر مقام
اٹکتے وٹھہرتے چلتے ہین اسی طرح بارھون۱۲ برج مین دورہ کرتے ہین اور جسکی طرف دیکھ دیتے ہین اسکو بٹا

رنج ملتا ہی اور جس وجہ سی کہ سنیچر نے اس لوک کو پایا ہے وہ یہ ہے کہ سورج جو کشیب کی لڑکے ہین انکی زوجہ چھایا نام سے سنیچر پیدا ہوے اور سنیچر اوپر کو نگاہ کرین تو تمام خلقت نابود ہو جاوے اس باعث سی سنیچر ہمیشہ نگون اور نیچے اپنا منہ رکھتے ہین تاکہ کسی پر انکی نگاہ نہ پڑے المختصر یہ سنیچر نے کاشی مین جاکر سخت ریاضت کرنا شروع کیا چنانچہ بعد مرور و ہور و انقضای مدت وفور سداشیو خوشنود ہو کر انکو یہ بردان دیا کہ برہسپت کی لوک سی اوپر جو لوک ہے وہان تم جاکر قیام کرو یہ بردان دیکر شیو انتردھیان ہوے اور سنیچر بھی اپنی لوک عطیہ سداشیو مین جاکر شیو کی خدمت و استت کرتے رہی انکی یہ استت ہے کہ ای برہم قدیم و بلا عیب [illegible] الجسم ولا حواس تینون جہان مین بہار کرنے والے آپ مایا سے اعلی اور اسباب کے سبب ہین اور عمدہ [illegible] کے اپنے بھگتون کو مکت دینے والے ہین

## چودھوان ادھیاے

برہما نے کہا کہ ای نارد سنیچر لوک کی اوپر رکھ لوک یعنے اقلیم سبعہ سیارہ ہی جو سنیچر لوک سی گیارہ لاکھ جوجن اور اوپر ہے اور جو لوگ لیل و نہار تمام دنیا کو مبارکی کے خواستگار رہا کرتے ہین وہ لوگ اس لوک کا پرنام پرنام کرتے ہین وہان ہماری سات فرزندار جمند جو بنام سپت رکھ کی مشہور ہین مقیم ہو کر سداشیو کی یہ استت پڑھا کرتے ہین کہ ای پرم برہم پرمیس و دنیاناتھ مہیش ہمکو خادم تصور کرکے ہماری حال پر رحم کرو آپ رکھ پت ہین اور رکھ کا روپ ہین اور رکھ کے محافظ ہین اور رکھ کی خراب کرنے والے ہین اور آپ کا تمام سامان کمال حیرت افزا ہے اور آپ کی جو نگن روپ دھارن کرکے کرتے ہو کمال تعجب کو زیادہ کرنیوالی ہے اور علاوہ سپت رکھ کے اور جسقدر کہ رکھ لوگ دھرم وان ہوتی ہین وی سب اسی لوک مین مقیم ہوتے ہین اب ہم دھرو لوک یعنے اقلیم قطب کا ذکر کرتے ہین واضح ہو کہ دھرو لوک جسکو ہر پد بھی کہتے ہین رکھ لوک سی تیرہ لاکھ جوجن اوپر ہے وہان عمدہ مکانات عجوبہ سی بنے ہوے ہین جہان انسان جاکر عیش و راحت پاتی ہین اور وہان تمام عمارات آٹھ درجہ کی جواہرات وغیرہ سی آراستہ ہین جسمین دھرو براجمان رہتی ہین جنکا طواف جمیع ستاری اور ماہ و خورشید و اگن و اندر و دھرم راج و برہما و کشیب وغیرہ کیا کرتے ہین اور جسطرح کہ کوئی چارپایہ کسی ستون سی بندھا ہو اور ستون کی گرد پھرتا ہو اسیطرح تمام جیوتر گن یعنے ستاری دھرو کی ہر چہار طرف گھومتی ہین اور جسطرح کہ بادل آسمان مین ہوا کی سہاری سے لٹکے رہتی ہین

اور زمین نہین گرتے اسیطرح ستارے بھی زمین مین نہین گرتے شیو کی حکم سے لٹکتے ہین اور بعضی منی بموجب طریقہ پران
کے کہتے ہین کہ ستارے جہانتک کہ دکھلائی دیتے ہین یہ سب سسار چکر مین گوندھے ہوئے ہین اور ان سب کے اوپر
سسارे
دھرو قایم ہین ای نارد دھرو بڑے صاحب قسمت و اقبال ہین جنھون نے بشن کی کرپا سے یہ پد حاصل کیا اور اپنے قیام گاہ
کو شیو کی خدمت کر کے اچل کر لیا اور [illegible] کی تھا اسطور پر ہے کہ ہمارے لڑکے شنبھو منی ہوئے جنھون نے ست روپا کو
اپنی زوجیت مین قبول فرمایا [illegible] کر کے اوتان پاد تمام خلقت کی نوش کرنے والے فرمان روا ہوئے اور
اوتان پاد [illegible] عورتین ہوئین ایک انسرج دوسری سنیت چنانچہ دھرو سنیت سے پیدا ہوئے ایک روز دھرو
सनीत सुरुचि
[illegible] پلنگ پر بیٹھنے کی نیت کیا تاکہ راجہ اوتان پاد کی گود مین بیٹھین مگر چونکہ راجہ سرج اپنے دوسری
عورت کی مطیع تھے لہذا بپاس خاطرداری و لحاظ سرج کے دھرو کو اپنے گود مین نہین لیا اور سرچ نے غایت
غرور سے دھرو کو کلمات سخت کہی جو مانند تیر کے دھرو کے سینہ کو چاک کر کے پار ہو گئے اور دھرو روتے روتے
اپنی مادر کی پاس آئے چنانچہ سنت نے دریافت کیا کہ تمکو سرچ نے کیا کہا اور جبکہ دھرو نے تمام ماجرا کہہ سنایا
تو سنیت نہایت تاسف و ملال سے کہنے لگی کہ اگلے لوگون نے کہا ہے کہ بدون خدمت و اطاعت مالک برتر و
اعلی کے کسی شخص کو راحت نہین ملتی اسلیئے تمکو واجب ہے کہ ایشر کے قدمون کا دھیان کر کے ریاضت کرو
ہماری وہی پرمیشر مدد کریگا اور یہ بات کہکر جب سنیت نے کلام سخت سرچ کو یاد کیا تو غایت اندوہ سے دھرو کو
اپنی چھاتی سے لگایا دھرو نے کہا کہ اب ہمکو کچھ افسوس و رنج نکرنا چاہیے ہین وہ پد حاصل کرونگا جہان کوئی
شخص نہین پہونچیگا یہ کہکر دھرو بعد حصول اجازت و دعا اپنی ماسے تپ کرنے کو روانہ ہوئے اور راہ مین نارد کی
ملاقات کرنیکے بعد حصول آسیرباد کے بدھ بن مین داخل ہوئے وہان دھرو نے بڑی سخت ریاضت کیا اور دس
ہزار سال تک ریاضت شاقہ کر کے حواس ظاہری و باطنی کو مغلوب کیا اور ایک ہی پیر سے زمین مین کھڑے ہو کر دم
کو اوپر چڑھا لیا چنانچہ تینون جہان کے نقوش بند ہو گئے اور تینون جہان مین آثار قیامت کی نمودار ہونے لگے چنانچہ تمام
دیوتا و منی بشن بھگوان کے سرناگت مین گئے اور التماس کیا کہ یہ آفت تینون جہان مین ہے بشن نے فرمایا کہ تم کوئی
کچھ رنج نکرو دھرو تپ کر رہے ہین یہ کہا اور فوراً واسطے دینے بر دان کے روانہ ہوئے اور دھرو کے نزدیک جاکر
پرم بردھ کو زبان پر لائے دھرو نے اپنی تمنا و خواہش دلی کو عرض کیا اور استت پڑھا بشن نے تنہا استت
नयास्तु

یعنے یہی ہوگا کہکر دھرو سے فرمایا کہ تم کاشی مین جاکر ریاضت اسقدر کرو جسمین سداشیو خوشنود ہون اور شیو سے
یہ بردان طلب کرنا کہ جو بردان ہمکو بشن نے دیا ہی وہ اچل ہو اور جبکہ چھتیس ہزار برس بادشاہی کرلینا تب اپنے
لوک مین جو بشن لوک سے بھی اوپر ہے جاکر مقیم رہنا اور ہم ہر روز کاشی مین واسطے پوجن سداشیو کی جاتی ہین
آج تم بھی ہماری ساتھ چلو ہم تم سے بہت خوشنود ہین یہ کہا اور دھرو ... ساتھ لیکر گرڑ پر سوار بشن کاشی مین داخل
ہوے اور دھرو کو بردان مذکورہ بالا پھر دیکر آپ مَن کرنکا کے کنارے اُترے ا... تھ مین اشنان اور بسوناتھ
کی پوجن پریم کے ساتھ کرکے بعدہ بشن اپنے دھام کو چلے گئے اور دھرو کاشی مین مقیم ہوکر ... کرنے جو اس
خمسہ کے ... شیو کا لنگ قائم کیا اور ریاضت شاقہ و عبادت برگزیدہ مین مصروف ہوے چنانچہ ...
ہوکر دھرو کے روبرو ظاہر ہوے اور برم پردہ کو زبان پر لائے دھرو نے پرنام کرکے یہ استت پڑھا کہ اے
ایس لاانتہا سب سے اعلی پرم برمہ بلا عیب ہمیشہ ہماری اوپر ہمکو اپنا خادم جانکر کرپا کرو تاکہ بشن کا بردان
ہماری حق مین اچل ہوجاوے یہی بردان ہم چاہتے ہین ہم آپ کی سرناگت ہین یہ سنکر شیو نے فرمایا کہ یہی ہوگا
یہ کہکر شیو انتردھیان ہوے اور دھرو بھی یہ بردان پاکر اول اپنی باپ کی پاس تشریف لے گئے اور اوتان پاد
نے دھرو کو نہایت خاطرداری کے ساتھ لیا اور راجا بھی نہایت خوش ہوئی بعدہ راجہ نے سلطنت تفویض دھرو
کے کرکے آپ عبادت کرنے کو جنگل چلے گئے اور دھرو نے چھتیس ہزار سال تک زمین کی فرمان روائی کیا اور
ازان بعد کاروبار راجگی کا اپنے پور خلافت و ولیعہد کو سپرد کرکے آپ عبادت مین مشغول ہوے جہان بشن کے
گن حسب الحکم بشن بھگوان کی بمان لاکر حاضر ہوے اور دھرو نے دب تن ہوکر بمان مین سوار بشن لوک کو تشریف
لیگئے اور جو لوگ کہ برمہ لوک سے اوپر ہے وہان مقام کیا اور عالم سرور مین غرق ہوکر بلا حس و حرکت و بلا رنج
اپنی لوک مین قایم ہین اور تمام نجوم کے وسط مین تمام نجوم کے ادھار یعنی مستقر ہین اور شیو کی یہ استت پڑھا
کرتے ہین کہ ای ایس سب کی مالک اور رگ سے ناتہ بیداب کی اوصاف کے دفتر ہین آپ سب سے اعلی ہی
ہین کیونکہ یہ بات ہمنے بشن کی خدمت کرکے دریافت کرلیا ہے چنانچہ دھرو بشن کے بھگت شیو
کا جس گایا کرتے ہین اور بلا خوف غایت خوشی کو فائز ہوا کرتے ہین یہ ذکر دھرو لوک کا تمام ہوگیا اور
ستر لوک صرف اسی مقام تک ہے

## پندرھوان ادھیاے

برھمانے کہا کہ دھرو لوک کے اوپر مہر لوک یعنے اقلیم الملائک ہے جو چھت لوک یعنی عالم زمین سے ایک کرور جوجن
महर लोक
اونچا اور جہان کسی قسم کا دکھ نہین ہے اور وہان کی تمام عورتین طلائی جواہرات سے مرصع جنکو دیکھکر عقیل و
فرزانہ لوگ بھی عالم حیرت مین ہوتے ہین وہان اٹھائیس کرور دیوتا رہتے ہین جو بڑے مرتاض اور اقسام
عیوب وانواع عصیان سے مبرا و پاک ہین و قطع تعلق کے ساتھ تجرد وشعاری اختیار کرکے مانند جہانیان کے
گوشۂ انزوا مین [illegible] وہ شیو کی سگن و نرگن دونون روپ کی اوپاسنا رکھتے ہین اور بدی وخراب کا موقع نہین
[illegible] نہین اور انکے قلوب مین سداشیو مقیم رہتے ہین اور پنج اکھری منتر کو جو تارک منتر کہا جاتا ہے
جاپ کرکے سو بہاگ بھاؤ مین مستغرق ہین اور دونون روپ سداشیو کے چرترون کی لیلا گایا کرتے ہین کہ اے
یعنے انا الحق
برمہساتن ایس پرم سچد انند آپ سب کے اندر اور سب سے باہر ہین آپکا جس سہیس بیان کرکے تھک
جاتی ہین آپ پرکرت و پرش اور الکھ وانادی ہین اور پرماتما اور بلا جسم ہین آپ بدون کانون کے سنتے اور بلا
آنکھون کے دیکھتے اور بدون زبان کے جمیع لذتون کو لیتے اور بلا ناک کے سونگھتے اور بدون جرم کے لمس کرتے
اور بلا ہاتھون کے تینون جہان کے سب کاج و کام کرتے اور بدون منہ کے تمام بید ذکو پڑھتے اور بدون
آلہ تناسل کے خلقت کو موجود کرتے اور بلا دیگر اعضا کے سب کام کرتے ہین ایسا جو شخص اور جسکے ایسے
کام مین انکو ہمارا پرنام ہے اور ایسے نرگن سروپ مین آپ اگن و اکرم و انام ہین شعر بنام آنکہ او نام ندارد
بیکار بلا فعل بلا نام
بہر نامیکہ خوانی سر بر آرد + اور آپ ہی سگن روپ ہوکر مع شکت کے براجمان ہو اور بھگتون کے مقاصد پورا
ہونے کے لیے آپ جسم اختیار کرتے ہو تم دونون روپ مین بڑے بڑے بہار کرتے رہتے ہو ہماری حال پر
خاوندی کرکے ہمکو اشتباہات سے برکنار رکھو اور رات دن ہماری دلمین پرتو افگن وظل گستر بے رہو
اے نارد یہ اولین فرزند ہماری اس قسم کی استت پڑھا کرتے ہین علاوہ انکے اور جو کوئی جہانمین بڑے مرتاض
جنے ہین وہ بھی اس لوک مین جاکر خاموش رہتے ہین اب ہم جن لوک کا ذکر کرتے ہین جو مہر لوک کے اوپر ہے
اور جو زمین سے دو کرور جوجن بلند ہے اور جہان عمارات طلائی جواہرات وانواع گوہر گرانمایہ و اقسام رتنون کے
آراستہ ہین اور وہان بھرگ وغیرہ من جو ہر طرح سے پاک اور عیبون سے صاف ہین مقیم ہوکر شیو کی خدمت کرتے ہین

اور پنج اکچھری منتر شیو کا جاپ کرکے دست بستہ بغایت پریم سے شیو کی یہ استت پڑھتی ہین کہ اے ایس پرم برہم
شنکر آپ تمام دیوتون کے مالک ہین اور لاعیب اور بید و پوران والکھ و فہم و ادراک سے بالا ہین شعر اے
برتر از تصور و وہم و گمان ما + وے از برون او برون از میان ما + مگر تو بھی آپ بھگت کی اختیار مین ہین
آپ جیسا چاہتے ہین ویسا ہی سب کام کرتے ہین اور بر بہاو بشن [illegible] خدمت کرتے ہین اب ہم تپ لوک
کا بیان کرتے ہین جسکی عمارات و محلات جواہرات سے طیار ہوی ہین اور تمام [illegible] کانونکی گوہر و دیگر جھروکان
بیش قیمت سے بنائے گئے ہین اور جمیع عمارات آٹھ درجہ کہتی ہین وہان وہی مُن لوگ [illegible] سکتے ہین
جنھون نے ریاکاری کو ترک کرکے ریاضت و عبادت سخت کیا ہے یہ لوک زمین سے چار [illegible]
مرتفع ہے اور جہان ہماری لڑکے سندھ بلاعیب مقیم ہین وہ سب شیو کی پرستاری مین مصروف
ہوکر پنج اکچھری منتر جاپ کرتے ہین اور سنکاو ک وو کہا وک جنکا لقب ہے وہ وہان شیو کی یہ استت گایا کرتی

इस्मारिक

ہین کہ اے گرجاپت اسکندہ کے پتا آپ بڑے سرور کی عطا فرمانیوالے اور گرجا کی خوش کرنیوالے ہین
ہماری حال پر شفقت ہوکر ہماری سب دکھونکو دور کرو اور مایا آپ کی جو ماور ہر سہ جہان اور آپ سے پیدا ہوئی
ہے اُسکی چال ڈھال نرالی ہے تمہاری خدمت سے بشن نے پرورش جہان کی خدمت کو حاصل کیا اور
ہمنے بھی برہم پد کو پایا ہے اور آپ ہی کی کرپا سے سیس بھی بار زمین کو اپنے سر پر رکھے ہین اور آفتاب و
ماہ و نجوم آپ ہی کے اقبال سے طلوع کرتی ہین اور آپ ہی کے حکم سے آگ جلتی اور ہوا چلتی اور پانی
اپنی حد اندازہ سے نہین بڑھتا کیونکہ اگر پانی اپنی حد سے بڑھ جاوے تو تمام روے زمین غرق ہو جاوے
اور آسمان بھی سب کو مہلت و فرصت دیتا ہے یہ سب آپ کی صنعت ہے کیونکہ تینون جہان آپ کے
فرمان بردار و مطیع ہین اب ہم ستّ لوک کا ذکر کرتے ہین جو تپ لوک کے اوپر ہے اور زمین سے آٹھ کرور جوجن اونچا
ہے اور وہان مرض و رنج و گناہ تینون قسم کے دکھ و آدھ و بیادہ وغیرہ ہر قسم کے آلام اپنا دخل نہین
کرسکتے ہین لیا ست لوک ہمنے سداشیو کی خدمت سے پایا ہے اُسکی تعریف اور اُسکی عمارات کی خوبی ہم کہانتک
بیان کرین جو آدمی کہ جہا مین بید پڑھتے ہین وہی لوگ ہماری اس ست لوک مین داخل ہوتی ہین اور جو
شخص کہ بھینہ ماگھ مین پریاگ مین جاکر اشنان کرتے ہین وہ ہماری ملک مین آکر طرح طرح کی عیش و راحت کو

یعنی الہ آباد ۱۲

حاصل کرتے ہین اب ہم وہ داستان بیان کرتے ہین جسطور سے کہ یہ لوک ہمنے پایا واضح ہو کہ گورتینکر کے حکم
بموجب اور اُنکی غایت خاوندی کے ہم بذریعہ گل کنول ناف بشن سے پیدا ہوئے اور ایک مدت طویل تک
حواس خمسہ کو زیر کیے ہوئے شیو کو مع شکتہ [illegible] دھیان کرتے رہے چنانچہ ایسی ریاضت ہماری کو ملاحظہ فرماکر شیو خوشنود
ہوئے اور ہماری روبروے ظاہر [illegible] شکت کی ہمکو درشن دیا وہ زیب و زینت ہم کہانتک بیان کرین شیو کے سر مین
جٹا اور گنگا کی دھار [illegible] سے مین چندرمان براجمان ترپند پیشانی مین لگائے ہوئے اور کانونمین سانپ پہنے ہوئے
اور تین [illegible] رحی مائل لب مانند کوندرو کے سُرخ اور دانت مثل ماہتاب کے سفید و روشن ہو نٹ مجمع حسن
[illegible] مین تین ریکھا اور کندھے مزیب اور چار بازو جسمین ترسول و کپال و براکھی دھارن کیے ہوئے چھاتی
مین رودراکچہ کے عمدہ مالا پہنے ہوئے ناف عمیق اور کمر نہایت خوبصورت اور جانگھین مانند کیلا کے اور پنڈلیان
بہت سندر اور چرن مانند کمل کے جو ہر طرح سے اپنے بھگتون کے دکھ دور کرنیوالے ہین کرور ماہتاب و کرور آفتاب
کے مانند روشن و نورانی دلہن کے کئے تن واسطے جو بمنزلہ نفس کے ہے مانسرو ور اور سہ تاپا سفید
بھسم لگائے ہوئے جنکو دیکھکر کرور ہا کرور سو کام شرمندہ ہو جاوین اور جانب چپ گرجا براجمان جنکے جمال
جہان آرا کی توصیف حیطۂ تکلم و حیز تقریر سے باہر ہے ایسا روپ سداشیو کا مع شکت کے ملاحظہ کرکے ہمارے
دلمین نہایت خوشی نے جگہ پایا اور غایت پریم سے ہمکو کچھ خبر تن و بدن کی نرہی مگر جبکہ ہمکو ہوش آیا تو ہم نے
پرنام کیا اور غایت پریم سے اس استت کو پڑھا کہ اے جگدیش بڑے سکھ کے دینے والے بید و پوران
سب آپ کا جس گاتے ہین اور دل و کلام و بید آپ ہی کے مدح ہین مگر پھر بھی بید حیرت و حیرت کو
زبان پر لاتے ہین اور ہرچند کہ شک و سنکادک و من و سیش وغیرہ آپ کا ذکر جمیل و تذکرہ اوصاف آپ کا
بیان کرتے ہین مگر انجام نہین پاتے شعر در تو ہم آغاز و ہم انجام گم + ہر دو بشہر قدمت نام گم + اور آپ
اپنے بھگتون کے اختیار مین رہتے ہین کیونکہ یہ بات بید فرماتی ہین اور آپ اپنے بھگتون کے لیے بہت قسم کے
اوتار لیکر اُنکو بردان دیتے ہین دیکھو تم نے ہرکیش و گن مدہ و سیری و سبر و چندر سین و ہرو نپگلا د برہم
گیت و بیج برت و مدر سری کر وغیرہ کو بوجہ پریم اُن لوگون کے اپنے لوک مین جگہ دیا آپ کو بید برہم
بلا عیب اور سب سے اعلیٰ بیان کرکے کرم روپ اور علت و معلول سے بری کہتے ہین اور

वैशेषिक

نیاے شاستر یعنے علم منطق آپ کو پران کی نام سے ظاہر کرتا ہی علی ہذا القیاس میشیکک شاستر بھی یہی بات
تصدیق کرتا ہے اور شانکھ شاستر پرکرت و پرش اور یوگ پاتنجل شاستر جوگ آپ کو مشہور کرتے ہین اور منتر و جنتر

सांख्यशास्त्र پातंजल

وبھائل و ڈامر و پنج راتر و سوم و سار و بام و پاسپت و ناکل و کپال وغیرہ جو طریقہ ہین وہ سب آپ کو
بالترتیب پان سے مراد سمجھتے ہین غرضکہ جسطرح تمام پانی کا مرجع سمندر ہی ... ح جسقدر مذہب و طریقہ جہان مین ہین
وہ سب بادی النظر مین بوجہ اختیار کرلینے برطبق اپنی اپنی خواہش کی علحدہ ... تو ہین لیکن در حقیقت وہ
سب صرف آپ ہی کی طرف آخر مین رجوع کرتے ہین اور ہر چند کہ تمام مت آپ کو ہر ... کرتے ہین
مگر آپ کی اصول سے کسی کو آگاہی نہین ہوتی اور بید آپ کو دل و کلام سے نہ ملنے والا اور جرت
ہین مگر وہ بھی کہتے کہتے درماندہ ہوجاتی ہین اور انجام نہین پاتی مگر جسکے اوپر آپ کرپا کرتے ہین وہ آپ کو
بسہولیت و آسانی کے ساتھ معلوم کرلیتا ہی اور بہتیرے لوگ جو شاستر سے واقف اور جاہل محض تھے صرف تجت
و اسرار سے آپ کو پاگئی ہین یعنے سبری و سیرنی ہشتم کا لگانا مقدم سمجھکر صرف اسی ذریعہ سے پرم پد کو لے لیا اور بیری
گرو بیجو وگن ندھ وغیرہ نے آپ کی خدمت کرکے مکت حاصل کیا پس ظاہر ہے کہ آپ کی مہان بہت پیچیدہ ہے
ہمکو اپنا خادم جانکر ہماری اوپر عنایت کرو یہ کلام سنکر شیو نے فرمایا کہ ای برہما تم مبارک ہو اور ہماری پرتر سے
پرستار کیونکہ دھرم نے اپنی پرتو کو تمہاری اوپر ظاہر کیا ہم تمکو وہی بردان دیتے ہین جو تمہاری خواہش ہو مین نے
عرض کیا کہ ہماری دل کی تمنا بر آوی تب شیو نے ہماری آرزو پر واقف ہوکر فرمایا کہ تمکو خلقت جہان کی
قدرت حاصل ہوگی اور تمام برہمانڈ کے اوپر تمہارا لوک ہوگا اور جمیع جاندار ان اقسام منقولہ و غیر منقولہ و
انواع ناطق و مطلق سب تمہاری تابع حکم و مطیع فرمان کے رہینگے اور ہماری عقل کے برابر تم کو گیان
ہوگا یہ کہکر شیو انتردھیان ہوگئے اور ہمنے بھی عالم کو موجود کیا اور اپنے لوک مین مقیم رہے

## ۱۶ سولھوان ادھیاے

یہ کیفیت برہمانڈ کی سماعت کرکے نارد نے برہما سے کہا کہ تینون جہان کی کیفیت بلاکم و بیش ہمنے سماعت کیا
اب ہمکو یہ آرزو ہی کہ منونتروں کا حال معلوم کرون برہما نے فرمایا کہ منونتر چودہ ہین جو تمام جہان کی جگدیش مشہور

मन्वन्तरीं

ہین پہلا سوایمبھو دوسرا سوارو چکھ تیسرا اوتم چوتھا تامس پانچوان ریوت چھٹا چاکھک ساتوان بیوسوت کا

वैवस्वत चाक्षुष रैवत तामस उत्तम स्वारोचिष स्वायंभुव

گذر رہا ہے آٹھوان ساپرن نوان روچ دسوان برہم ساپرن گیارھوان برگھ ساپرن بارھوان رودر ساپرن
रुद्रसावर्णि ब्रह्मसावर्णि ब्रह्मसावर्णि रौच्य सावर्णि
تیرھوان دیو ساپرن چودھوان ایندر ساپرن چنانچہ یہ چودھوان منونتر ہمارے ایک روز
देवसावर्णि
مین ہوا ہے ہین اور ہر ایک منونتر کے ستپ رکھ و دیوتا و ایندر جدا جدا ہین یعنے پہلے منونتر کی
सप्तर्षि
ستپ رکھ وغیرہ اور ہین اور [illegible] اور اور ہر ایک منونتر کو دس دس لڑکے ہین اور یہ منونتر ہر زمانہ حال و
استقبال و ماضی [illegible] یہ چودہ منونتر گذر جاتی ہین اور اپنا اپنا دورہ ختم کر لیتے ہین تو اوسی کو کلپ کہتے ہین
कल्प
اور [illegible] ایک دن ہی اور جبکہ ہزار جگ یعنی چوجگی گذر جاتی ہین تو اوسکے بعد قیامت ہوجاتی ہی اور ہم
بھی خواب استراحت مین آرام فرماتی ہین

اب ہم ہر ایک منونتر کی لڑکونکی نام و نیز اسما ستپ رکھ و دیوتا و ایندر جو جس منونتر کی وقت مین قایم ہوتے ہین
بموجب جدول ذیل کے کہتے ہین

جدول منونتروں کے مع اسما ستپ رکھ و دیوتا و ایندر

| نام منونتر | نام لڑکان منونتر | نام ستپ رکھ اس منونتر کے | نام دیوتان کا جو اس منونتر میں تھے | نام ایندر کا جو اس زمانہ مین تھے |
|---|---|---|---|---|
| اسوایم بھو<br>स्वायम्भव १ | ۱- اگن ندھر<br>अग्नाध्र<br>۲- اگن باہ<br>अग्निबाह<br>۳- میدھا<br>मेधा<br>۴- میدھاتتھ<br>मेधा तिथि<br>۵ بس<br>बसु | ۱- مریچ<br>मरीच<br>۲- انتر<br>अत्रि<br>۳- انگرا<br>अंगिरा<br>۴- پلہ<br>पुलह<br>۵ کرت<br>क्रतु<br>۶- پلست<br>पुलस्त्य | یام کے لقب سی تمام دیوتا مشہور ہوتے ہین<br>याम | جگ<br>यक्ष |

| نام منو منتر | اسمار پسران | نام سپ رکھ | نام جماعت دیوتان | نام اندر |
|---|---|---|---|---|
| | ۶- جیوتکھ مت ज्योतिष मत | ۷- بشسٹ वशिष्ठ | | |
| | ۷- دوت مت द्युतिमत | یہ ساتوں برہما کے لڑکے ہیں اور اُترطرف مقیم ہیں | | |
| | ۸- ہب- हव्य | | | |
| | ۹- سون- सवन | | | |
| | ۱۰- سبھر- शुभ्र | | | |
| ۲- سوارو چکھ- सुरोचिष | ۱- ہب हवि | ۱- اورج الستمھ ऊर्ज स्तम्भ | تشت | روچن |
| | ۲- دھرک धृकु | ۲- پراستم- परस्तम्भ | लेखितु षित | रोचन |
| | ۳- سکرت सुकृति | ۳- رکھبھ ऋषभ | | |
| | ۴- جوت ری ज्योति र्मुय | ۴- بس مت वसुमत | | |
| | ۵- موت मूर्ति | ۵- جیوتکھ مت ज्योतिषमत | | |
| | ۶- نرپس تپ नृपस्तप | ۶- دوت مت द्युतिमत | | |
| | ۷- پرتھت- प्रथित | | | |

| نام منو منتر | نام پسران منو منتر | نام سپت رکھ | نام جماعہ دیوتان | نام اندر |
|---|---|---|---|---|
| ۴- تامس<br>तामस | ۱- اودت پوت<br>ख्युति पातु<br>۲- سوتپس<br>सौतपस्य<br>۳- تپ<br>तप<br>۴- تاپن<br>۵- تپ - رت<br>रति तप<br>۶- سؤل<br>मूल<br>۷- اکل ماکھ<br>अकल्माष<br>۸- دہنوی<br>धन्वी<br>۹- کھڈگ<br>खड्गि<br>۱۰- مہرک महाबि | ۱- گرگ<br>गर्ग<br>۲- پرتھ<br>पृथु<br>۳- باگی<br>वाग्नि<br>۴- جن<br>जन्य<br>۵- دھاتا<br>धाता<br>۶- کپین<br>कपीनु<br>۷- کپ باس<br>कपिवास | ست<br>सत्य | نسکھ<br>निशिथ |

| نام منو منتر | نام پسران منو منتر | نام سپت رکھ | نام دیوتاں اتھا | نام اندر |
|---|---|---|---|---|
| ۵- ربوت<br>रेवत | چار لڑکوں کی تو [illegible] نام ہیں [illegible] کے ہیں<br>باقی نام یہ ہیں | ۱- دیوباہ<br>देववाहु | بھوت<br>भूत रजप्रकृत | نبھ<br>विभु |
| | | ۲- جی سُرت<br>जयश्रुत | | |
| | | ۳- نتر<br>मित्र | | |
| | | ۴- کنک روم<br>कनक रोम | | |
| | ۵- نراوتسو<br>निरुत्सव | ۵- پرجن<br>पर्जन्य | | |
| | ۶- آرن پرکاش<br>आरण्यप्रकाश | ۶- اوردھ باہ<br>ऊर्द्ध बाहु | | |
| | ۷- ندیھ<br>निर्देह | ۷- سوسپ<br>सोमप | | |
| | ۸- ست<br>सत्य | | | |
| | ۹- چت<br>चित | | | |
| | ۱۰- کرت<br>कृत | | | |

| نام منونتر | نام پسران منونتر | نام سپت رکھ | نام دیوتان | نام اندر |
|---|---|---|---|---|
| جاکچھک<br>याक्षुकु | جو نام کہ انگرامن کے لڑکون کے ہین وہی نام اس منونتر کے لڑکے کے ہین اور وے سب دش ہین | ۱- بھرگ<br>भृगु<br>۲- نبھ<br>नितिहि<br>۳- ابر<br>अवर<br>۴- بوس ست<br>वैवस्वत<br>۵- سدھرم<br>सुधर्म्मा<br>۶- برجا ब्रजा<br>۷- سھسبت सुहेतु | اس منونتر مین پانچ قسم [کے دیو]تا ہوتی ہین<br>۱- آپ<br>आप<br>۲- پرسور<br>प्रसूर<br>۳- کرت<br>क्रत<br>۴- پرتھوگر प्रथुग्र<br>۵- کھیل<br>खेल | منتردرم<br>मन्त्र द्रुम |
| ۷- پیوس ست یعنی منونتر اب گذر رہا ہے | ۱- اکچھواک<br>इक्ष्वाकु<br>۲- نرگ<br>नृगु<br>۳- گرڑدھرشت<br>गरुधष्ट | ۱- اتر<br>अत्रि<br>۲- بشسٹ<br>वशिष्ट<br>۳- کشیپ<br>कश्यप | اس منونتر مین آدت یعنے آفتاب جو بارہ ہین اور رت گن جو ۲ ہین اور اونکی وغیرہ اور رودر جو ۱۱ ہین اور رس جو ۲ ہین اور اٹھاگر اور پیادہ اور بسو منتر دیوتا ہین | پورندہ<br>पुरन्दर १ आदित्य २ मरुतगण ३ वसुगण ४ अश्वि ५ भास्कर ६ ब्रह्म ७ साध्य ८ विश्वेश्वर । |

| نام منونتر | نام پسران منونتر | نام سپت رکھ | نام دیوتان | نام اندر |
|---|---|---|---|---|
| ۷ | ۴- سرجات<br>[illegible]जात<br>۵- [illegible]<br>नरिष्यत<br>۶- نابھاگ<br>नाभाग<br>۷- دشٹنک<br>दिष्टक<br>۸- روشس<br>रोष<br>۹- پرکھدر<br>प्रवध्र<br>۱۰- بسومان<br>वसुमान | ۴- گوتم<br>गौतम<br>۵ بھاردواج<br>भारद्वाज<br>۶- بسوامتر<br>विश्वामित्र<br>۷- جامدرگن<br>यमदग्नि | | |
| ۸<br>ساورن<br>सावर्णी | ۱۰- بیروان<br>वीरवान<br>اوتی وت<br>अवतीवत | ۱- پرسرام<br>परशुराम<br>۲- بیاس<br>व्यास | ۱- اج<br>अज<br>۲- مریچ<br>मरीच | بل<br>वलि |

| نام اپنیدد | نام دیوتا | نام سپت رکھ | نام پسران منوونتر | نام منوونتر |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| | کشیپ<br>कश्यप | ۳- اترج<br>अत्रिज<br>۴- کرپاچارج<br>कृपाचार्य्य<br>۵- دروناچارج<br>द्रोणाचार्य्य<br>۶- اتھوسہامان<br>अश्वत्थामा<br>۷- گالب | ۳- سمنت<br>समन्त<br>۴- دھرت<br>धृत<br>۵- مان<br>मान<br>۶- بس<br>बसु<br>۷- برشن<br>विष्णु<br>۸- آکھ<br>आख्य<br>۹- ریشن راج<br>विष्णुराज<br>۱۰- سُمت<br>सुमति | ۸ |
| پربھ<br>प्रभु | پریم راؤ ونکھ<br>प्रेमरावसुय | میدھاتتھ<br>मेधातिथि<br>۲- بس<br>बसु<br>۳- جیوتکھ بان<br>ज्योतिषमान<br>۴- دھرت مت | ۱- دھرشٹ کیت<br>धृष्टकेतु<br>۲- دیپ کیت<br>दीप्त केतु<br>۳- پنج ہست<br>पंचहस्त<br>۴- نرکرت<br>निरकृत | ۹<br>روچ |

धृत मत

| نام منونتر | نام پسران منونتر | نام سپت رکھ | نام دیوتا | نام اندر |
|---|---|---|---|---|
| ۹ | ۵- برکھ کیت<br>वृषकेतु<br>۶- [illegible]<br>प्रथु<br>۷- بھوردومن<br>भवरद्युम्न<br>ऋव<br>۸- سرو<br>ऋचीक<br>۹ رچیک<br>۱۰- گیی برہت<br>गयदृहत | ۵- سارا[illegible]<br>सा[illegible]<br>۶- ہب<br>हव्य<br>۷- پلہہ<br>पुलह | | |
| ۱۰<br>برہم ساورن<br>ब्रह्मसावर्णि | ۱- کچھونت<br>अक्षन्वत<br>۲- اوتموجو<br>उत्तमोजव<br>۳- بھورشین<br>भूरषेन<br>۴- برکھشین<br>वृषधेनु<br>۵- ستانیک<br>सतानीक | ۱- سکرت<br>सुकृत<br>۲- بکھمت<br>विषमत<br>۳- ابیے<br>अव्यय<br>۴- آیوسوکت<br>आयोशुक्ति<br>۵- پربت<br>प्रयत | ودیکہ مت<br>द्वैधमत | شمبھ<br>शम्भु |

| نام منونتر | نام پسران منونتر | نام سپت رکھ | نام دیوتون کے | نام ایندر |
|---|---|---|---|---|
| ۱۰ | ۶۔ نرمتر<br>निरामित्र<br>۷۔ جیدرتھ<br>जयद्रथ<br>۸۔ بھوردوش<br>भूरि धूम्र<br>۹۔ درش<br>वर्षी<br>۱۰۔ سیرج<br>सुवर्चि | ۶۔ بھابھار<br>आभार<br>۷۔ ست<br>सत्य | ۱۔ [illegible]<br>[illegible]हगम<br>२ कामगम | वैधृत |
| ۱۱<br>برم ساورن<br>ब्रह्मसावर्णि | ۱۔ سرب گت<br>सर्वगत<br>۲۔ سروہنک<br>सुरनीक<br>۳۔ چھامک<br>क्षामक<br>۴۔ درشش کم<br>दर्शकृत | ۱۔ ہبکھمت<br>हविषमत<br>۲۔ انی<br>अनय<br>۳۔ نشد<br>निस्वर<br>۴۔ سکھمت<br>वसुध मत | ۱۔ بہنگم<br>۲۔ کام گم<br>۳۔ بربان پرکام<br>निर्वाणप्रकाम | بیدھرت |

| نام منونتر | نام پسران منونتر | نام سپت رکھ | نام دیوتا | نام اینیدر |
|---|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۵- باہ<br>[illegible]<br>۶- [illegible]<br>मनु<br>۷- نام کھنڈ<br>नाम खण्ड<br>۸- درو کھ<br>[illegible]<br>۹- سوسرم<br>सुषर्मा<br>۱۰- آواہ<br>आवाह | ۵- [illegible]ہرکھ<br>चारु[illegible]<br>۶- لشبشٹ<br>वशिष्ठ<br>۷- وت<br>वत्त | یہ تین فرقہ دیوتو کے ہین جو برھما سے پیدا ہوے تھے | |
| ۱۲<br>ردرساورن<br>रुद्रसावर्णि | ۱- دیووان<br>देववान<br>۲- اپ دیو<br>उप देव<br>۳- دیوسرشیت<br>देवश्रेष्ठ<br>۴- سرناتھ<br>सुरनाथ | ۱- لشبشٹ ست<br>वशिष्ठ सुत<br>۲- اترست<br>आत्र सुत<br>۳- انگراست<br>अङ्गिरा सुत<br>۴- کشیب ست<br>कश्यप सुत | پنج ہرت وغیرہ برہما کے لڑکے<br>पञ्च हरित | رت دھامان<br>ऋतु धामा |

| نام منومنتر | نام پسپران منومنتر | نام سپت رکھ | نام دیوتا | نام اِندر |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| ۱۲ | ۵ – دیوک<br>देवक<br>۶ – دیو پربر<br>देवप्रवर<br>۷ – بردیو<br>बरदेव<br>۸ – دیوسپریا<br>देव सुप्रिया<br>۹ – سرپریا<br>सुरप्रिया<br>۱۰ – پریہ دیوا<br>प्रिय देवा | ۵ – ست<br>पुलह सुत<br>۶ – پلست ست<br>पुलस्त सुत<br>۷ – بھرگ ست<br>भृगुसुत | | |
| ۱۳<br>دیوساورنی<br>देव सावर्णि | ۱ – چتر<br>चित्र<br>۲ – بچتر<br>विचित्र<br>۳ – تپ<br>तप<br>۴ – برکھ دھرت<br>वृष धृत | ۱ – دھرت مت<br>धृतिमति<br>۲ – ہب وان<br>हव्यवान<br>۳ – تت ورسے<br>तत्वदर्शी<br>۴ – ستاپاتر<br>सुतपानि | سترام<br>सत्रास | دیوس پت<br>दिवस्पति |

| نام منونتر | نام سپترن منونتر | نام سپت رکھ | نام دیوتان | نام اندر |
|---|---|---|---|---|
| ١٣ | ٥- اُوہن [illegible]<br>[illegible]<br>[illegible] سنیتر<br>सुनेत्र<br>٧- چھتر ورده<br>क्षत्र वृद्ध<br>٨- نربھی<br>निर्भय<br>٩- ورونا<br>द्रोण<br>١٠- سستپ<br>सुतप | [illegible]ہپ<br>पराधक<br>٦- نرت شو<br>निरुत्सव<br>٧- ترویہ<br>निर्देह | | |
| ١٤ | ١- بدہن<br>बुध्न<br>٢- ترنگ<br>तरंग<br>٣- میرو<br>मेरु | ١- اگ ندھر<br>अग्निध्र<br>٢- ماگدہ<br>मागध<br>٣- ات باہ<br>अतिबाहु | چاکچھس<br>चाक्षुक | سُچ<br>शुचि |

| نام منومنتر | نام پسران منومنتر | نام سپت رکھ | نام دیوتان | نام اینڈر |
|---|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۴- لشن<br>विष्णु<br>۵- پیر سین<br>प्रवीण<br>۶- سسینندن<br>सुनन्दन<br>۷- تیجسوی<br>तेजस्वी<br>۸- سمبل<br>सम्बल<br>۹- تنوگر<br>तनूग्र<br>۱۰- انوگر<br>अनुग्र | ۴- سیچ<br>शुचि<br>۵- جگت<br>युक्ति<br>۶- بسکر<br>शुक्र<br>۷- اجبت<br>अजित | | |

تمام ہوا چہاردہ منومنتروں کا بیان

## سترھوان ادھیاے

نارد نے کہا کہ منو منتروں کا حال سُنکر مجھکو بڑی خوشی حاصل ہوئی اب مجھکو یہ تمنّا ہی کہ منو منتر ہفتم یعنی بیوسّت
جو اب گذر رہا ہے اُسکے کلہم حالات سے [illegible] ہو جاؤن اور نیز سلسلہ راجایان کا جسقدر منو منتر مذکور مین
فرمان روائی کر چکے ہوں [illegible] برہمانے فرمایا کہ اب ہم بیوسّت منُ کے اولاد کا ذکر کرتے ہین
اور چونکہ اولاد [illegible] مین بڑے دھرم وان راجہ ہو گذرے ہین اس باعث سے حکایات اُنکے باعث
ان [illegible] دھرم کے لائق ہین واضح ہو کہ سورج جو کشیپ سے پیدا ہوے اُنکی عورت سنگیا نام سے
[illegible] ہوا اور جم دو لڑکے اور جمنا نام ایک لڑکی پیدا ہوئی بعدہ سنگیا بوجہ کثرت جلال سورج کے متحمّل
مباشرت و قوت سورج کے نہوئی اور اُسکو یہ تاب نرہی کہ پھر ساتھ آفتاب کے ہم بستری کرے چنانچہ
سنگیا نے مانند اپنے ایک عورت کو طیّار کیا اور اُسکا نام چھایا رکھا اور چھایا نے وجہ موجود کرنی
اپنے کے سنگیا سے دریافت کیا اور فرمایا کہ جسطرح تمہارا دُکھ دُور ہووے اُسبات کا کرنا مین
اپنے ذمہ لینے کو حاضر ہوں سنگیا نے چھایا کو مہربان پاکر جواب دیا کہ مین اپنے والد کی گھر جاتی
ہوں تم بجاے میرے یہاں مقیم ہو کر ہمارے دو لڑکوں اور ایک لڑکی کو مثل اپنی اولاد کے تصوّر کر کے
اُنکی ولایت و پرورش مین دقیقہ فروگذاشت نکرنا اگر مجھکو چاہتی ہو تو یہی کرنا اور کوئی شخص اس راز
پر مطّلع نہونے پاوے خوب احتیاط رکھنا یہ سُنکر چھایا نے جواب دیا کہ اچھا تم جاؤ جو کچھ ہمارے اوپر گذریگی
ہم گوارا کرینگے یہ سُنکر سنگیا خاموشی کو اختیار کر کے غایت خجالت و شرم سے اپنے والد کے گھر گئی اور جبکہ
اُسکے والد نے اصلی حقیقت پر اطّلاع پایا تو سنگیا سے نہایت کشیدہ خاطر و کبیدہ دل ہو کر اُسکو بہت
خوف دلایا اور خیال بدنامی کا کر کے اُسکو ترک کر دیا بیچاری سنگیا اپنی صورت کو تبدیل کر کے جسم حیوان
کا یعنے اسپ مادہ اختیار کیا اور نہایت خوف و بیم سے اُوتر طرف جنگل مین چلی گئی اور ادھر اُدھر جنگل مین
سرگردان و حیران پھرتی رہی اور جانا اپنے گھر کا پسند نہ کیا یہ ماجرا سورج نے بالکل نجانا اور بدستور سابق چھایا
کے ساتھ رہتے رہے اور جسطرح کہ سنگیا سے عیش و مباشرت کرتے تھے اسیطرح چھایا کی ساتھ مصروف رہے
یہانتک کہ دو لڑکے اور ایک لڑکی چھایا کے پیٹ سے پیدا ہوئے پہلا ساورن جو آٹھوان منُ ہوگا پہلے پیدا ہوا

دوسرا اینیچر یعنے زحل جو ہفتم گرہ ہے دوسرے مرتبہ کمن بطون سے عرصہ شہود مین آیا تیسرے تاپے لڑکی تیسری دفعہ پیدا ہوئے جو سمبرن من کے ساتھ بیاہی گئی ہر چند کہ چھایا مُدّت مدید تک اس طور پر رہتے سہتے رہے کہ اُسکو کسی نے نجانا کہ یہ سنگیا نہین ہے مگر بعدہٗ اُسکی عقل سالقہ مین فتور کلی واقع ہوا یعنے اُسنے اپنے اصلی لڑکون پر زیادہ محبت مادرانہ کو صرف کرنا شروع کیا [illegible] کے لڑکون کو کمال نظر حقارت سے دیکھنے لگے ایسے کم توجہی کو ساورن منّ نے گوارا کر لیا مگر جم کو تاب بر[illegible] سکتے اس قسم جور و ظلم چھایا کی نہ آئے اور چاہا کہ چھایا کو مارین اس نیت سے جم نے اپنے پیر کو چھ[illegible] سے یہ عزم مارنے کے اُٹھایا یہ حرکت جم کی معاینہ کرکے کثرت غضب سے چھایا نے جم کو یہ سراپ دیا [illegible] ہمارے مارنے کو اُٹھایا ہے یہ پیر تمہارا جسم سے علیحدہ ہو کر گر جاوے یہ سراپ سنکر جم پیچ و [illegible] ہوئے سورج کے پاس گئے اور تمامی ماجرا کو کہ سنایا اور التماس کیا کہ مہاراج جہان کے مانند[illegible] کرنے والے ایسی کرپا ہمارے حال زار پر مبذول کرو تاکہ ہمارا پیر گرنے سے بچ جاوے یہ سنکر سورج کو کمال تعجب و غایت حیرت ہوئی کہ یہ کیا ماجرا ہے اور جم سے فرمایا کہ یہ بات کچھ علت سے خالی اور وجہ موجہ سے عاری نہین ہے کیونکہ جب ماں نے اپنی اولاد پر قلّت و کثرت محبّت کو اختیار کیا تو اُسمین ضرور کوئی امر پوشیدہ ہے اور ہمکو بڑا افسوس ہے کہ تم بڑے دھرمان و راست گو تھے سو تمھاری ماں کے اشتعال طبع نے تمکو عیب و داغ لگا دیا اب ہم وجہ خاص کو دریافت کر لیوینگے مگر ہم وہ سراپ جو تمھاری ماں نے تمکو دیا ہے رد نہین کر سکتے کسواسطے کہ جہان مین کوئی باپ یہ قدرت نہین رکھتا کہ ماں کی سراپ کو منسوخ کر سکے مگر ہم تمکو کہتے ہین کہ تم زمین مین نہین جاؤگے اور نہ تمھارے کچھ درد ہوگا تم کچھ اندیشہ نکرو تم تینون جہان کے مالک و منصف ہوگے یہ اسطرح جم کو سمجھا کر سورج غصہ کے ساتھ چھایا سے کہنے لگے کہ اے خراب عقل و بد روش یہ تم نے کیسا ناقص فعل کیا ہے ماں کے نزدیک سب لڑکے برابر ہوتے ہین اُسمین کمی و بیشی محبت کی اچھی نہین ہوتی اسکی کیا وجہ ہے چھایا نے پاسخ دیا کہ تمھاری عورت سنگیا کے یہ دو لڑکے اور ایک لڑکی ہے اور آغاز سے انجام تک تمام ماجرا ہو بہو سچ سچ کہدیا یہ سنکر فوراً سورج اپنی سسر کے گھر گئے اور تشٹا اپنے سسر کی زبانی حقیقت حال سنگیا پر کما ہی آگاہی حاصل کرکے اپنی جلال کو کم کر دیا

اور عمدہ صورت و شکل اختیار کر کے روانہ ہوئے تاکہ ایسی صورت کو دیکھنے سے سنگیا کو اطمینان و راحت حاصل ہو اور بعد حصول اجازت خسر کے سورج اُس جنگل میں جہاں سنگیا رہتی تھی جا پہونچے اور دیکھا کہ سنگیا بصورت اسپ ہا دہ پھر رہی ہے سورج نے اپنی تیتوں [illegible] پ کی شکل ہو کر چاہا کہ مجامعت کریں مگر سنگیا نے قبول نہ کر کے بھاگنا شروع کیا آخر کو سورج [illegible] صورت ہو کر اپنی منی کو براہ دہن سنگیا کے ناک پر چھوڑ دیا چنانچہ فوراً ناک سنگیا سے دو لڑکے [illegible] نام اشنی کمار کے مشہور ہیں اور جو دیوتوں کے طبیب ہیں بعدہ سورج نے اپنی عورت کو [illegible] خوبصورت سنگیا کی نظروں میں دکھلایا اور سنگیا بھی راضی ہو کر اپنی اصلی صورت سے نمودار ہو کر [illegible] سورج کے ہمراہ اپنے گھر آئی اور آگے سے بھی زیادہ دونوں بڑے عیش و چین کے ساتھ رہنے لگے اور چھایا بھی بہت میل وملاپ و محبت و ارتباط کے ساتھ سورج کے گھر رہی اور لڑکوں و اولاد کا یہ حال ہوا کہ سرادہ دیو ساتواں من یعنے منونتر ہوئے اور جم و کیپت ہو کر بڑے رتبہ عظیم پر پہونچے اور جمناندی ہو کر کرشن چندر کو نہایت مرغوب و مطبوع ہوئے یہ اولاد سنگیا کی ہے جسکا ذکر اوپر گذرا اور چھایا کی اولاد کا یہ حال ہے کہ سابرن آٹھواں منونتر ہوا اور شنیچر گرہ رتبہ اعلیٰ و درجہ بالا پر کامیاب ہوئے اور تپتی لڑکے جو سمبرن کو بیاہی گئی تھی وہ آسمان میں مقیم ہے اُسے نارو ان سب کا چرتر بہت خوشی کا دینے والا اور باعث کثرت اولاد اور باعث کثرت اولاد و سبب انجام حالات اور بھگت و مکت عطا کرنیوالا ہے

## اٹھارھواں اودھیاے

بعد سوال نارد کے برہما نے فرمایا کہ اب ہم جو منونتر گذر رہا ہے یعنے سرادہ دیو کا نسب بیان کرتے ہیں جن میں بھاری بھاری راجہ صاحب شوکت و اجلال و بڑے بڑے فرمان روایان بے مثال اور پادشاہان روئے زمین و سلاطین و نامداران عادل و بہادران باذل اور خداوندان جان بازو جان نثار و حواقین اہل اقتدار و وقار گذری ہیں منجملہ تو کہ سرادہ دیو نے برائے حصول فرزند دلپسند کی بہ اعانت و اقتدار لشبسٹ منی کے یگن جگ کو شروع کیا تاکہ کوئی لڑکا پیدا ہووے ابھی درمیان سرادہ دیو کی رانی نے لشبسٹ سے التماس کیا کہ مہاراج ایسی تدبیر کیجئے جس میں لڑکی پیدا ہو کیونکہ لڑکی ثواب عظیم کو بڑھانیوالی ہے اور لڑکے پیدا ہونے سے جنم مبارک و فرخندہ ہو جاتا ہے اور کنیا دان کرنے سے مکت ملتی ہے چنانچہ یہ التماس رانی کی لشبسٹ نے منظور کیا اور بجائے منتر فرزند کے دختر پیدا ہونے کا

منتر بدل دیا بدین وجہ بجاے ولادت پسر کے دختر پیدا ہوئی جسکا نام الا رکھا گیا اور سراده دیو نے بسشٹ سے کہا کہ یہ بات برخلاف نیت و درخواست ہماری کے کسطرح ظہور مین آئی تب بسشٹ نے حقیقت حال پر راجہ کو آگاہ کیا اور کہا کہ تم کچھ ملول نہو ہم تمھارے مقصد دلی کو [illegible] اکر دینگے چنانچہ سراده دیو نے الا کو نہایت پر جلال دیکھ کر اوڑا نام سے اُسکو اپنے پاس بلایا اور جو رنج کہ دلنمین [illegible] ر کرکے کہا کہ ہمارے پاس آکر لہو و لعب کرو ادا نے کہا کہ مہاراج آپ کو خواہش تولد فرزندگی ہے او[illegible] متر ابرن کی انس سے پیدا ہوے ہون لہذا مین اُنکے پاس جاکر تمھاری خواہش کو پورا کرونگی یہ کہا او[illegible] ابرن کے جاکر دونون ہاتھ جوڑے ہوے عرض کیا کہ مین آپ کے انس سے پیدا ہوئی ہون جو کچھ کہ آپ [illegible] یہ سنکر متر ابرن نے کہا کہ اے اڈا ہم تمھاری منت و راستی سے محظوظ ہین تم جہان مین ہمارے نام سے [illegible] ہوگے اور تم سراده دیو کے لڑکے ہوکر بنام سدمن کے مخاطب ہوگے یہ سنکر اڈا فوراً بلا خوف سراده من کے پاس آئے اور بسشٹ نے سداشیو کو اپنی ریاضت سے خوشنود کرکے یہ بردان طلب کیا کہ اڈا سراده دیو کے لڑکے کا لڑکا ہو جاوے شیو نے یہ بردان دیکر انتردھیان ہوگئے اور اڈا بھی لڑکا ہوکر بنام سدمن کے مشہور ہوے اور اپنے نیک رویہ سے سراده دیو کو کمال خوشنود رکھا اتفاقاً ایک روز سدمن بطور مسافرون کے آراستہ ہوکر واسطے شکار کے اوس طرف گیا اور سُر گر کے نیچے جہان شیو گرجا سمیت بہار کر رہے تھے جا پہونچا چنانچہ فوراً وہان پہونچنے پر سدمن مع تمام ہمراہیان اپنے کے عورت ہوگیا اور ظہور ایسے ماجرا عجیب سے تمام ہمراہیان عالم حیرت مین خاموش ہوگئے وجہ یہ ہے کہ ایک زمانہ مین تمام دیوتا وغیرہ واسطے دیکھنے سداشیو کے اسی مقام پر گئے تھے اسوقت شیو گرجا مہارانی کے ساتھ بہار کر رہے تھے آخر کو دیوتون نے موقع مناسب و محل قابل ملازمت کا نہ جانکر بلا تحصیل مرام شرم و خجالت کے ساتھ بدری بن مین جاکر قیام کیا اور چونکہ گرجا مہارانی نے اس ماجرا پر واقف ہوکر نہایت انفعال و خجالت کو ظاہر کیا بدین وجہ شیو نے کہا کہ آج سے جو شخص اُس مقام پر آویگا وہ عورت ہو جاویگا چنانچہ اِس خوف سے اُس مقام مین کوئی متنفس نہین جاتا المختصر سدمن مع ہمراہیان کے حیران و پریشان تمام جنگل مین پھرتا رہا اور کسی جگہ مقام نہ کیا اتفاقاً چندرمان نے ایک مقام پر سدمن کو جو عورت ہوگیا تھا دیکھا اور فریفتہ حسن و جمال ہوکر چاہا کہ اُسکے ساتھ مجامعت میسر آوے

اور اُس عورت نے بھی وصال چندرمان کو نہر ارجان سے چاہا اور بعد وصال کے عورت مذکور سے ایک لڑکا بڑا صاحب
اقبال پیدا ہوا جسکا نام پرورہا ہوا جسکا نبس بہت بڑھا اور جسکے خاندان مین راجامان نامدار پیدا ہوے اور
اُسی وقت سے سوم نبس مشہور ہوا جسمین سری کرشن چندر نے اوتار لیا ہرچند کہ سوم نبس جہانمین بہت پھیلا مگر ہم طوالت
کی وجہ سے ذکر اسامی فرمان روایان و نامداران [illegible] نبس بوترک کرتے ہین الغرض سدمن نے بشسٹ اپنے گرو کو بہت
یاد کیا اور گرو نہایت خا[illegible] [illegible]رت مذکورہ کی پاس گئی اور اُسکو ایسی حالات مین گرفتار پاکر سواسطے کہ سدمن
پھر مرد ہو جاوے [illegible] نہایت کرنا شروع کیا آخر کو شیو خوشنود ہو کر بشسٹ سے فرمایا کہ جو چاہتے ہو وہی بر ان
[illegible] نے کہا کہ سدمن بدستور مرد ہو جاوے میری تمنا صرف یہی ہے شیو نے اپنی اگلے کلام کو یاد کر کے فرمایا کہ
[illegible] ایک مہینہ عورت اور ایک مہینہ مرد ہو جایا کریگا اور اپنی کاروبار سلطنت کو انجام دیتا رہے باوصفیکہ سدمن نے
یہ بروان پاکر کاروبار سلطنت کو اپنے گردن پر لیا لیکن اُسکے ایام خلافت مین رعایا اُس سے راضی نرہی اور
سدمن سے تین لڑکے پیدا ہوے جنکے نام اونکل - وگئی - و بمل ہین چنانچہ اونکل کے نام سے اُدکل دیس
विमल गय उत्कल
مشہور ہوا اور گیا دیس نام گئی کے ظاہر ہے اور بمل ملک کشمیر مین مقیم رہے چنانچہ بوجہ قیام کرنے
ان تینون کے وے تینون ملک بنام اُنہین کے مشہور ہین آخر کو راجہ سدمن نے سلطنت اپنے
لڑکے کو دیکر آپ تپوبن مین چلا گیا اور اُنکی سب لڑکے بڑے دھرم وان راجہ ہوے

## اونیسوان ادھیاے ۱۹

نارد نے کہا کہ بعد ترک کرنے سلطنت و مقیم ہونے جنگل راجہ سدمن کے منُ نے کیا کام کیا برمہانے فرمایا کہ منُ کے
دس لڑکے پیدا ہوے جنکے نام ہم اُنہین بیان کر چکے ہین منجملہ اُنکے اکچھواک جو سب سے بڑے تھے انکا
इक्ष्वाकु
نبس ہم بیان کرتے ہین واضح ہو کہ اکچھواک کے سَو لڑکے پیدا ہوے جو سب کے سب دھرم وان اور رعایا پروری
مین بے عدیل و بے نظیر تھے منجملہ سو لڑکون کے سب سے بڑے لڑکے کا نام بکچھ تھا اور وہی اجودھیا کا راجہ
ہو کر کما حقہ سلطنت کیا ایکروز اکچھواک سرادہ کرنے کا ارادہ کیا اور چونکہ سرادہ مین ضرورت گوشت کی تھی
بدین وجہ اکچھواک نے بکچھ سے کہا کہ گوشت لاؤ یہ حکم اپنے والد کا سنکر بکچھ فوراً جنگل مین گئے اور ایک سسا
یعنی خرگوش کو مارا اور بے چلے راہ مین بوجہ کسافت و غلبہ بھوک کے درماندہ ہو کر کچھ گوشت جو تناول کر لیا

اور باقی لاکر اکچھواک کے حوالہ کردیا۔ لشٹ بسٹ گورونے جانا کہ یہ گوشت جھوٹھا یعنے ناپاک ہے راجہ اکچھواک کو مطلع کیا اور راجہ اکچھواک اپنے لڑکے سے ناراض ہوکر بعد قطع تعلق وترک کاروبار سلطنت کے جنگل کو تشریف لیگئے اور عبادت وریاضت سداشیو مین دل لگایا اور بعد بہم پہونچانے عمدہ گیان کے جو صحبت وکلمات نصائح لشٹ بسٹ سے انکو حاصل ہوا تھا پرم پدکو پایا اور بعدہٗ لشٹ بسٹ نے بکچھ کو راجہ بنایا جسکا [illegible] سساد مشہور ہوا اور بعدہ یکے بعد دیگرے فرمان روائی کرتے رہے تفصیل اسکی یہ ہے

## اسامی راجایان سورج بنسی

۱۔ من بیوس ست
۲۔ اکچھواک
۳۔ بکچھ یعنے سساد
۴۔ پرن جی
۵۔ کوکشتھ
۶۔ ہرباہ
۷۔ ارناہبہ یعنے انفیا
۸۔ لشٹ بسٹ راشو
۹۔ پرتھہ
۱۰۔ چندر
۱۱۔ جوناشو
۱۲۔ سارست
۱۳۔ بربدشو
۱۴۔ کبلی ہی۔

جسنے انگ من کے ساتھ بڑی بھلائی کیا تھا اور بوجہ مارنے دھندہ نام ایک دیت کے بنام دھندہ مار کے مشتہر ہوا۔

۱۵۔ درڈھاسو
۱۶۔ ہرشو
۱۷۔ نکمبھہ
۱۸۔ سنگہ تاشو
۱۹۔ کرشاشو
۲۰۔ پرسین جبت
۲۱۔ یوناشو

منجملہ [illegible]
کے بڑا تھا اور [illegible]
راجہ اودھ کا ہوا۔

جبکہ راجہ یوناشو کے کوئی لڑکا پیدا نہوا تو یہ راجہ بہت ملول خاطر ہوکر مع ایک سو اپنی رانیون کے جنگل مین گیا اور وہان بن لوگون نے جمع ہوکر واسطے تولد فرزند کے ایندر کی جگ راجہ سے کرایا مگر تقدیر ومشیت ایزدی سے ایک روز راجہ رات کے وقت تشنہ لب ہوکر واسطے

پینے پانی کے اُس مکان کے اندر گیا جہان سامان جگ کا رکھا ہوا تھا اور منیشران تمام دکمال سو رہے تھے چنانچہ
راجہ نے اُس کلس کا جل پی لیا جسکو منیشرون نے منتر پڑھکر بند کر دیا تھا آخر کو جبکہ بوقت صبح منیشرون نے
کلس کو جل سے خالی پایا تو سب لوگون سے دریافت کیا اور کہا کہ یہ وہی کلس تھا جسنے راجہ کے گھر لڑکا پیدا
ہوتا المختصر راجہ نے حقیقت حال [illegible] اُس کی ڈنڈوت کیا اور ایام معہودہ مین پہلو میرے آست راجہ کے
پھاڑکر کے ایک خوب [illegible] پیدا ہوا اور واسطے دودھ کے رونے لگا منیشرون کو بڑا تردد تھا کہ اسکو دودھ
کسطرح [illegible] ہوکر نشوونما پاویگا چنانچہ اندر نے ظاہر ہوکر کہا کہ اے ماندھاتا تم گریہ و زاری نکرو
[illegible] ہو یا زندہ رکھا اسی وجہ سے انکا نام ماندھاتا ہوا اور اندر نے راجہ جو تباشو پر ایسی پرورش کیا
[illegible] جو یا چاک ہونے پہلو کے وہ زندہ رہا کچھ دن کے بعد راجہ کاروبار سلطنت کا سپرد ماندھاتا کے کرکے
آپ ریاضت و عبادت مین مشغول ہوگیا اور راجہ ماندھاتا سہر بھوم یعنے تمام روے زمین کے شہنشاہ ہوے
اور بنام ترسدس کے شہرت پایا اور ماندھاتا کے دو لڑکے پیدا ہوے ایک پرکتسک دوسرا مچکند منجملہ انکے
पुरुकुत्स मुचुकुन्द
راجہ مچکند ایسے ہوے کہ جنکی پناہ مین اندر آئے اور راجہ مچکند نے اندر کی مدد کیا ایسا اور کوئی راجہ نہین ہوا اور
پرکتسک سے جو راجہ مچکند کے بھائی تھے تریارن پیدا ہوکر راجہ ہوا اور انسے ستبرت نام ایک لڑکا پیدا ہوا
सत्यव्रत
جس نے تیج منترون کو خراب کر ڈالا اور اپنی عورت کو قتل کرکے انواع گناہ و اقسام پاپ کرنا شروع کیے آخر
کو راجہ تریارن نے ستبرت کو حکم دیا کہ وہ گھر سے نکل جاوے اور ستبرت بموجب حکم راجہ کے گھر سے
نکلکر متصل چوسوپچ خانہ کے رہنا سہنا اختیار کیا اور راجہ ستبرت اپنی لڑکے کے افعال قبیح و حرکات ناملائم ملاحظہ کرکے
بعد ترک سلطنت کے جنگل کو چلا گیا اور عبادت سداشیو مین مصروف ہوا اور بسوامتر بھی گھربار چھوڑکر کے نزدیک راجہ
کے ریاضت کرنے لگے اسی عرصہ مین بسوامتر کی عورت اپنی ایک لڑکے کو جو درمیانی تھا گلا باندھکر فروخت کرنا چاہا اور
اسکی قیمت مین ایکسو گاوان کی پرورش کو مقرر کیا ستبرت لڑکے کو گلا بندھا ہوا دیکھکر نہایت مہربانی
سے اسکو چھوڑدیا اور پرورش و پرداخت کو اپنے ذمہ لیا چنانچہ وہ لڑکا بسوامتر کا اُسوقت سے بنام گالب کے
مشہور ہوکر بسوامتر کی نیکنامی کو بڑھایا اور ایک گوتر بنام گالب کے جہان مین مشہور ہوا اور ستبرت نے
ہر طرح سے بسوامتر کا پرت پال کیا اور انواع جنگلی جانورون کو قتل کرنا شروع کیا اور بشسٹ مُن

ہر طرح سے خاندان شاہی کی پرورش وپرداخت مین دل وجان سے ساعی رہی مگر ست برت کو گھر مین طلب نہ کیا
یہانتک کہ بارہ سال ست برت کو باہر رہتے گذر گئے اور جبکہ ست برت کو گوشت دستیاب نہوا تو نہایت بیقرار
اور غصہ گرسنگی سے برہم ہوکر بشسٹ کی ایک مادہ گاو کو قتل کیا اور اسکا گوشت اپنے گھر لاکر خود مع فرزندون کے
تناول کیا یہ ماجرا بشسٹ نے سماعت کیا اور اسکو بر[illegible]ڈالا اور چونکہ ست برت نے مادہ گاو کو
اول تو بتر کرم اور انکی خوشنودی کیواسطے قتل نہین کیا تھا دوسرے [illegible] گرو کی تھی تیسرے گرو سے
اجازت حاصل نہین کیا لہذا تین قسم سے اس فعل مین گناہ وعذاب سخت ہو[illegible]کا نام ترسنگ رکھدیا
اسی عرصہ مین بسوامتر جنگل سے اپنے گھر آئے اور ست برت کی اور بہت خوشنود ہوکر اسکو ب[illegible]
مہارگ السلطنت والدنیا کے راجہ بنایا اور مع جسم کے اسکو سورگ یعنے بہشت مین داخل کیا جہان دی[illegible]
اسکو سرگ سے نیچے ڈالدیا مگر بسوامتر نے اسکو گرنے ندیا بلکہ روک لیا چنانچہ آجتک آسمان مین دکھلائی دیتا ہے
راجہ ست برت سے ہریشچندر پیدا ہوئے اور جنھون نے راجسوے جگ کو ختم کیا اور جہان مین بلقب سمراٹ یعنے
شہنشاہ کے ملقب ہوئے مگر جبکہ راجہ ہریشچندر کے کوئی لڑکا پیدا نہوا تو وے کمال غمگین ہوکر جنگل مین چلے گئے
اور وہان نارد سے ہدایت پاکر برن کے منتر کا جاپ کیا اور یہ سنکلپ کیا کہ اے برن اگر ہمارے لڑکا پیدا ہوگا
تو اسکو بل یعنے قربانی کرکے تمہاری جگ کرینگے چنانچہ برن نے خوشنود ہوکر فرمایا کہ اچھا تمہارا مقصد پورا ہوگا القصہ
راجہ کے لڑکا پیدا ہوا جسکا نام روہت رکھا گیا اور فوراً برن نے تشریف لاکر راجہ سے کہا کہ ہماری جگ کرو راجہ نے
جواب دیا کہ جب پس یعنے جو انسان یا حیوان قربانی کیا جاتا ہے بلا دندان ہو تب لایق قربانی کے ہوتا ہے ہنوز
اس لڑکے کے دانت موجود ہین ایسا پس لایق جگ کی ابھی نہین ہے کیونکہ جب پس کے دانت نہین ہوتے
تو راجہ کو جو جگ کرتا ہے اور نیز پس کے حق مین بہتر ہوتا ہے آخر کو فوراً لڑکے کے دانت گر پڑے راجہ نے
فرمایا کہ دانت پھر ہو جاوین فوراً حسب دستور سابق دانت نمودار ہوگئے برن نے فرمایا کہ بلا دانت ہو جاوے پھر بلا دانت
ہوگیا تب راجہ نے بہانہ کو کام فرماکر برن سے کہا کہ پس جب جوان ہوتا ہے تب واسطے جگ کی کارآمد و مقدس
کہا گیا ہے یہ کہکر راجہ نے اپنے لڑکے کے بچانے کے لیے تقریر سے برن کو قائل کردیا اور جبکہ روہت جوان ہوا
تو اسکو جنگل مین بھیجدیا تاکہ بچ جاوے مگر جبکہ برن نے روہت کو گھر مین ندیکھا تو راجہ کی دغابازی پر واقف ہوکر

بڑا غصہ کیا اور راجہ بعارضہ مھودر کے مبتلا ہوگیا اور روہت نے چاہا کہ گھر مین جاکر راجہ کو ملاحظہ کرون لیکن اِنیدر بصورت برہمن روہت کے پاس جاکر منع کیا اور کہا کہ سیر ممالک و مسالک تمام دھرمون سے اعلیٰ ہے گھر مین جانا کچھ ضرور نہین چنانچہ روہت نے [illegible] کیا اور بدستور جنگل مین مقیم رہے اور اِنیدر ہر سال آکر روہت کو یہی فرمائش کرتے رہے [illegible] اچھی بات ہنین اور روہت چھ سال تک صحرا نوردی و قیام وشت پرخار مین [illegible] بعدہ اجیگرت کے درمیانی لڑکے کو مول لیکر اپنے باپ راجہ ہرشچندر کو دیا اُس لڑکے [illegible] راجہ نے قربانی کر کے جگ کیا اور برن وغیرہ تمام دیوتون کو خوشنود کر دیا اور راجہ [illegible] سے رہائی پائی بعدہ روہت سے ہرت اور ہرت سے چمپ پوری اور چمپ پوری سے [illegible] اور سنجے سے مرگ اور مرگ سے برگ اور برگ سے باہ پیدا ہو کر یکے بعد دیگرے سلطنت کرتے رہے مگر جبکہ باہ کے اوپر دشمنون نے حملہ کر کے اُنکو سلطنت سے خارج کر دیا تو راجہ باہ مع زن و فرزند کے بھاگ کر اور رج مُن کے یہان پناہ گیر ہوے جہان راجہ باہ سے سگر پیدا ہوے اور سگر چونکہ مع زہر کے پیدا ہوے تھے بدین وجہ نام سگر یعنے مع زہر رکھا گیا اور سگر نے اورج مُن سے ایک بان یعنے تیر پاک و پرجلال حاصل کر کے دشمنون پر فتح پایا اور اپنی موروثی سلطنت پر قایم ہو کر دھرم کا رواج دیا

मान्धाता यत्रदेव

۲۲ - ماندھاتا عرف ترس دس

۲۳ - مچکند

۲۴ - پرکت سک

۲۵ - تر پیا رن

۲۶ - ستّ برت یعنے ترسنگ

۲۷ - ہرشچندر

۲۸ - روہت

۲۹ - ہرت

۳۰ - چمپک

۳۱ - سنجے

۳۲ - مرگ

۳۳ - برگ

۳۴ - باہ

۳۵ - سگر

# پیسوان ادھیاے

سوت نے کہا کہ یہ حال راجہ سگر کا سماعت کر کے بر ہمابے نارد نے سوال کیا کہ مہاراج باہ کے لڑکے کسطرح
مع زہر کے پیدا ہوے جسکی وجہ سے اُنکا نام سگر ہوا بر ہما [illegible] کہ جب راجہ باہ گرفتار پنجہ نسوان ہو کر رات
ودن عیاشی و صحبت زنان حسین مین مشغول رہنے لگا اور کاروبار [illegible] بر طاق رکھدیا تو اُسوقت
ہے ہے اور تال جنگھ اور سک یہ تینون راجے جو اُسکے بڑے دشمن تھے مع پلپ [illegible] ن کی جو معین و
مددگار اُنکے تھے راجہ باہ پر خروج کیا اور راجہ کو منہزم کر کے آپ سلطنت و ملک [illegible] اور
اپنے دوستون کو اکثر ممالک دے دیا اور راجہ باہ سلطنت سے خارج ہو کر اورج منّی
وہان مقیم رہا اُسکی بڑی رانی جسکو جادو بی کہتے ہین حاملہ ہوئی اور اُسکی سوت نے از راہ حسد و حقد کے رانی
زہر دیا تاکہ وہ یا اُسکا حمل سلامت نرہے آخر کار راجہ باہ وہان اورج منّی کے مکان مین مرگیا اور جادو
رانی نے ستی ہونا چاہا مگر اورج منّی نے ستی ہونے سے روکا اور اسی کی معرفت راجہ کا کریا کرم کرا کر اُسکو اپنے
مکان مین مقیم کرایا جہان ساعت سعید مین رانی سے ایک لڑکا با طلعت نورانی عرصہ شہود و منصہ وجود مین آیا
اور اورج منّی نے لڑکے کو مع زہر کے معائنہ کر کے نام اُسکا سگر رکھدیا اور بعد جات کرم کرنے کے منّی موصوف
نے سگر کو اول تمام علوم تعلیم دیا اور بعدہ ایک ایسا بان مرحمت فرمایا جو ہر ایک کو ملنا دشوار ہی اور شیو کی پرستش
سکھلا کر سگر سے شیو کی پوجن کرایا شیو بدرجہ غایت سگر سے خوشنود ہوے اور سگر شیو کی خوشنودی اور اورج
منّی کی دستگیری سے دشمنون کے اوپر خروج کر کے اسی بان سے جو منّی موصوف نے دیا تھا تمام دشمنون کو
ہلاک کر کے غالب آئے اور رکھشن وغیرہ جو فرقہ جون سے تھے مفرور ہو گئے اور جا کر بشسٹ کے پاس
پناہ لیا اور سگر نے بوجہ ممانعت و طرفداری بشسٹ کو گرو کی انکی خونریزی سے درگذر کیا مگر اُن سبھون کے
اصلی دھرم کو غارت کر دیا یعنے بعضون کے تمام بال سر کے مونڈوا ڈالا اور بعضون کے آدھے بال کٹوا کر
آدھے رہنے دیا علی ہذا القیاس اسی قسم کی ذلت و خواری ہر ایک کو دیکر نکالدیا اور بید کے طریقہ پر
پھر سب کو قایم کر دیا بعدہ سگر نے اورج منّی کو گرو کر کے اسمیدہ جگ کرنا شروع کیا اور سنسکار کر کے
گھوڑے کو ہمراہ فوج دریا موج کے روانہ کیا اور ساٹھ ہزار راجہ کے لڑکے بھی ہمراہ گئے چنانچہ گھوڑا سمندر کے

کنارہ گوشہ اگن مین گیا جہان اندر نے دغا کر کے گھوڑے کو چرا لیا اور نزدیک کپل مُن کے باندھکر آپ چلے گئے
اور راجہ کے تمام لڑکون نے جبکہ باوجود تلاش بسیار و تفحص بشمار کے گھوڑے کو کہین روے زمین پر نہ پایا
تو زمین کو کھودنے لگے اور جبکہ [illegible] دیکھا کہ کپل مُن کے پاس باندھا ہوا ہے تو وے سب یکبارگی
کہنے لگے کہ یہی شخص [illegible] گھوڑے کو چرایا دیکھو یہ شخص کیسا مکار ہے کہ آنکھین بند کیے ہوئے
بیٹھا ہے [illegible] گھوڑے کو چرایا اسکو مارو اور مار ڈالو کیونکہ یہ بڑا پاپی ہے یہ کہا اور اپنے اپنے
[illegible] طرف حملہ کیا اور جبکہ کپل نے اپنی آنکھون کو وا کیا تو وے سب آتش قہر کپل سے جلکر آناً فاناً مین
بھسم ہو گئے صرف چار لڑکے سلامت رہے اور پنچ جن نامے ایک اور لڑکا جو دوسری رانی سے تھا
جان بسلامت رہا اُسی پنچ جن کا دوسرا نام اسمنجس ہے اور جس سے انسومان نامے ایک لڑکا پیدا ہوا اور
وہی انسومان کپل کے پاس سے گھوڑے کو لاکر جگ کو ختم کرایا یہ سنکر نارد نے برمھا سے کہا کہ یہ مجمل کیفیت
مفصل کے ساتھ بیان فرمائیے برمھا نے فرمایا کہ یہ پنچ جن یعنے اسمنجس رانی کشنی نام سے پیدا ہوا اتفاقاً وہ اول
جنم مین جوگی تھا اور بوجہ خراب ہو جانے جوگ کے راجہ سگر کے گھر پیدا ہوا اور اجودھیا کے لڑکون کو جمع کر کے
دریاے سارجو مین لہو و لعب و بازی تماشا کرتا تھا سب لڑکون کو سارجو مین غرق کر کے مار ڈالا چنانچہ ایسی
حرکت ظالمانہ سے وارثان اطفال مغروق رسیدہ ہو کر راجہ سگر سے فریاد کیا اور راجہ سگر نے اسی اسمنجس کو
گھر سے نکال دیا مگر اسمنجس اپنے باپ سے جدا ہو کر بغایت خوشی کے ساتھ سارجو کے کنارہ گیا اور سب لڑکون کو
زندہ دریا سے باہر نکالدیا جنکو دیکھکر تمام ساکنان اجودھیا نہایت خوش اور بکمال متعجب ہوئے اور راجہ بھی
حیرت مین ہوکر اپنے لڑکے کو سدھ جوگی کامل تصور کیا المختصر انسومان جو اسمنجس کا لڑکا تھا اپنے جد امجد راجہ سگر کی
خدمت مین مصروف رہا اور واسطے لانے گھوڑے کے سمندر کے کنارہ جا کر اُس راستہ سے جسکو اُسکے
بزرگون نے کھودا تھا زمین کے نیچے گیا اور دیکھا کہ ایک انبار راکھ کا جمع ہے اور کپل مُن بشن کا اوتار بیٹھے ہین
چنانچہ انسومان نے بعد ڈنڈوت کے پرنام کیا اور کپل انسومان سے بہت خوشنود ہو کر فرمایا کہ یہ گھوڑا جو بندھا ہمارا
ہوا ہے راجہ سگر کی جگ کا ہے تم اسکو لیجاکر جگ کو ختم کرو اور یہ ساٹھ ہزار تمھاری بزرگ جو جلکر خاکستر ہو گئے ہین اُنہین
کچھ قصور نہین ہے یہ سب گنگا جل سے مکت کو پاوینگے تم واسطے لانے گنگا کی تدبیر کرو یہ سنکر انسومان بہت خوشی کی ساتھ

گھوڑے کو لاکر جگ کو ختم کیا اور بہت مال و دولت حسب استحقاق سب کو تقسیم کیا اور راجہ سگر نے اکیسو اسمیدہ جگ کو کیا اور تمام جہان کی راجگی پر قادر رہے اور بعدہ انسومان کو راج کاج اجودھیا کا سپرد کرکے آپ جنگل میں ریاضت و عبادت کرنے لگے اور حسب ہدایت [illegible] کہ سداشیو کی پرستش کرکے پرم پد کو پایا

## اکیسوان ادھیا[illegible]

نارد نے کہا کہ راجہ سگر کے ساٹھ ہزار لڑکے کسطرح پیدا ہوئے اور [illegible] کسطرح واقع ہوئی برھما نے فرمایا کہ راجہ سگر کی دو رانیاں تھیں ایک کا نام سمت تھا اور دوسرے کو کیشنی [illegible] رانیاں اپنی خدمت و اطاعت سے اورج مُن کو کمال خوشنود کیا ایکروز مُن نے بہت خوش ہوکر فرمایا خواہش دلی ہو وہ ہمسے طلب کرو یہ سنکر سمت نے کہا کہ مجکو ساٹھ لڑکے دیجیے اور کیشنی نے کہا کہ مین صرف ایک چاہتی ہون مُن نے فرمایا کہ یہی ہوگا چنانچہ سمت سے ایک تونبی جو چھوٹے چھوٹے بیجون سے پُر تھی ظاہر ہوئی اور اُس تونبی کو احیاض روغن زرد مین ڈالدیا جسمین سے ساٹھ ہزار لڑکے بلا عیب اچھے خاصے پیدا ہوئے اور کپل مُن کے قہر سے جل گیے اور کیشنی سے ایک لڑکا پیدا ہوا جو بنام پنچ جن کے مشہور ہوا اور جسکا ذکر اوپر گذرا اور پنچ جن سے انسومان پیدا ہوئے اور انسومان سے راجہ دلیپ پیدا ہوئے چنانچہ راجہ انسومان نے دلیپ کو سلطنت دیکر واسطے لانے گنگا کے سخت ریاضت و عبادت کیا اور آخر کو بلانیل مرام جائے قیام و مکان ریاضت گاہ میں مرگئے اور آخر کو راجہ دلیپ بھی سلطنت سے دست بردار ہوکر واسطے لانے گنگا کے گئے اور اپنے لڑکے کو راج کاج سپرد کرکے اور خود بھی بلانیل مرام جان بحق تسلیم ہوئے مگر اُنکے لڑکے بھگیرتھ واسطے لانے گنگا کے گئے اور اپنی ریاضت و عبادت سے آوشکت سری گنگا مہارانی کو خوشنود کیا اور گنگا نے ظاہر ہوکر راجہ بھگیرتھ کو اپنے درشن سے ممتاز فرمایا اور جبکہ راجہ بھگیرتھ نے اپنا مطلب عرض کیا تو کہا کہ ای راجہ بھگیرتھ ہم چلنے کو طیار ہین مگر جہان مین ایسا کون ہے جو ہماری تیز رفتاری و سرعت کو روکے کیونکہ بدون روکنے کے ہم طبقات عالم پائین کو چاک کرکے بھوتل کو چلے جاوینگے یہ سنکر راجہ بھگیرتھ نے سداشیو کی بہت دنون تک عبادت کیا اور سداشیو خوشنود ہوکر راجہ بھگیرتھ کی روبرو ظاہر ہوئے اور راجہ بھگیرتھ نے پرنام کرکے استت پڑھا سداشیو نے فرمایا کہ بردان مانگو راجہ نے اپنی غرض اصلی کو مفصل عرض کیا سداشیو نے منظور فرمایا کیونکہ شیو ہمیشہ غرور کے دور کرنیوالے ہین اور جبکہ

بھگیرتھ نے گنگا سے التماس کیا کہ سداشیو واسطے قطع سرعت و عجلت رفتار دھارا کے موجود ہین تب گنگا نے اپنی دھارا کو چھوڑ دیا اور تینون جہان مین ہاہاکار ہو گیا اور جمیع جانداران اسوقت سخت گھبرائے اور سداشیو نے صرف اپنی ایک جٹا مین گنگا کو اسقدر [illegible] دھارا معلوم نہین ہوتی تھی کہ کہان چلی گئی اور راجہ بھگیرتھ نے اپنے اصلی مطلب کو [illegible] پھر شیو کی بڑی استت کیا چنانچہ شیو نے خوشنود ہو کر اپنی جٹا کو نچویا جس سے تین قطرے [illegible] مین پہلی دھارا پاتال کو چلی گئی جسکا نام بھوگ وتی ہے اور دوسری دھارا آسمان [illegible] جسکو مندا کنی کہتے ہین اور تیسری دھارا راجہ بھگیرتھ کے ہمراہ ہوئی جسکا نام بھاگیرتھی ہے المختصر [illegible] گنگا کو لیکر روانہ ہوئے اور گنگا تمام ملکون کو اپنے قدوم سے پاک کرتی ہوئی وہان پہونچین جہان کہ راجہ سگر کے لڑکے بطور انبار خاک کے پڑے ہوئے تھے اور صرف گنگا جل کے چھونے سے وے تمام و کمال سورگ کو چلے گئے اور جو شخص کہ گنگا کو یقین و اعتقاد کے ساتھ پرستش و خدمت کرتے ہین وے بلا شک مکت ہو کر قید تناسخ مین نہین پڑتے اور راجہ سگر کا خاندان اسطور پر ہے جو ایک بعد دوسرے کی سلطنت اجودھیا کی کرتے رہے

۳۶ — اس منجس

۳۷ — انسومان

۳۸ — دلیپ

۳۹ — بھگیرتھ

۴۰ — سرت श्रुत

۴۱ — نابھہ नाभ

۴۲ — سندھ دیپ सिन्धुदीप

۴۳ — ایوتایو अयुतायु

۴۴ — رت برن ऋतुपर्णा راجہ بل کو دوست جسکو

۴۵ — ان پرن अनुपर्ण سو واس بھی کہتے ہین

۴۶ — متر سہہ मित्रसह جسکو کل ماکھ پادھی کہتے ہین

۴۷ — سب سرم सर्वशर्म

۴۸ — آن رن अनिरण्य

۴۹ — منڈ درم मंदि दुर्म

۵۰ — نکھد षट्वाङ्ग جسکو کھٹوانگ بھی کہتے ہین اور جو تمام روی زمین کا راجہ ہوا اور بخطاب چکروتی کے ملقب رہا

## ادھیائے بائیسوان

برہما نے کہا کہ بعد کھٹوانگ سے دلیپ پیدا ہوئے جسکو دیرگھہ باہو بھی کہتے ہین اور جنھون نے عمدہ دھرم سے سلطنت کو کیا اور اپنے گرو کی مادہ گاؤ کو جسکا نام نندنی تھا بخوبی خدمت کیا اور اُسی کی خدمت سے راجہ

ایک لڑکا پیدا ہوا جسکا نام رگھو ہوا جنھون نے تمام روے زمین کو فتح کرلیا اور جنکے نام سے سورج بنس کا نام
رگھو بنس کے جہان مین مشہور ہوا اور رگھو سے راجہ اَج پیدا ہوے جنھون نے دھرم جدھ کرکے اپنے دشمنون پر
فتح پایا اور جنکی رانی کا نام اندمتی تھا اور اَج سے راجہ د[illegible] ہوے جنکے اوپر سنیچر گرہ کی کچھ نہ چلی اور دراجہ
دسترتھ سے چار لڑکے پیدا ہوے یعنے رام لکھمن بھرت سترگھن [illegible] کے ساتھ دنیا واجب نہین
اور رام چندر خاص بشن کا اوتار ہین اور انکی چرترون کو بیان کرنا ضرور نہین [illegible] کہ چرترون سے تمام دنیا
واقف ہے اور جنکے نام لینے سے اور سننے سے بھی تمام رنج وگناہ دور ہوجاتے ہین نبساوری [illegible]

۵۱- دلیپ — ۶۵- اسہل
۵۲- رگھو — ۶۶- بجرنابھ
۵۳- اَج — ۶۷- کھگھن
۵۴- دسترتھ — ۶۸- کنک نابھ
۵۵- رام چندر ———— انکی براجگمن کی شاگردون مین دوسرا نہین ہوا اور جاگولک رشی اتپہ جوگ شاستر
۵۶- کش — ۶۹- پشپ
۵۷- انتھ — ۷۰- دھروسندھ
۵۸- نکھد — ۷۱- سدرت
۵۹- پنڈریک पुंडरीक — ۷۲- اگن پرت
۶۰- چھیم دھوان — ۷۳- سیگھر
۶۱- دلوانیک — ۷۴- مرت
۶۲- انہیک ———— یہ مرت زندہ جاوید ہین اور جو جگ مرت نے کیا ہے
۶۳- پارپاتر — اسکی برابری کسی جگ کو حاصل نہین ہے اور بقیہ بیاہان
۶۴- بل — اسی جگ سے راجہ جدھشٹر نے جگ کیا تھا اور نہ
مرت کے برابر اور کوئی راجہ ہوا ہے وے مہا شیو تھے اور چکرورتی تھے اور انھون نے کلجگ کو

آتے جان کر بھرت کھنڈ کو ترک کر دیا اور کلاپ گرام مین جہان سبت نیشر چلے گئے تھے وہان خود بھی مقیم ہوئے جسوقت کہ دور کلجگ کا ختم ہو جاویگا اسوقت مرت پھر بھرت کھنڈ مین آوینگے اور سورج بنس کو پھر بڑھاوینگے اور بعد مرت کے راجایان [illegible] مرت سے راجہ ہوئے ہین

۷۵ - پرش کرت سندھ

۷۶ - ادکھن

۷۷ - [illegible]

۷۸ - پرسین جت

۷۹ - تچھک

۸۰ - برہدبل جسکو ارجن نے مارڈالا

[illegible]

پس چونکہ اکچھواک سے لیکر برہدبل تک یہ تمام راجایان اکچھواک بنسی ہین اور اب آگے جو راجہ کہے جاتے ہین یہ راجایان زمانۂ استقبال کے ہین جنکو ہم ازراہ پیشین گوئی کے بیان کرتے ہین یعنے یہ جار آگے اجودھیا مین ہونگے

۸۱ - برہد آرن - راجہ برہدبل سے پیدا ہوگا اور انکی اولاد مین راجایان ذیل سلطنت کرینگے -

۸۲ - ارک رکھ

۸۳ - وتس برده

۸۴ - پرت بیوم

۸۵ - ودارک

۸۶ - سہدیو

۸۷ - برہدشو

۸۸ - بھان مان

۸۹ - پرتی کاش - ۹۰ - سپرتیک

۹۱ - مردیو

۹۲ - سنکچھتر

۹۳ - پشکر

۹۴ - انت پرکچھ

۹۵ - ستیا

۹۶ - انترجت

۹۷ - برہدراج

۹۸ - برہی

۹۹ - کرتن جی

۱۰۰ - رتن جی - ۱۰۱ - شاک برلیش

۱۰۲ - سُندھو د
۱۰۳ - لانگل -
۱۰۴ - پرسین جیت
۱۰۵ - چھدرک
۱۰۶ - رنگ جام
۱۰۷ - سُرتھ
۱۰۸ - سُمنتر

یہ اکچھواک غبس صرف سُمتر تک ہوگا اور سُمنتر پر ختم ہو جاویگا اور پھر دوسرا بنس ... گا یہ سورج بنس نہایت پاک اور اسکی قرات وسماعت بے شمار خوشی وخرمی وفرخندگی واولاد ومقاصد فہمی وا... ... کو سنایا -

## تیسوان ادھیاے

نارد نے کہاکہ مہاراج آپ نے سورج کو سرادہ دیو کے نام سے بیان فرمایا ہے وجہ ہم چاہتے ہین کہ سرادہ دیو لتمیہ اور سرادہ کی کیفیت مُفصّل آپ کی زبان فیض ترجمان سے سماعت کرین کیونکہ سرادہ کرنے سے اپنے پتر بہت خوشنود ہوتے ہین مگر ہم نہین جانتے کہ پتر کون ہین یہ سوال نارد کا سُنکر برمہا نے فرمایا کہ یہی سوال بھشم تامیہ نے مارکنڈیو سے کیا تھا اور مارکنڈیو نے جواب اُنکو دیا تھا اسمقام پر ہمکو وہی سوالجواب بھشم و مارکنڈیو کو نقل کرتے ہین اور مارکنڈیو بذریعہ سنت کمار کی کیفیت پتّرون پر مطلع ہوے تھے جنھون نے بھشم سے کیا اور بذریعہ بھشم کے راجہ جدھشٹر نے سماعت فرمایا تھا

## وہو ھذا

جدھشٹر نے بھشم سے اُسوقت مین جبکہ بھشم کورچھیتر مین مجروح اور بانون کے مسند پر لیٹے ہوے تھے عرض کیاکہ مہاراج جو شخص جہامنین پشٹ یعنی صحت وتندرستی کے خواستگار ہین اُنکو کیا کرنا چاہیے اور نسل زیادہ ہونے کی کون تدبیر ہے اور رنج والم دنیاوی سے آزاد رہنے کے لئے کیا حکم شاستر کا ہے یہ سوال جدھشٹر سے سُنکر بھشم نے فرمایا کہ جو شخص دل وجان سے سرادہ کرتے ہین وے تمام مقاصد ومطالب علمی پر فائز وکامیاب ہوا کرتے ہین اور جبکہ پتر خوشنود ہوتے ہین تب نسل کی افزونی بلاشک ہوتی ہے اور پترونکے خوشنودی سے دونون جہامنین بیشمار راحت وخوشی حاصل ہوتی ہے اور پتر دیوتون کے بھی دیوتا ہین جنکی خدمت سے انسان کربارتھ ہوجاتا ہے اور جہامنین پتردن کے خدمت سے سب کچھ پایا ہے یہ پترون کے مہان جدھشٹر نے سماعت کیا اور نہایت حیرت وتعجب سے التماس کیاکہ مہاراج آپ نے یہ مہان پترون کی جو بیان فرمایا راست ودرست ہے الاّ آپ مجھکو اسبات کی اجازت دیوین تاکہ مین آپ سے دریافت کرون کہ جنے لوگون کے پتر

طبقات دوزخ مین پڑے ہین اور بعضون کے بہشت مین ہین اور بعضون سے انسان ہو کر جہانمین موجود ہین پس یہ سبب بدرجۂ مساوی کسطرح اپنے آل واولاد کے حق مین اسقدر بھلائی کرسکتے ہین مجکو اسبات کو تسلیم کرنے مین تامل وتوقف ہے بھشم نے فرمایا کہ ایکروز ہمنے سرادہ کرنا شروع کیا اور ہمارے والد ماجد راجہ سانتن دیو تونکا سروپ دھارن کرکے ہمارے پاس آئی ہمنے چاہا کہ اُنکے ہاتھ [illegible] دین چنانچہ ساشٹ نے فرمایا کہ اسطرح پنڈا دینا جائز نہین تمکو چاہئے کہ پنڈا کو کس مین رکھکر [illegible] اسی طرح کیا اور ہماری والد ماجد سانتن بہت خوشنود ہو کر فرمایا کہ جبتک تمھاری خواہش [illegible] تب تک تم زندہ رہوگی اور ایسے اہل قوت ہوگے کہ تمھاری برابر دوسرا شخص جہانمین نمود نہوگا [illegible] پس اب جو کچھ تمکو ضرورت ہووہ ہمسے طلب کرو کیونکہ کوئی شئے ایسی نہین ہی کہ جسکو ہم نہین دے سکتے ہمنے عرض کیا [illegible] آپ مجھ سی خوشنود ہین تو جو امر مین دریافت کرتا ہون اُسپر مجکو واقف کر دیجیے یعنے آپ پترون کی کیفیت مجکو سنا دیجیے سانتن نی فرمایا کہ ہمنے ایک دفعہ مارکنڈیو منی سے پتر کلپ دریافت کیا تھا اور جو کچھ کہ اُنھون نی ہمکو جواب دیا تھا وہ یہ ہے یعنے مارکنڈیو نے فرمایا کہ ایک دفعہ ہم ریاضت مین مصروف تھے کہ دفعتاً ہماری نظر آسمان کی طرف گئی اور ہمنے دیکھا کہ ایک بمان جسمین ایک لڑکا برابر انگشت کی بیٹھا ہی پرواز کنان عالم برزخ مین چلا جاتا ہی ہمنے ڈنڈوت کرکے پرنام کیا اور کہا کہ آپ کون ہین ہم چاہتے ہین کہ آپ کی اصلی کیفیت کو دریافت کرین تب اُس لڑکے نی کہا کہ ہم سنت کمار ہین اور ہمارے چار بھائی اور ہین تب ہمنے کہا کہ ہم مستدعی وملتمس ہین کہ آپ کی زبان گوہرفشان سے کیفیت پتر کلپ کی سماعت کرین سنت کمار نے فرمایا کہ اگلے زمانہ مین جبکہ برمھانے دیوتون کو پیدا کیا اور اُنسے کہا کہ ہماری جگ کرنا کیونکہ تم ہماری اولاد ہو مگر دیوتون نے یہ حکم برمھا کا بجا نہ لائکہ اپنی قضای حاجات مین مصروف رہی تب برمھا نے اپنے جلال کو افزون کرکے غایت غیظ وخشم سے دیوتون کو یہ سراپ دیا کہ تم سب جاہل ہو کر راہ راست گیان وخداشناسی سی معطل ومنحرف ہوجاؤگے اور دنیا مین بھٹکتے پھروگے چنانچہ ایسا ہی ہوا کہ دیوتون کا گیان تمام جاتا رہا اور وی سب حیران وپریشان ہو کر برمھا کی سرنا گت مین گئے اور جبکہ برمھا کو اپنی خدمت واطاعت سے بدرجۂ نہایت خوشنود کیا تب برمھانے فرمایا کہ جب تم سب اپنے بیٹون کو ترک کرکے اپنے لڑکون سی ساتھ عجز وانکساری کے دریافت کروگے تب تمکو بدستور سابق گیان ملیگا چنانچہ دیوتون نی ایسا ہی کیا اور لڑکون نے اپنی اپنے والدون وبزرگون سی کہا کہ اے صاحبزادگان وفرزندان تم بدستور سابق گیان کو حاصل کرو جبکہ دیوتون نی اپنے لڑکون کے زبانی یہ کلمہ سنا کہ یہ سب جو درحقیقت ہماری فرزند وقبایل ہین اور برخلاف دھرم کے

وے سب ہمکو اپنا لڑکا کہتے ہین تو وے سب نہایت خجالت و تعجب و حیرت کے ساتھ برمھا کی خدمت مین حاضر ہوے اور عرض کیا
کہ ہمارا اج بڑا اندھیر ہے کہ ہمارے لڑکے خود ہمین کو اپنا لڑکے کہتے ہین یہ سر مخفی و راز پوشیدہ ہم لوگون کے خیال مین نہین آیا ہم
چاہتے ہین کہ یہ بھید سربستہ ہم پر ظاہر ہووے برمھا نے فرمایا کہ تم [illegible] اور نادان ہو اور تمہارے لڑکے اہل خرد و صاحب
گیان ہین کیونکہ جو تمہارے لڑکون نے تمکو کہا وہ راست و درست ہے اور چونکہ [illegible] باعث اختیار کرنے اجسام ان
سب کی ہوئی ہے اور وے سب دھرم بڑھانے والے ہین بدین وجہ وے سب اور تم جسقدر [illegible] سب پتر ہوا اور تم
سب کو چاہئے کہ ہماری جگ کرو تاکہ ہم تم سب کو بڑی راحت عطا فرماوین یہ سنکر سب دیو[illegible]
واقف ہوکر کمال خوشنود ہوے اور اسی وقت سے دیوتا و پتر سب ملکر تینون جہان کی کاج و کام کو کرتے ہین اور [illegible]
کے سرادھ کرتا ہے وہ جمیع مطالب پر فائز ہوتا ہے اور دیوتاؤن پر سب آپسمین پتر ہین اور تمام خواہشون کو پورا کرنے کے لیے قادر و توانا
ہین اور سات پتر آسمان مین جنکے اجسام مانند دیوتون کے ہے منجملہ انکے تین بلا جسم اور چار مجسم ہین اور یہ پتر دیوتون سے بھی
اعلے ہین اس بات کو بالیقین تصور کرو اور تم صرف پترون کے بھگت کی وجہ سے قوت اور ضعف سے بری ہو کیونکہ تمہارے
برابر دوسرا پترون کی خدمت کرنیوالا نہین ہے اور بید فرماتے ہین کہ دیوتون کی پرستش سے بھی پترون کی خدمت اعلی
و مقدم ہے اور پتر بھگت سے منس کے افزونی اور دونون جہانمین راحت و فرحت اور عوارض وغیرہ سے نجات اور ضعف و
نقاہت سے بریت اور مقاصد عظمی اور کامیابی اور مال و دولت و نعمت سب کچھ حاصل ہوتا ہے اور جو پرم پد کہ جپ و جوگ وغیرہ
تدابیر کے کرنے سے نہین ملتا جیساکہ پریم کے ساتھ پترون کی بھگت کرنے سے حاصل ہوتا ہے اور جو شخص کہ اپنی گوتر کا نام لیکر اور
صحت کلام کے ساتھ پنڈا دیتے ہین وہ شخص ہر طرح سے خوش و خورم رہتے ہین اور پتر اور پتامہ یعنے جد امجد اور پر پتامہ
یعنے جد امجد دوم وغیرہ سرادھ کے وقت سب آتے ہین اور اپنے نام کا پنڈا سب لیتے ہین مگر طہارت و اعتقاد شرط ہے اور
جو شخص کہ پترون کا ترپن کرتے ہین وہ شخص دنیا و عقبے مین بڑی خوشی حاصل کرتے ہین اسلیے واجب ہے کہ پترون کی
بھگت سب سے زیادہ کرے وے شخص جہانمین مبارک ہین جنکی محبت پترون کی اوپر بہت زیادہ اور جو شخص پترون کی خدمت کرنیوالے
ہین وہ شیو کو بہت پیارے ہین پس جو شخص سدا شیو کو خوشنود کرنا چاہے تو پترون کی بھگت ضروریات سے ہے اور ساتھ
[illegible] سنت کمار نے مجھکو سنا کر سب ورشت مرتبت فرمایا اور عنایت مہربانی سے مجھکو گیان عطا کیا اور خود فوراً انتردھیان
[illegible] اسلیے تمکو واجب ہے کہ پترون کی بھگت کرو کیونکہ پترون کی برابر دوسرا کوئی نہین جاننا چاہیے اول پترون کے

پوجن کرکے بعدہ اور سب کی پوجن کرے آدمی خواہ کیسا ہی بدکام و پاپی ہووے مگر پترون کی خوشنودی سے
اسکی نزدیک کوئی رنج نہین آتا اور جو شخص کہ پترون کی معان قرات و سماعت کرتا ہے وہ دونون جہان مین
شادکام و مبارک ہے

## چوبیسوان ادھیاے

مارکنڈے نے کہا کہ [illegible] مین بھاردواج منی کے سات لڑکے پیدا ہوے جنھون نے جوگ کرکے بڑی
نیکنامی [illegible] اور اپنے کسی ناقص کام کرنے کی وجہ سے درجۂ جوگ سے ساقط ہوکر دوسری جنم مین دہی ساتون
[illegible] کے ہوے اور گرگ منی کو اپنا گرو بنایا انکے نام یہ تھے پہلا پاک درشٹ دوسرا اکرودھن تیسرا
[illegible] چوتھا ہن سرپ پانچوان سنک چھٹا کبھ سرپ ساتوان پتر برتی اور وجہ یہ ہوئی کہ سوانتر اپنے ساتون لڑکون سے
ناراض ہوکر انکو سراپ دیا اور اپنے آسرم سے نکالدیا تب وہ سب گرگ منی کے پاس جاکر بعد ہو جانے شاگرد کے
پھر وہین رہے چنانچہ گرگ منی کے پاس ایک مادہ گاؤ کپلا تھی جو سال مین ایک دفعہ بچہ دیتی اتفاقاً وہ ایک روز بلا
چرواہہ کے جنگل مین چرنے گئی گرگ نے اپنے شاگردون مذکورہ بالا کو واسطے لانے مادہ گاؤ کے روانہ کیا اور بہنگام
معاودت کے وہ ایسے گرسنہ ہوے اور لڑکپن کی عقل ہے ایسا ادھرم کیا کہ انھون نے مادہ گاؤ کے قتل سے رفع گرسنگی
کا خیال مصمم ٹھانا مگر بعضے کہنے لگے کہ گرو کی مادہ گاؤ کو قتل کرنا خوب نہین ہے اور بعضون نے اسبات کو قبول نہ کیا تب
پتر برتی جو ساتوان لڑکا تھا اور جو پترون کا بھگت تھا اسنے کہا کہ اگر تم خواہ مخواہ مادہ گاؤ کے قتل پر آمادہ ہو تو تمکو چاہیے
کہ اول پترون کا اواہن کرکے سرادہ کرو اور بعد پوجن پترون کے اپنا مطلب نکالو اس ترکیب سے ممکن ہے کہ تمھاری اوپر
گناہ عائد نہو آخرکار ان سبھون نے یہ حیلۂ شرعی قرار دیکر اور اسی بہانہ سے سب بھائیون نے ملکر مادہ گاؤ کے گوشت سے
سیری حاصل کی اور گرگ سے آکر کہا کہ مہاراج مادہ گاؤ جو دودھ کی کھان تھی طعمۂ شیر ہو گئی مگر بچہ اسکا بچ گیا ہے جو حاضر ہے
گرو جو بڑے مہربان اور سیدھے تھے اسبات کو سچ سمجھکر بچہ مادہ گاؤ کو لے لیا اور وے ساتون اسیر دام اجل ہوکر
پھر حقیقی بھائی ہوے یعنے ایک جیاد کے گھر پیدا ہوکر بڑے اہل مخافت ہوے اور باوجودیکہ بیادہ کے گھر جنم لیا مگر خونریزی
و قتل جانورون سے مجتنب و محترز رہے اور سارن دیس مین مقیم ہوکر راہ دھرم و صواب مین مستقل و قائم رہے اور
صرف بوجہ اسکے کہ انھون نے پترکام کیواسطے مادہ گاؤ کو مارا تھا وہ اپنے اولین جنمون اور گیان کو فراموش نہ کیا

اور اُنکے نام یہ ہوے پہلا نربیر دوسرا نربرت تیسرا جہانت چوتھا نرمن پانچوان کرت چھٹا
مدسن ساتوان ماتر برتی باالجملہ جبکہ والدین قضا کر گئے تو ساتون نے تیر و کمان کو پھینک
دیا اور جنگل مین رہنا سہنا اختیار کرکے مر گئے اور فور [illegible] کے اپنے پہاڑ مین بود و باش
اختیار کیا اور انکو اولین جنمون کی یاد نہی رہی اور اسی وجہ [illegible] دھرم پر گام [illegible]
رہے اور اُنکے نام یہ ہوے پہلا نت دوسرا نرست تیسرا اونمکہ چوتھا بد [illegible]
چھٹوان انتیر ساتوان نادر یہ چنانچہ ان ساتون نے بوجہ یاد رہنے پہلے جنمون
حرکات حیوانی سے درگذر کیا اور بلا قیام گاہ اور منی اور صحبت کے رہنا اختیار کیا اور حبس د
کرکے بھاری تپ کرنا شروع کیا اور مدت کے بعد اسی پہاڑ کالنجر مین مر گئے چنانچہ آج تک
نقش قدم اُنکے پہاڑ مذکور مین دکھلائی دیتے ہین اور بعد مرنے کے سروپ مین چکرواک
یعنے چکا وکیو ہوکر حیوان کی مانند کچھ کام نہ کیا بلکہ مطابق بید کے اُنھون نے تمام امور اپنے کرتے رہے
اور انکو اپنے اول جنمون کی یاد نہی رہی اور اُنکے نام یہ ہوے پہلا نشیرہ دوسرا نرم
تیسرا جہانت چوتھا اوند پانچوان اپ رگرہ چھٹا نربرت ساتوان نربرت چنانچہ یہ
ساتون ندی کے کنارے تپ کرتے مر گئے اور پھر بانسرو ور مین ہنس ہوکر اپنے اگلے جنمون
کے چرترون پر واقف رہے اور کوئی اگلا دھرم اُنھون نے فراموش نہ کیا اور برمہ گیان
سے مالامال رہے اُنکے نام یہ ہوے پہلا سمن دوسرا اشاک تیسرا سدہ چوتھا پنچم پانچوان
چیدر درشن چھٹا سنیتر ساتوان سوتنتر اور یہ مانسرو ور وہ مقام ہے جہان سے سارجو
ندی نکلی ہین اور جہان تمام قسم کے ہنس رہا کرتے ہین اور مرتاض و عابد و سدہ لوگون
کا قیام گاہ ہے اور سدا شیو رات و دن وہان براجمان رہتے ہین اور مقدم یہ مقام قیامگاہ
سدا شیو کا ہے جہان جانے سے انسان کو گیان حاصل ہوتا ہے آخر کو یہ چرتر ہوا کہ روے زمین مین ایک
دیس ہے جسکو نیپ کہتے ہین اور وہ تینون جہانمین مشہور ہے وہان ایک راجہ ہوا جسکو بھبراج کہتے تھے
وہ بڑا دھرم وان راجہ تھا اکثر وزراء مع اپنی رانیون کے ہمراہ سیر و شکار جنگل مین جاکر سیر تماشا و شکار بازی وغیرہ

مین مدت تک معروف رہا اور اُس جنگل مین ایسا زیب ہوا جیسا کہ انیدر کی وجہ سے نندن بن کو رونق ہوتی ہے چنانچہ پراآجہ
کے ایسے تجمل شاہانہ و شوکت و مروت کو دیکھکر سومتر نام ہنس جو سب سے چھوٹا تھا دام طمع مین گرفتار ہوا اور چاہا کہ مین
بھی اگر مانند اُس راجہ کے فرمان روا [illegible] ہی نصیب و قسمت میرے ہو اور کہا کہ جو کچھ کہ مین نے صواب اور
نیم و تپ وغیرہ اچھے کام ک[illegible] جہ مین مجھکو یہ بات حاصل ہو کہ مین بھی مانند اُس راجہ کے راجہ ہو جاؤن یہ بات
سنکر چھیدردرشن [illegible] س کہنے لگے کہ ہماری یہ آرزو ہے کہ ہم تمھارے وزیر ہون اور سمنتر نے اسبات کو قبول
[illegible] ی سنکر سباک نے کہا کہ تم کمپیلا نگر مین راجہ ہوکر سلطنت کروگے اور یہ دونون تمھارے وزیر و
[illegible] ے یہ تقریر سنکر سمن نے کہا کہ تم سب کچھ روز لذت سلطنت و فرمان روائی کو پاکر پھر بعد ترک سلطنت کے جوگ
مین قایم ہوگے اور پترون کی خوشنودی سے سب کام بگڑے ہوے بن جاوینگے یہ کہا اور سمن خاموش ہوکر بیٹھ رہا المختصر آ
بھراج کچھ دنون تک سیر و شکار مین معروف رہا اور بعدہٗ اپنی راجدھانی مین واپس آکر کاروبار سلطنت مین معروف ہوا
اور بعدہٗ اپنے لڑکے کو جسکا نام انبوح تھا سلطنت تفویض کر دیا اور خود پھر اُسی مانسرور مین گیا جہان ساتون ہنس مذکورہ بالا
رہتے تھے اور بڑا تپ کر کے صایم الدھر و قایم اللیل رہا اور پرم پد کو حاصل کیا اور اسی وقت سے وہ مقام بنام منبھراجت
بن کے جہان مین مشہور ہو گیا اور جوگ اور سدھ ونیے مین لاثانی و بے نظیر اور وے تینون ہنس جنکو خیال شاہی و وزیری
کا پیدا ہوا تھا بعد وفات کے درویدپوری یعنے کمپیلا مین پیدا ہوے اور منجملہ اُنکے سومتر نام ہنس راجہ ہوکر بنام برہمدت
کے مشہور ہوا اور چھیدردرشن اور سنیر دونون ہنس ایک برہمن سروتری نام سے پیدا ہوکر بنام پانچک اور کنڈریک
کے مشہور ہوے آخر کار راجہ انبوح فرمان روائے کمپیلا کی اپنے لڑکے کو دیکر خود مہابن کو چلا گیا تاکہ وہان ریاضت و عبادت
کرے اور اُسکے ہمراہ سروتری برہمن بھی چلا گیا اور لڑکون کو گھر مین چھوڑ دیا اور برہمدت راجہ ہوکر رعایا کی مانند لڑکون
کی پرورش و پرداخت کیا اور دونون لڑکے برہمن کے وزیر اعظم و دستور معظم ہوکر یہ تینون اپنی اپنی خواہش کی مطابق
کامیاب ہو گئے اور برہمدت کی رانی جسکا نام سنت تھا راجہ کے ساتھ خوب بہار کیا اور چار ہنس جنھون نے کچھ طمع فرمان روائی
و عیش دنیاوی کی نہ کیا تھا وہ بھی خاندان سروتری برہمن مذکور مین پیدا ہوے انکا باپ نہایت درجہ مفلس اور
غریب تھا مگر شیو دھرم مین لاثانی تھا اُن چارون کے یہ نام ہوے پہلا دھرست دوسرا مہاتما تیسرا انت درسی
چوتھا نرت سک اور یہ چارون بڑے گیانی ہوے اور وہ تینون بھائی یعنے جو راجہ و وزیر ہوے تھے درجہ جوگ سے

ہوا کرکے خراب ہوگئے مگر یہ چارون بدستور جوگ مین قایم رہے اور بعد ایک مدت کے چاہا کہ مہاپتھ کے سفر کرین

## پچیسوان ادھیاے

مارکنڈیو نے کہا کہ جب برہمن نے جانا کہ اُنکے چارون لڑکے عازم سفر ہین تو وہ کمال مغموم و پریشان خاطر ہوکر کہنے لگا
ای فرزندان عزیز تم سب مہاپتھ کو جاتی ہو ہم تنہا گھر مین رہکر کیا [illegible] اپنے ہمراہ لیتے چلو یا کوئی تدبیر و اسطے
قوت لا یموت ہمارے کے کرتے جاؤ تا کہ ایام پیری مین تکلیف نہووی کیونکہ [illegible] تنگی اور تہیدستی سے
مالا مال ہے تو ہمارا گذارہ کیونکر ہوسکتا ہو اور تمکو خوب معلوم ہے کہ ہماری دولت و نعمت [illegible] لڑکون نے
جواب دیا کہ تم کمپلا نگری مین جاکر راجہ برہمدت اور دونون وزیرون کو ہمارا پیغام دو [illegible]
مال دیوینگے یہ کہا اور ایک چھٹی اس مضمون کی لکھدیا کہ ای بھائیو ہم تم تینو سات بھائی ہین پہلے جنم مین [illegible]
کرنے کی بیادہ ہوئی اور بعدہ مرگ یعنی شیر پایا ہو اور پھر چکرواک اور بعد ازان ہنس ہوئی تمنے راجہ کو دیکھا اور دا[illegible]
طمع مین گرفتار رہگئے اور جوگ سے عاطل اور گیان سے عاری ہوکر راجگی کو پایا اور ہم چارون برہمن کی گھر پیدا ہوکر
مہاپتھ کے عازم ہین اسلیئے تمکو واجب ہے کہ تم بھی ہماری مشایعت و ہمراہی کرو تم ناحق گھر مین پڑے ہو اور اپنی
والد ماجد کو تمھاری پاس روانہ کرتے تمکو لکھتے ہین کہ اُنکو بہت مال و دولت دینا اور کار و بار سلطنت و وزارت
کا اپنی عیال و اطفال کو سپرد کرکے ہماری پاس پہونچنا چنانچہ یہ چھٹی لیکر برہمن شادان و فرحان کمپلا پوری مین گیا
مگر اُسکو موقع دینی چھٹی کا ہاتھ نہ آیا لیکن اتفاقاً راجہ کے ایک لڑکا پیدا ہوا جسکا نام بشوک سین تھا اور جو جوگ اور
خلق مین لاثانی تھا اور راجہ برہمدت مع اپنی رانی کے وزیرون کو ساتھ لیکر جنگل مین گیا اور مدت تک سیر و تماشا و
عیش و آرام مین مصروف رہا اگر و زراجہ نے کسی حیوان کو مشغول مباشرت و مصروف مجامعت دیکھکر خود بھی اپنی
رانی سے چاہا کہ مواصلت کرے اور راجہ باوصف انکار و غصہ ہونے رانی کی اپنی اصرار و تکرار سے باز نہ آیا مگر رانی نے کچھ نہ مانا اور عجز و انکساری
و غصہ و دھمکی و حیا و شرم سے راجہ کو روکا اور تھوڑے دنون تک رانی نے کھانا پینا بھی ترک کردیا راجہ نے رانی سے وجہ انکار و [illegible]
کو استفسار کیا رانی نے کہا کہ اگر اسکی وجہ ہم بیان کرین تو فوراً ہم مرجاوینگے اور اگر ہماری کلام پر اعتقاد و یقین نہین لاؤ گے
تو تمھاری زندگانی محال ہوجاویگی یہ سُنکر راجہ ورطۂ حیرت اور لجۂ تاسف مین غرق ہوکر پرمیشر کی ہر بھگت مین گیا
اور چھ رات و دن فقر و فاقہ سے پڑا رہا چنانچہ پرمیشر نے ظاہر ظہور ہوکر راجہ کو درشن دیا اور فرمایا کہ ای راجہ برہمدت تمکو وقت

صبح کی کیفیت سب ظاہر ہو جاویگی یہ فرما کر اشیر انتردھیان ہو گئے اور راجہ نی اپنے کو مبارک تصور کیا اور مانسرور مین غسل کر کے
اپنی دار الریاست کی طرف چلا چنانچہ ایسا موقع وقت پاکر برہمن نے چھٹی کو پیش کیا اور راجہ فورا چھٹی کو پڑھکر دنیا سے
قطع تعلق کر کے برہمن کو بڑا مال اور دولت دیکر رخصت کیا اور برہمن گھر مین آکر اپنے لڑکون سے سب ماجرا بیان کیا چنانچہ
وے بہت خوش ہو کر مہا پنتھ کو چلے گئے [illegible] مع اپنی عورت کے پرم پد کو حاصل کیا اور راجہ برہم دت نے
لڑکے کو راج کاج سپرد [illegible] سے مانسرور چلا گیا جہان سنت رانی نے جو دیول کی لڑکی تھی راجہ سے کہا
کہ ہمنے جو تمھاری [illegible] منظور نہین کیا تھا سو وجہ اسکی یہ تھی کہ ہمنے تمکو دنیاوی عیش مین مصروف پاکر چاہا کہ تمکو
[illegible] جسنے پر قایم کرین اور تمکو اسقدر استمال طبع دلایا یہ قصور ہمارا معاف کیجیو کیونکہ تمھارا جوگ مخفی اور
[illegible] تھا مین نے یاد دلایا یہ سنکر راجہ اپنی رانی سے بہت خوشنود ہوا اور مع رانی کے شیو کی عبادت کر کے
پرم پد کو پایا اور کنڈ ایک جو وزیر تھا وہ بھی اپنے قدیم جنمون کے حالات پر مطلع ہو کر دنیاوی جھگڑون سے پاک صاف
ہوا اور سانکھ شاستر کی رو سے جوگ کو اختیار کر کے مکت ہو گیا اور پانچک جو دوسرا وزیر تھا بموجب قاعدہ بید کے جوگ کو
دھارن کر کے شیو کے جس کو تمام جہان مین مشتہر کیا اور قطع تعلق کر کے پرم پد کو حاصل کر لیا المختصر راجہ مع دونون وزیرون
کے مکت ہو گیا اے سانتن اسطرح لسوانسر کے ساتون لڑکے بعد اختیار کرنے انواع اجسام وحوش وطیور کے
رستگاری کو پایا وجہ خاص مکت پانی کی صرف خاص توجہ پترون کی تصور کرنا چاہیے اور پترون کی مہمان در حقیقت یہی
قسم کی ہے کہ مہا پاپی کو بھی کچھ رنج والم نہین ہوتا اور پترون کی بھگت کرنے سے مکت ضرور ملتی ہے اور جو شخص یہ چرتر
پترون کا پڑھیگا خواہ سنیگا وہ دنیا مین شاد کام رہکر عقبی مین بھی فائز المرام ہوگا فقط تمت الخیر والظفر

اتی سری شیو پرانے برہما نارد سمبادی اکادش کھنڈے چھتیسوان ادھیاے تمام ہوا
مترجم شیو سنگہ انسپکٹر پولیس خلف رنجیت سنگہ تعلقدار کانتھ بمقام قصبہ وطن مولد گنگ
صورت اختتام پذیرفت۔ تاریخ ۷۔ مارچ سنہ ۱۸۷۱ع روز سہ شنبہ یوم ہوئی

## خاتمۃ الطبع

الحمد للہ کہ یہ شیو پران اس سے پہلے مطبع عالیجناب منشی نولکشور صاحب سی۔ آئی۔ ای۔ واقع لکھنؤ مین طبع ہوئی تھی اب ماہ اکتوبر سنہ ۱۸۸۹ع
شاخ مطبع موصوف واقع کانپور مین پہلی مرتبہ چھپی ۔

